## CONTENTS

# فہرست مضامین

## انٹرمیڈیٹ کالج میگزین



### حصہ اردو

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# انٹرمیڈیٹ کالج میگزین


| جلد (۱) | بابت ماہ فروری ۱۹۲۹ء مطابق شعبان و رمضان ۱۳۴۷ھ | نمبر (۲) |
|---|---|---|


## شذرات

ہمارے میگزین کا گزشتہ نمبر جس آن بان کا ہونا چاہیئے تھا وہ کئی وجوہ سے نہ ہو سکا، دسمبر کے وسط میں یہ فیصلہ طے پایا کہ انٹرمیڈیٹ
لج کا میگزین مادر میگزین سے جدا کر دیا جائے، جناب قریشی صاحب کا حکم تھا کہ جنوری میں اس کا پہلا نمبر نکل جائے، مگر
تعطیلات کی وجہ سے طلبا اور اساتذہ کی ایک کثیر تعداد کچھ دنوں کے لئے علی گڑھ سے منتشر ہو گئی اور مضامین خاطر خواہ
ہو سکے، دستور عام ہے کہ رسالہ کا پہلا نمبر بڑی شان سے نکالا جاتا ہے، افسوس ہے کہ ہم اس سنتِ دیرینہ کی تقلید نہ کر سکے
قلید میں فرہاد کی تنگ ظرفی کا شائبہ آجاتا۔

---

۸ | الماس ہماری کوشش ہوگی کہ اس رسالہ کا معیار بتدریج بلند ہوتا جائے اور ہمیں یقین ہے کہ اگر حالات

گردوپیش نے ہماری مساعدت کی تو قریب مستقبل میں یہ رسالہ ہندوستان کے بہترین رسالوں میں شمار کیا جا
لگے گا، مگر اس کے معیار کو بلند کرنے سے زیادہ ضروری، اور اس کو ہندوستان کا ایک بلند پایہ رسالہ بنانے
زیادہ اہم بات یہ ہوگی کہ ہم اس کے ذریعہ سے طلبائے کالج میں ذوق سلیم اور وجدان صحیح پیدا کر دیں، او
اُن کے دلوں میں وہ جوش عمل لہریں مارنے لگے جس کی ہماری قوم اور ہمارے ملک کو اشد ضرورت ہے، میگ
کی حیثیت اس وقت ایک چھوٹے سے پودے ایک نوزائیدہ بچے کی سی ہے، اسے جس عنوان سے چاہیے پروا
چڑھائیے، اس کی فضا کو جن جن روایات سے چاہیے معمور کیجئے، اس وقت یہ سب آپ کے اختیار میں ہے، ہمیں توقع
ہے کہ علم دوست ممبران اسٹاف اور طلبا اس اہم کام میں ہمارا ہاتھ بٹائیں گے، اور جہاں تک بن پڑے گا میدا
عمل سے قدم اعانت نہ ہٹائیں گے یہ میگزین کسی خاص فرد، یا کسی خاص انجمن کی ملکیت نہیں، اس سے ہر شخص
کا تعلق یکساں ہے، ہر شخص اس کے رشتۂ محبت میں جکڑا ہوا ہے، ہماری آرزو ہے کہ آپ اس رشتہ کو اور زیادہ
مستحکم بنائیے، اور اپنی مساعی جمیلہ سے اس رسالہ کو اُس بلندی تک پہونچا دیجئے، جہاں سے ذاتی منافقات، او
چھوٹے چھوٹے کم مایہ جھگڑے بے حقیقت نظر آتے ہیں۔

---

یہ میگزین آپ سے اور کچھ نہیں چاہتا، اس میں اگر کشش ہوگی تو خود بخود آپ کا دل اپنی طرف کھینچ لے گا
مگر براہ کرم "میگزین نوازی" کے سلسلہ میں بخل، انکسار، نیازمندی، اور تساہل کو دخل نہ دیجئے، اس پودے کو پر
بنانے میں آپ جس قدر بھی مدد دے سکیں، بہ رضا و رغبت دیجئے، یہ سب کچھ ممکن ہے اگر آپ مغائرت ترک کر دیں
اور اس رسالہ کو اپنی ہی ملکیت تصور کریں، کسی زمانہ میں لڑکوں کا یہ دستور تھا کہ "علی گڑھ منتھلی" کے اوراق
اپنی اپنی انگیٹھیاں روشن کراتے تھے، خدا کا شکر ہے کہ میگزین کا وہ دور ختم ہوگیا، ہمیں یقین ہے کہ اس نئے د
حیات میں بھی میگزین ایک حد تک طلبا کی دلچسپیوں کا مرکز بنا رہے گا - ہماری خواہش ہے کہ دلکش افسانہ
اور تازہ تازہ غزلوں اور نظموں کے علاوہ ہر نمبر میں چند علمی مضامین بھی شائع ہوتے رہیں، جن سے طلبا میں
ذوق پیدا ہو سکے، افسانوں کی دلکشی سے ہمیں ذرا بھی انکار نہیں، مگر ہم یہ نہیں چاہتے کہ یہ میگزین محض تفریح و تفنن
آلہ سمجھا جائے، زندگی میں سے آپ سنجیدگی اور متانت نکال دیجئے، تو ہمیں یقین ہے کہ صفحۂ دہر ایک سادہ ورق رہ جا

ارتقائی منازل پر یکلخت جست کرنے سے بدرجہا بہتر یہ ہے کہ ہم اُن مراحل کو رفتہ رفتہ طے کریں، مگر ہماری انتہا سے زیادہ دلشکنی ہوگی، اگر اس تگ و دو میں طلبائے کالج نے ہمارا ساتھ چھوڑ دیا، یہ ممکن ہے کہ ہم اس رسالہ کو ماہ بہ ماہ بیرونی حضرات کی مضامین سے پر کرکے شائع کرتے رہیں، یہ بھی ممکن ہے کہ ہم ممبران اسٹاف کو گھیرتے رہیں، اور اُس کے ہی افکار عالیہ سے رسالہ کے صفحات کو مزین کریں، لیکن اس رسالہ میں سب سے زیادہ حصہ طلبا کے مضامین کا ہونا ہماری کامیابی کی دلیل ہوگا، طلبا کی سرد مہری کا قصہ ایک قصۂ پارینہ ہے، اس قصہ کو از سر نو چھیڑتے ہوئے ہمیں شرم آتی ہے، ہمیں جناب خواجہ غلام السیدین صاحب کی رائے سے بالکل اتفاق ہے کہ اس مرض قدیم کا علاج اگر ہو سکتا ہے تو صرف اسدی گروپس Study groups قائم کرنے سے، ہم نے جناب خواجہ صاحب سے درخواست کی ہے کہ وہ اس خیال کو ایک مکمل اسکیم کی صورت دیدیں، ہماری بہترین کوشش ہوگی کہ یہ اسکیم جلد سے جلد سرسبز ہو جائے، اور ہمیں یقین ہے کہ ممبران اسٹاف ہماری پوری مدد فرمائیں گے،



جسم سے جان کا جدا ہونا، تن سے روح کا علیحدہ ہونا ایک نہایت تکلیف دہ اور روح فرسا منظر ہوتا ہے، ہم اسی قدر کرب اور روحانی بے چینی کے ساتھ اس کا اعلان کرتے ہیں کہ ہمارے محترم بزرگ جناب سید سجاد حیدر صاحب یلدرم ہم سے جدا ہو رہے ہیں، اور فی الحال اُس رسیلی سرزمین کی جانب گامزن ہونے والے ہیں جہاں حافظ اور خیام کے پرستاروں کی آرزوئیں رہا کرتی ہیں، یلدرم کی شرافت، عالی حوصلگی، اور بے نفسی روز روشن کی طرح ہویدا ہے، اُن کی شعلہ نوائی نے دراصل بزم اردو میں اُجالا کر دیا ہے، اس سے کوئی انکار نہ کرے گا کہ یلدرم ادب لطیف کا بلا شرکت غیرے مالک ہے، اور "خیالستان" اور "حکایات و احتسابات" غیر فانی ہیں، یلدرم کو علی گڑھ سے سچا عشق ہے، اس کی تلافی فطرت نے خود کر دی، آئندہ چار ماہ وہ ایران کی سیر و سیاحت کریں گے!———
ایران! جس نے کیسے کیسے باکمال شعرا پیدا کئے، اور جس کی زیارت کی آرزو ہر صاحب ذوق کے دل میں چٹکیاں لیتی رہتی ہے، اس عزم سفر پر ہم یلدرم کی خدمت میں مؤدبانہ مبارکباد پیش کرتے ہیں، اور اُن کے رخصت ہونے کے موقعہ پر اپنے دلی رنج کا اظہار!



یونیورسٹی کی بلند ترین سیاست افسوس ہے کہ آئے دن پیچیدہ تر ہوتی جا رہی ہے، ہم نے دلی افسوس کے ساتھ یہ خبر سنی ہے کہ عالی جناب نواب سر محمد مزمل اللہ خاں صاحب او۔بی۔ای نے اپنے عہدے سے استعفیٰ دیدیا ہے، اب دیکھنا یہ ہے کہ آیندہ چلکر کیا کیا واقعات رونما ہوتے ہیں، اور کون صاحب اس کشتی کے ناخدا بنتے ہیں ۹۔فروری کو کورٹ کی اہم ترین میٹنگ ہے جو ہمیں اُمید ہے کہ سارے معاملات حسن وخوبی کے ساتھ طے کرکے برخاست ہوگی۔

---

۱۴۔جنوری ۲۹ء کو انٹرمیڈیٹ ہاکی کلب نے ایک پلٹن کی ٹیم سے میچ کھیلا اور دو گول سے فتحیاب رہا، مگر ہمیں افسوس ہے کہ ہمارے کھلاڑی اُس قدر بہتر نہ کھیل سکے جیسی کہ اُن سے توقع تھی، کھیل میں بھی اشتراک عمل اُسی قدر ضروری ہے جس قدر کہ کسی اور کام میں، اور اسی اشتراک عمل کا فقدان کھیل کو نہ دلچسپ بنا سکا، اور نہ زیادہ کامیاب اس اشتراک عمل کے پیدا کرنے کے لیے مشق کی اشد ضرورت ہے، مگر ہمیں اُمید ہے کہ آگے چلکر یہ نقص دور ہو جائیگا خدا کا شکر ہے کہ امسال ہاکی کلب کا کارنامہ نہایت شاندار رہا۔

---

ہسٹاریکل سوسائٹی کی وہ جماعت جو سانچی، آگرہ، ایجنٹا گئی تھی مع الخیر واپس آگئی، ہمیں اس کی نہایت مسرت ہے کہ یہ سفر نہایت کامیاب ثابت ہوا، اور طلبا تاریخی مقامات اور مصوری کے وہ بیش بہا نمونے دیکھ آئے جن کو دیکھنے کی آرزو ہر شخص کے دل میں ہوگی، ہم اس سفر کی کامیابی پر جناب پوری صاحب کی خدمت میں مبارکباد پیش کرتے ہیں، سنا گیا ہے کہ آیندہ تعطیل گرما میں جناب پوری صاحب "کشمیر" کی سیاحت کا انتظام فرمانے والے ہیں، اس سیاحت لطیف کا پلاؤ ہر سال پکتا ہے، مگر لذت یاب ہونے کی نوبت نہیں آتی، کچھ عجب نہیں کہ امسال جناب پوری صاحب کی حسن تدبیر کامیاب ہو جائے، ہم میں سے کون ایسا ہوگا جو وہاں جانے کا آرزومند نہ ہوگا۔ اس لحاظ سے پچیس (۲۵) تیس طلبا و ممبران اسٹاف کی پارٹی طیار کر لینا کچھ بھی مشکل نہیں۔

فروری کا مہینہ علی گڈہ میں گوناگوں مصروفیتوں کا مہینہ ہوتا ہے، اول اول تو نمائش، نمائش کے سلسلہ میں کیا پڑھئے، خرید فروخت، پھر دنگل، گھوڑ دوڑ، ازاں بعد تھیٹر، وسینما، اس نشۂ عشرت کا خمار اُترنے نہیں پاتا کہ امتحان قریب آجاتا ہے، پھر وہی ہم ہیں اور وہی صیاد کا گھر، کتابوں کا ڈھیر، مطالعہ، رٹنا اس سے بھی کام نہ چلا تو گریۂ نیم شبی

..ـے سحری، ورد و وظائف، نماز روزہ، رات رات بھر ہوسٹلوں میں دیوالی کا منظر رہتا ہے۔ ہر طالب علم بجائے
ؤ خائف، پراگندہ دل، پشیمان، ایک حد تک ناامید، مگر ہمیشہ متفکر و پریشان، کشاں کشاں امتحان کے ہال میں پہونچے، ہفتہ
ـشرہ میں امتحانات سے فارغ ہوئے، اور پھر

چل بسے اہلِ جنوں خالی بیاباں رہ گیا

یہ ہی ایک اجمالی خاکہ اُس زندگی کا جو طلبا ان ایام میں یہاں گذارتے ہیں، اس طوفانی بھاگ دوڑ اور شدید بدحواسی کی
ـلی وجہ صرف ایک ہے، اور وہ یہ کہ ہم خدا جانے کن اسباب کی بنا پر با قاعدہ طریقہ سے پڑھنا کفر سمجھتے ہیں، باقاعدہ پڑھنے
ـے مطلب یہ ہے کہ روزانہ پابندیٔ وقت کے ساتھ نوشت و خواند کا سلسلہ قائم رہے۔ اس سے چاہے اور خرابیاں کیوں نہ پیدا
ـوں مگر کم از کم اتنا ضرور ہوتا ہے کہ لڑکے بالعموم مرتب، پابند، صاف اور پُر صحت زندگی گذارنے کے اہل نہیں رہتے، اور
ـتہ رفتہ یہ عادت، اس قدر راسخ ہو جاتی ہے کہ آیندہ چلکر بھی اُن کی زندگیوں میں ترتیب، پابندی اور صفائی کے عناصر پیدا
ـیں ہوتے، یہ ہماری زندگیوں کا ایک نہایت غیر خوشگوار اور غمگین رخ ہے، ہم اپنی پوری قوت سے اس کے خلاف
ـدائے احتجاج بلند کریں گے، اور اپنے برادران کالج کو راہِ راست پر لانے کی کوشش کریں گے۔

سردست ہمیں بین الاقوامی سیاست سے کوئی بحث نہیں، مگر باور کیجئے کہ ہم نے دلی رنج و اندوہ کے ساتھ وہ
ـش رُبا خبریں پڑھیں جو آجکل افغانستان سے آرہی ہیں، صدیوں کی دعاؤں کے بعد فضل ایزدی سے وہاں آزادی
ـمع اولین روشن ہوئی تھی، غلامی کا طوق گردن سے نکال کر پھینک دیا گیا تھا، جہالت کے تاریک پردے چاک کر دیئے گئے
اور تعصب و تنگ خیالی کے قلعے مسمار کر دئے گئے تھے کہ یہ یک گردشِ چرخِ نیلوفری وہاں کی کایا پلٹ ہو گئی اور غازی
ـن اللہ خاں کو تخت و تاج سے سبکدوش ہونا پڑا، اس زمانہ میں اسلامی دنیا کی نگاہیں اسی روشن ستارے کی جانب لگی
ـی تھیں جس نے اپنے تدبر اور فرزانگی سے اقصائے عالم پر اپنا سکہ جما لیا تھا لیکن، افسوس!

خوش درخشید، ولے شعلۂ مستعجل بود

ـیں ذرا بھی شک نہیں کہ امیر موصوف نے اصلاحات کو عملی جامہ پہنانے میں غیر معمولی اور بے جا سرعت سے کام لیا،
ـس سے اُن کو ناکامی کا منہ دیکھنا پڑا، مگر ہمیں یقین ہے کہ افغانستان کی روشن خیال پارٹی خاموشی سے اپنا کام کرتی
ـر رفتہ رفتہ ملک تعلیم یافتہ اور مہذب ہو جائے گا۔ یہ سب کچھ سہی، لیکن امیر مذکور کی ناکامی نے ہزار ہا بندگانِ خدا کی

دل آزاری کا سامان مہیا کر دیا ہی، افغانستان کے کسی بادشاہ کو شاید کبھی یہ بین الاقوامی ہر دلعزیزی حاصل نہیں ہوتی تھی

فروری کے پہلے ہفتہ میں گذشتہ سال کے مانیٹر اور کپتان صاحبان نے اپنی اہم ذمہ داریوں سے سبکدوشی کی، اور اُن کی بجائے نئے تقررات ہوئے۔

| | |
|---|---|
| ۱۔ کرکٹ | محمد صدیق صاحب طوری |
| ۲۔ فٹ بال | نصیر خاں صاحب |
| ۳۔ ہاکی | سردار عبدالعزیز خاں صاحب |
| ۴۔ ٹینس | (دیکھیے کون ہوتا ہی؟ قوم فیصلہ کی منتظر ہے) |
| ۵۔ اسپورٹس | احمد اللہ صاحب |
| ۶۔ والی بال | احمد اللہ صاحب |
| ۷۔ باسکٹ بال | غلام سرور صاحب |

ہم ان اصحاب کی خدمت میں مبارکباد پیش کرتے ہیں، اس توقع کے ساتھ کہ ان کا دور ہر حیثیت سے کامیاب ہوگا۔

امسال یونین کلب کے انتخاب چند وجوہات کی بنا پر نہایت دلچسپ اور سنسنی خیز ثابت ہوئے، جن کا تفصیل ہم آیندہ نمبر میں پیش کریں گے، انتخابات کے نتائج یہ ہیں۔

| | |
|---|---|
| ۱۔ ایس۔ اے رفیع صاحب | وائس پریسیڈنٹ |
| ۲۔ رضا حسین زیدی صاحب | سکرٹری (بلا مقابلہ) |
| ۳۔ زوار حسین صاحب | لائبریرین |

میگزین ان اصحاب کی خدمت میں مبارکباد پیش کرتا ہی، اور اُمید کرتا ہی کہ ان کا دور حکومت ہر طرح کامیاب ہوگا۔

# چاہ کن را چاہ درپیش

(۱)

نرسنگھ پور کوئی بڑا گاؤں نہ تھا۔ چند خس پوش مکان تھے۔ جن کی آبادی تین سو سے زیادہ نہ ہوگی۔ بلدیو کا شما
ں کے آسودہ حال لوگوں میں تھا۔ سو سوا سو بیگھے کی موروثی کاشت تھی۔ مویشی پلے ہوئے تھے اور زمانہ موافق تھا۔
سے بڑی بات یہ تھی کہ بلدیو کا برتاؤ نہایت اچھا تھا۔ وہ سب کے ساتھ مروت و اخلاق سے پیش آتا تھا اور آڑے وقت
ہر ایک کی مدد کرتا تھا۔ زبانی جمع خرچ کے بدلے وہ عملی ہمدردی کا قائل تھا۔ گاؤں والے بھی ایسی ہی ہمدردی کو عزت کی
ے دیکھتے ہیں۔ یہی وجہ تھی کہ تمام نرسنگھ پور بلدیو کا دم بھرتا تھا۔ اکثر ایسا ہوا ہی کہ اس نے اپنے آپ کو خطرے میں
کر مقدمات میں گاؤں کے پٹواری یا چوکیدار کی منشاء کے خلاف شہادت دی جس سے اس کا مقصد محض کسی بے گنا
چایا تھا۔ کسی کے یہاں آگ لگے اور بوڑھا بلدیو آگ بجھانے کے لئے سب سے آگے موجود۔ کوئی ملنے والا بیمار پڑے
بلدیو تیمارداری کے واسطے حاضر۔ پچھلی مرتبہ جب گاؤں میں کال پڑا اور غریب غربا بھوکوں مرنے لگے تو بیچارے
شتکاروں کو اس کے سوا کوئی چارہ نہ رہا کہ مزدوری کی تلاش میں باہر نکلیں اور اس کے ذریعے سے بال بچوں کا
پالیں۔ بڑے بڑے آبرودار اسامی جو ناک پر مکھی بیٹھنے کے روادار نہ تھے بیوی بچوں کو لے کر محنت مزدوری کے لئے
کھڑے ہوئے۔ یوں تو اس وقت گاؤں کا ہر فرد گرفتار بلا تھا مگر بہاری سنگھ کی حالت سب سے زیادہ تباہ تھی۔ چند
پیشتر اس کا زمانہ بنا ہوا تھا اور اس کے یہاں چار ہل کی کھیتی ہوتی تھی۔ دروازے پر مویشی۔ گھر میں غلہ۔ غرض
بافراط موجود تھی مگر انقلابات روزگار و حوادث آسمانی سے اب اس کی حیثیت ایک ادنیٰ کاشتکار سے زیادہ
تی۔ رہا سہا اس قحط سالی نے اور بھی بدحال کر دیا۔ اس وقت زمیندار کی طرف سے اس پر ڈیڑھ سو روپئے کا
یہ تھا مگر غریب کے پاس ڈیڑھ روپیہ بھی مشکل سے ہوگا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ وہ کھیت سے بے دخل کر دیا گیا اور
کا تمام اثاث البیت قرقی میں آگیا۔ آخر بیچارہ بیوی اور چار برس کے بچے کو لے کر اپنے موروثی مکان کو

حسرت کے ساتھ ہمیشہ کے لئے چھوڑنے پر مجبور رہوا۔ یہ منظر بھی کس قدر دل خراش تھا جس کو دیکھکر ہر اپنے پرائے
نکل آئے۔ بھاری سر جھکائے بچے کا ہاتھ پکڑے چلا جارہا تھا اور پیچھے پیچھے اُس کی بیوی رادھا تھی۔ اُس وقت
نہیں ہوتی تھی
متنفس نہ تھا جو اُس کی مدد کرتا اور اتنی مقدرت بھی کس میں تھی۔ سب کے سب ایک ہی ناؤ میں سوار تھے۔ عین اُس
بلکہ دشمنی
بلدیو اپنے گھر سے آتا دکھائی دیا۔ وہ تمام واقعہ سن چکا تھا۔ ایک طرف تو وہ خود قحط کے اثر سے پریشان تھا۔ دوسری طرف
بھاری اور بلدیو میں صفائی بھی نہ تھی۔ کیوں کہ کئی سال ہوئے ایک کھیت کے معاملے میں بھاری اُس سے سخت
کر چکا تھا۔ لیکن اس نازک موقع پر اُس کی غیرت نے گوارا نہ کیا کہ ایک پڑوسی کی تباہی کو بیٹھا دیکھا کرے۔ وہ آ
ڈیڑھ سو کی رقم جو اُس نے لڑکی کے بیاہ کے لئے جمع کی تھی نکالی اور جاکر بھاری کی نذر کردی۔ یہ کہنا بے سود
بھاری کو دیر تک اپنے آنکھوں پر یقین نہ آیا۔ وہ اور رادھا اس غیر متوقع فیاضی پر بے اختیار رو پڑے۔ یہ گریہ
تھا جب زبان اظہار جذبات سے قاصر رہتی ہے تو آنکھیں ترجمان دل بن جاتی ہیں۔

(۲)

اس واقعہ کو زمانہ گزر گیا۔ فصل کی حالت بھی اب پہلے سے بہتر تھی۔ گاؤں میں ہر طرف چہل پہل نظر آتی تھی کھ
میں اناج جمع تھا۔ بلدیو اور اُس کی بیوی تارا اپنے مکان کے اسارے میں بیٹھے باہم باتیں کررہے تھے۔ تارا
تھی کہ روپ متی اب سیانی ہوگئی ہے۔ اس لئے اُس کی سگائی میں جلدی کرنی چاہیئے۔ مگر بلدیو کو عذر تھا کہ لڑکی
دان کے لئے کافی رقم درکار ہے جس کا سردست فراہم ہونا مشکل ہے۔ آخر دیر تک گفت وشنید کے بعد یہ بات
بلدیو اپنے مضبوط بیلوں کی جوڑی گنگا پار رام نگر کے نخاسہ میں لے جاکر بیچ آئے اور اُس رقم سے بیاہ کی ضرورتیں
کرے۔ دوسرے دن علی الصباح بلدیو گھر سے روانہ ہوگیا۔ رام نگر ۱۶ - ۱۷ میل کے فاصلے پر تھا۔ ۲ بجے کے
بلدیو وہاں پہنچ گیا۔ گاؤں میں داخل ہونے سے پہلے کچھ کھانا جو گھر سے ساتھ لایا تھا ایک کنوئیں کے قریب
[illegible] ڈور لگا کر پانی پیا کھانے پینے سے فارغ ہو کر اُس نے نخاسہ کی راہ لی۔

(۳)

کلیان نے رات ... بڑا گاؤں تھا جس میں ہر منگل کو بازار لگتا تھا۔ قرب وجوار کے دیہات سے سیکڑوں
او ... عار ... نے اُس ... فروخت کرتے۔ جس وقت بلدیو نخاسہ میں پہنچا ہے ۳ بج چکے تھے۔ اُس نے چند آدمیوں

بابت بات چیت کی اور تھوڑی دیر کی حجت کے بعد دو سو قیمت قرار پائی۔ بلدیو نے جوڑی حوالے کی اور روپئے گنوانے شناخت کے لئے اُس کو اپنے گاؤں کا ایک برہمن مل گیا جو سلیم پور اپنے کسی قرابت دار کے یہاں جا رہا تھا۔ اب شام قریب تھی اور بلدیو نقدئے کر شب میں اپنے گاؤں کو واپس جانا مخدوش سمجھتا تھا۔ وہ منتظر تھا کہ کوئی شناسا ملے تا کہ رات بھر اُس کی چوپال میں قیام کرے اور سویرے تڑکے نرسنگھ پور کی طرف روانہ ہو جائے۔ اسی جستجو میں وہ بازار میں اِدھر اُدھر چکر لگا رہا تھا اور ہر چیز پر ایک نگاہ غلط انداز ڈالتا پھر رہا تھا۔ حسن اتفاق کہو یا سوء اتفاق کہ عین اُسی وقت اُس کے دو ملنے والے ٹھاکر کلیان سنگھ اور بھوپ سنگھ ایک سمت سے آتے نظر پڑے۔ بلدیو کی جان میں جان آئی۔ بڑھا اور دونوں سے رام رام کی۔ وہ دونوں بہت تپاک سے پیش آئے اور مزاج پرسی کے بعد آنے کی وجہ دریافت کی۔ بلدیو نے بے کم و کاست تمام ماجرا کہہ سنایا۔

———— (۴) ————

روپئے کا نام سن کر دونوں ٹھاکروں کے ذہن میں عجیب نفسیاتی ہیجان برپا ہو گیا۔ کلیان سنگھ اور بھوپ سنگھ کا شمار موضع ہردیو گنج کے باثر اور سربرآوردہ آدمیوں میں تھا۔ یہ موضع رام نگر سے صرف ۲۰ میل کے فاصلے پر تھا۔ گاؤں کے لوگ اِن ٹھاکروں سے ڈرتے زیادہ تھے، محبت کم کرتے تھے۔ وجہ یہ تھی کہ ان دونوں کی زندگی کا بڑا حصہ مردم آزاری اور ایذا رسانی میں بسر ہوا تھا۔ اُن کے لئے دوسرے کا مال مارنا یا عزت اُتارنا بائیں ہاتھ کا کھیل تھا۔ بلکہ اگر ضرورت مقتضی ہوتی تو کسی کی جان لینے میں بھی باک نہ تھا۔ بشرطیکہ قانونی گرفت کا اندیشہ نہ ہو۔ گاؤں میں تو یہاں تک مشہور تھا کہ کلیان اور بھوپ کئی بار قتل اور ڈاکے کے مرتکب ہوئے تھے اور ایک آدھ بار ماخوذ بھی ہوئے تھے۔ مگر اُن کی چالاکی سمجھو یا پولیس کی کمزوری کہ قانون کے شکنجے میں پھنس کر صاف نکل آئے۔ اب دونوں سنِ کہولت کے قریب پہنچ چکے تھے اور "وقت پیری گرگ ظالم می شود پرہیزگار" کے مطابق اس براہ روی اور آزادی کی زندگی سے کنارہ ہو چکے تھے۔ تاہم "عادت اور وہ بھی عمر بھر کی عادت" کیوں کر چھوٹتی۔ کچھ نہ کچھ سلسلہ سنگھ کی بابت ہم نے سنا ہے کہ وہ ایک حد تک ان افعال سے تائب ہو چکا تھا مگر کلیان اب بھی موقعوں سے نہ چوکتا تھا۔ کچھ اپنی موروثی حیثیت تھی۔ کچھ ذاتی اثر۔ حلقے کے تھانہ دار جب آتے کلیان ہی کی "عتیقی" ہی ہوتے۔ کلیان کی ذہنیت کا شخص اس موقع سے فائدہ نہ اٹھاتا۔ قطعاً ناممکن۔ وہ اہل معاملہ کو تیقن د... اتفق طے کرادے گا

اور اس طریقہ سے فریقین سے کافی رقم اینٹھ لیتا۔ بلکہ اکثر مواقع پر تھانہ دار صاحب بھی اُسی کے ذریعے سے اپنا "حق" ٹھیراتے۔ بھوپ سنگھ کچھ تو طبعی افسردگی اور کچھ غیر معمولی انحطاط قویٰ کی وجہ سے اپنی زندگی کی سابق سرگرمیوں سے دستکش ہو چکا تھا۔ وہ اُس ذہنیت کا آدمی تھا کہ بغیر خرخشہ اور محنت کے اگر شکار ہاتھ آ جاتا تو چنداں تامل بھی نہ کرتا البتہ کسی منظم اسکیم میں حصہ لینے اور تکمیل تک پہنچانے کے قابل نہ تھا۔ اُس کی حیات کے بعض پہلو اس امر کی شہادت دیتے ہیں کہ اگرچہ نیکی کی روشنی اُس کے قلب سے بڑی حد تک زائل ہو چکی تھی۔ تاہم ایک خفیف سی جھلک باقی تھی اس کے علاوہ وہ بلدیو جیسے شریف النفس انسان کو جس کی جوہر شرافت کی تعریفیں وہ اپنے رشتہ دار بہاری سنگھ سے اکثر سن چکا تھا، نقصان پہنچانا خلاف انسانیت تصور کرتا تھا۔

(۵)

آخر دونوں بلدیو کو اپنے گاؤں لے گئے اور رات کو چوپال میں ٹھیرایا۔ بلدیو اطمینان کے ساتھ رات کے کھانے سے فراغت پا کر وہیں دراز ہو گیا۔ دیر تک باتیں ہوتی رہیں۔ بالآخر بلدیو دن بھر کا تھکا ماندہ پڑ کر سو گیا۔ اب کلیان اور بھوپ میں سرگوشیاں ہونے لگیں۔ کلیان کی رائے تھی کہ روپیہ چرانے یا چھیننے کی صورت میں بلدیو کی طرف سے افشائے راز کا کھٹکا رہے گا اور اگر بلدیو کو وہیں ٹھکانے لگا دیا گیا تو پولس کو اُنھیں پر اشتباہ ہوگا۔ اس لئے مناسب ہے کہ راہ میں کسی آدمی کو متعین کر دیا جائے اور جس وقت اندھیرے مُنہ بلدیو سفر کی غرض سے روانہ ہو اُس کا کام تمام کر دیا جائے۔ مگر بھوپ سنگھ نے نہایت جرأت سے اس میں حصہ لینے سے انکار کر دیا اور صاف کہہ دیا کہ میں اب یہ کام چھوڑ چکا۔ مددگار نہ پا کر کلیان ذرا فکر مند ہوا۔ مگر فوراً ہی اُس کے ذہن رسا نے ایک نئی تدبیر سوچ لی۔ اُسے خیال آیا کہ گاؤں کا پاسی بگھو دھر ایسی خدمات اجرت پر انجام دے سکتا ہے۔ فوراً اُس سے ملا اور کل امور طے کر لئے اور سمجھا دیا کہ وہ نرسنگھ پور جانے والی سڑک کے کنارے ایک میل کے فاصلے پر صبح کے ۳ بجے انتظار کرے اور گزرنے والے کا کام تمام کر دے اور آخر میں اپنی کارگزاری کی خبر آ کر سنائے۔

(۶)

اِدھر کلیان نے رات بے چینی کے ساتھ آنکھوں میں کاٹی۔ اگرچہ گناہ کی زندگی نے اُس کے ضمیر کو بے حس کر دیا تھا مگر نتیجے کے انتظار نے اُس کو ایک محشر خیال بنا رکھا تھا۔ اندھیرے مُنہ اُس نے بلدیو کو اُٹھا دیا اور ہدایت کی کہ اپنی

منزل کھوٹی نہ کرے۔ بلدیو نے گٹھڑی سنبھالی اور اپنی راہ لی۔

اُدھر قاتل اپنے معینہ فرض کے انجام دہی کا بے تابی سے انتظار کر رہا تھا۔ ایک طرف اُس کا جرائم سرشت دماغ اپنے ناپاک محنت کے معاوضہ کی خوشی میں خیالی پلاؤ پکا رہا تھا۔ دوسری طرف اُس کی متجسس نگاہیں کسی آنے والے کی راہ دیکھ رہی تھیں۔ آخر اندھیرے میں آنے والی ایک دُھندلی تصویر نے اُس کے انتظار کے لمحوں کا خاتمہ کر دیا اور وہ پھرتی کے ساتھ جھاڑی کے پیچھے سے برآمد ہوا۔ بدنصیب نو وارد کے سر پر اچانک شمشیر برق دم چمکی اور آناً فاناً سر کٹ کر زمین پر آ رہا۔

——— ( ۷ ) ———

نتیجہ کے انتظار کی گھڑیاں جوں جوں گزرتی جاتی تھیں کلیان کا اضطراب بڑھتا جاتا تھا۔ اُس کو اندیشہ تھا کہ قاتل کہیں بلدیو کو مار کر کل روپیہ ہضم نہ کرے۔ پھر وصول ہونے کی کوئی صورت بھی نہ تھی۔ اُس نے دیر ہو جانے پر اپنے بیٹے کو خبر لانے کے لئے بھیجا اور جب اُس کی واپسی میں تاخیر ہوئی تو خود چلدیا۔ آسمان پر سپیدۂ سحر نمودار ہو رہا تھا اور اگرچہ راستہ میں کسی آنے جانے والے کا پتا نہ تھا تاہم افشائے راز کا خوف دامن گیر تھا۔ اُس وقت کلیان کو ایک ایک قدم اُٹھانا دوبھر تھا۔ چند ہی قدم چلا ہوگا کہ گجودھر آتا ہوا نظر آیا اور کہنے لگا کہ میں نے اُس کو ٹھکانے تو لگا دیا مگر تعجب ہے کہ اُس کی کمر میں ایک پیسہ بھی نہ نکلا۔ یہ سُننا تھا کہ کلیان کا ماتھا ٹھنکا۔ وہ گھبرا کر اُس مقام کی طرف لپکا جو اُس خطرناک تجویز کی تکمیل کے لئے معین کیا گیا تھا۔ دفعتہً اُس کی نظر مقتول کے سر پر پڑی۔ اُس کے مُنھ سے بے اختیار ایک چیخ نکل گئی اور بیہوش ہو کر زمین پر گر پڑا۔

یہ کلیان کے اکلوتے بیٹے منوہر کا سر تھا !!

——— ( ۸ ) ———

قصہ یہ ہوا کہ بھوپ سنگھ نے بلدیو سے کہہ رکھا تھا کہ دوسرے راستہ سے نرسنگھ پور جائے کیوں کہ متعارف راہ خطرناک تھی۔ چنانچہ اُس نے ایسا ہی کیا۔ اِدھر منوہر خبر لینے کو پہنچا اُدھر گجودھر نے رات کی تاریکی میں نہ پہچانا اور اُس کو بلدیو سمجھ کر تلوار کے گھاٹ اُتار دیا۔

"عتیقی"

# غزل

(از قطب عالم صاحب متعلم سکنڈ ایر)

گرینگی ٹوٹ کر کیا بجلیاں پھر خرمنِ جاں پر
سنہری بدلیاں چھائی ہوئی ہیں پھر گلستاں پر

محبت کام اپنا کر گئی جو کچھ بھی کرنا تھا
زلیخا ہاتھ رکھے رہ گئی یوسف کے داماں پر

نہیں معلوم کیا بلبل کو فطرت ابرِ باراں کی
نشیمن اور پھر کمزور اسی شاخِ گلستاں پر

سناؤں دردِ دل کیوں کر کسی کا دل نہ دکھ جائے
میں خود ہی رو لیا کرتا ہوں اپنے سوزِ پنہاں پر

# صبحِ صحرا کے تاثرات

(از جناب حمید کاظمی بی اے علیگ)

---

شب ڈھلی فطرتِ مخمور نے لی انگڑائی — نیل گوں اپنی ردا مُنھ سے ذرا سرکائی

گوشۂ چشم سے کی کچھ نگرانی اُس نے — آخری کچھ سُنی تاروں کی کہانی اُس نے

چھا گیا سکر کا انداز گھڑی بھر کے لئے — ڈھک کے مُنہ سانس وہ لینے لگی گھرے گھرے

آخرش ہنستی ہوئی خواب سے بیدار ہوئی — روح سے اس کی فضا دشت کی سرشار ہوئی

قُم کہا اُس نے تو گھبرا کے اُٹھا ابن سبیل
کان میں گونج گئی بن کے وہ آوازِ رحیل

---

# ترکی جذبۂ وطن

ترجمہ

## الوطن فوق الحب

## باب دوم

### سامی کی پریشان حالی

(از جناب مولانا ابرار حسن صاحب فاروقی بی اے (علیگ)

جمعہ کا دن ہے۔ سامی شام کو مدرسہ جانے پر مجبور ہے اور گویا اگلی جمعرات تک وہاں قیدی رہے گا۔ اس خیال نے اُس کو پریشان کر رکھا تھا لیکن مدرسہ کے قواعد کی پابندی ضروری تھی۔ تین بجے کپڑے بدل اور اپنی والدہ کے ہاتھ پر بوسہ دے کر رخصت ہوا۔ گھر سے مدرسہ جانے کے لئے نکلا۔ چوں کہ مدرسہ میں پہنچنے کا آخری وقت ۵ بجے تھا اس لئے اس نے چاہا کہ اس قلیل مدت میں قبل اس کے کہ ایک ہفتہ کی نظربندی ہو پھر جمال جہاں آرا کے دیدار سے آنکھیں ٹھنڈی کر لے۔

یہ خیال آتے ہی بجائے اس کے کہ وہ اپنے "قید خانہ" کی طرف جاتا۔ سیدھا اپنی محبوبہ کے مکان کی جانب ہولیا۔ یوروپین محلہ میں اُس کے مکان پر پہنچ گیا لیکن دیکھا تو گھر کا دروازہ بند اور گھر والے خاموش۔ مکان کے آگے پیچھے پھرا۔ اوپر کھڑکیوں کی طرف نظر دوڑائی لیکن نہ تو اپنی محبوبہ کو دیکھا اور نہ کسی اور گھر والے کو۔ یہاں تک کہ وقت گزر گیا۔ اور اُس نے کوچۂ یار میں اپنا دل چھوڑ کر مدرسہ کا رُخ کیا۔

ٹھیک حاضری کے وقت مدرسہ میں پہنچ گیا۔ اپنی حاضری بول اور مطالعہ کی کتابیں بغل میں دبا دار المطالعہ میں اپنے دوستوں سے الگ ایک کونے میں جا بیٹھا اور کتاب کھول کر پڑھنے لگا۔ سطریں پڑھ رہا تھا مگر مطلب خبط۔ ہر سطر محبوبہ کی زندہ تصویر تھی اُس کے الفاظ و زبر، زیر آسی کے قد و قامت و چشم و ابرو کی نمایندگی کر رہے تھے۔ اب آنکھیں اُس نے بند کرلیں اور دن کے منظر اپنے خیال میں چکر دینے لگا اور بار بار سوچتا تھا کہ اُس دل رُبا نے کیسا غضب ڈھایا۔

مطالعہ کا مقررہ وقت گزر چکا لیکن اُس سے ایک سطر بھی نہ دیکھی گئی اور نہ کتاب کا ایک صفحہ لوٹ سکا۔ انھیں خیالات میں ڈوبا ہوا تھا کہ گھنٹے کی آواز سے چونکا اور اپنی جگہ سے اُٹھکر درجہ کی طرف چلا مگر چیونٹی کی چال۔ بہرحال اپنی جگہ پر جا کر بیٹھ گیا۔ پوری جماعت آگئی اور ماسٹر نے پڑھانا شروع کر دیا۔ نقشہ اور جغرافیہ کا گھنٹہ تھا۔ مقررہ سبق مدرس نے پڑھایا اور پوری طور پر سمجھایا۔ خط استوا اور افق کو خصوصیت سے زیادہ واضح کیا۔ علاقوں اور ملکوں کے حدود پر بھی روشنی ڈالی۔ غرض کہ اُس کا تمام لکچر اُس کی فن دانی پر دلیل تھا۔ اپنے اقوال اور دلیلوں کو پرانی تاریخی واقعات سے منطبق کرتا جاتا تھا۔

یہ سب کچھ ہو رہا تھا اور سامی بھی موجود تھا لیکن وہ صرف اپنے جسم سے تھا اور روح غائب تھی۔ اسی وجہ سے وہ اس لکچر کا ایک حرف نہ سمجھ سکا۔ یہاں تک کہ گھنٹہ بج گیا اور لکچر ختم ہو گیا۔ رات کے کھانے کی گھنٹی بج گئی۔ تمام طلبا ڈائننگ ہال (کھانے کے کمرہ) میں چلے گئے وہ بھی ساتھ ساتھ گیا اور سب کے ساتھ کھانے پر بیٹھ گیا۔ اول تو کم کھایا اور جو کچھ کھایا بھی تو اُس کا مزہ نہ پایا۔ مُنھ میں لقمہ لیتا ہے مگر چبائے کون۔ ویسا کا ویسا ہی مُنھ میں رکھا ہے۔ سب کھا کر اُٹھ کھڑے ہوئے۔ آخر میں یہ بھی اُٹھا لیکن کھانا آدھے سے زیادہ چھوڑ دیا۔

بیداری تو اس طرح سے کٹی کہ عشق کی آگ نے اُس کو جلایا اور محبت کے غم نے گھلایا۔ اب سونے کا وقت آیا تو سوائے کروٹ بدلنے کے اور کوئی چارہ نہ تھا۔ غرض کہ ؎

دن کٹا فریاد میں اور رات زاری میں کٹی
عمر کٹنے کو کٹی پر کیا ہی خواری میں کٹی

یہ کیا ہوتا ہے کہ وہ ایک پردیسی عورت پر فدا ہے اور پھر نہ اُس کی قومیت معلوم اور نہ وطن۔ حتیٰ کہ اُس کے نام سے بھی ناآشنا ہے۔ اُدھر اُس محبوبہ کو اُس کی محبت اور عشق کی خبر تک نہیں۔ اُس کو اچانک جنگی خانہ پر دیکھ لیا تھا جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ اُس کے تیر مژگاں کا نشانہ بن گیا اور اُس پری وش نے اپنے حسن کی کمند اس کے ارادہ پر ڈال کر اس کو اپنے حسن و جمال کا قیدی بنا لیا۔

عشق کی کٹھن منزل کو وہی شخص پہچان سکتا ہے جس نے اس سوزش کو بھگتا ہو اور اس دریائے بے پایاں میں غوطہ لگایا ہو جس کی موجیں کبھی تو اُمید کے کنارے پر لے جاتی ہیں اور کبھی ناامیدی کے گھاٹ اُتارتی ہیں۔ سامی کے لئے رات بھی اتنی لمبی ہو گئی کہ جاگتے جاگتے اُکتا گیا۔ عاشق کی رات اسی طرح سے لمبی ہو جاتی ہے۔ ادھر قواعد

مدرسے کے اعتبار سے وہ اُٹھ کر پلنگ پر بیٹھ بھی نہیں سکتا تھا۔ جونہیں کہ صبح ہوئی اور طلبا کے نماز کے لئے گھنٹی بجی وہ بے انتہا خوش ہوا اپنے پلنگ سے جھپاک سے اس طرح اُٹھا جیسے کوئی قیدی نکل بھاگتا ہے اور سیدھا مدرسہ کی مسجد میں جا کر وضو کیا اور قبلہ رو بیٹھ کر نہایت عاجزی اور نیازمندی سے بارگاہ ایزدی میں دعا مانگنی شروع کی تاکہ محبوب کے وصال میں آسانی پیدا ہو اور اس راستہ میں جتنی رکاوٹیں ہیں وہ سب دُور ہو جائیں۔

دن ختم ہوا۔ اور وہ غم و الم سے ہم آغوش جماعت میں ہم جماعتوں کے ساتھ جاتا بھی اور آتا بھی ہے۔ وقت پر کھیل میں بھی شرکت کرتا ہے۔ لیکن ایک بت کی طرح سے کہ جس میں نقل و حرکت کی طاقت نہیں۔ کھڑا ہوتا ہے۔ بیٹھتا ہے۔ آتا ہے جاتا ہے۔ لیکن نہ تو سبق سمجھ میں آتا ہے اور نہ جغرافیہ وغیرہ کے لکچر۔ جو اُس کی موجودگی میں ہوتے ہیں اُس کے پلے پڑتے ہیں۔ گویا سامی قالباً مدرسہ میں تھا لیکن قلباً کوچۂ یار میں تھا۔

دوسری رات آئی اور گزشتہ رات کی طرح اُس کی وہی کیفیت۔ غرض کہ تمام ہفتہ اسی طرح سے غم و الم میں گزرا۔ چوں کہ دوستوں سے الگ تھلگ رہنے لگا تھا اس لئے وہ لوگ بھی اس کے ظاہری حال سے آگاہ ہو چلے تھے اور اسی وجہ سے اُس سے اس کا سبب پوچھتے رہتے تھے جس کے جواب میں یہ آئیں بائیں عذر بیان کر دیا کرتا تھا۔ ہفتہ گزرا اور جمعرات کا دن پھر آیا اور اُس کی خوش قسمتی سے کسی اُستاد نے اُس کو امتحان کے لئے نہیں بلایا۔

اب وہ وقت آگیا کہ طلبا اپنے اپنے گھروں کو جانے لگے تاکہ اپنے اعزا و اقربا سے ایک ہفتہ کے بعد ملیں۔ چنانچہ مدرسے سے ہشاش بشاش اپنے اپنے گھروں کا رُخ کیا۔ لیکن ان میں صرف ایک سامی ایسا ہے جو وہاں سے چھوٹتے ہی سیدھا یوربین محلہ کی طرف ہو لیا تاکہ اپنی محبوبہ کے مکان پر پہنچے۔ چنانچہ وہاں پہنچ کر مکان کے سامنے سڑک کی پٹری پر کھڑا ہو گیا اور گیس کے ہنڈے کے کھمبے سے جو وہاں نصب تھا ٹیک لگائی اور دروازہ کی طرف ٹکٹکی باندھ کر دیکھنے لگا کہ شاید وہ نکلے۔ کبھی کبھی کھڑکیوں پر بھی نظر ڈالتا تھا کہ شاید شیشوں میں اُس کی جھلکی پائے۔ لیکن وہ گھنٹوں کی طویل اُمید بے کار ثابت ہوئی۔ وہ بُت بنا ہوا خاموش کھڑا ہے اور دل کو اُس کے دیدار کی اُمید دلا رہا ہے۔ یہاں تک کہ سورج غروب ہونے لگا اور اب اُس کے دیدار کی اُمید ٹوٹ گئی۔ اسی حالت میں ایک محلہ والے کو اس کی طرف سے شبہ ہوا جس کو محسوس کر کے یہ اپنے کھڑے ہونے پر شرمندہ ہوا اور سیدھا وہاں سے اپنے گھر کا رخ کیا۔ تمام رات شوق و محبت میں آنکھوں میں گزر گئی اور ایک منٹ کو بھی آرام نہ ملا۔ آنکھیں

نیند کے خمار میں سرخ تھیں۔ آہیں دل کی دہکتی ہوئی آگ کا پتا دیتی تھیں۔

جونہیں کہ صبح ہوئی اُس نے ایک لمبا سانس لیا اور فوراً اپنے بستر سے اُٹھا اور کپڑے بدل کر پھر اُسی پریوش کے خیال میں ڈوب گیا جس کے حسن نے اُس کو تمام چیزوں سے مستغنی کر دیا تھا۔ ہر چند کہ وہ نفس کو ملامت کرتا تھا اور سمجھاتا تھا کہ یہ عشق اور بالخصوص ایک پردیسی سے آیندہ زندگی اور جوانی کو برباد کر دے گا۔ اُمیدوں کو خاک میں ملا دے گا۔ مگر یہ دُنیا کی بے سود تھیں۔ یہ نصیحتیں عشق کی قوت کو ذرا جنبش نہیں دے سکتی تھیں۔ گھر سے پھر نکلا اور یوروپین محلہ کی طرف پیدل چلا اور جب اُس کے گھر کے سامنے پہنچ گیا تو گیس کے ہنڈے کے کھمبے کے پیچھے چھپ کر کھڑا ہو گیا اور دروازہ اور کھڑکیوں کی طرف دیکھنے لگا یہاں تک کہ دس بجنے والے ہوئے کہ دفعتاً دروازہ کھلا اور وہی مہ جبیں نکلی اور اُس کی ماں بھی اُس کے ساتھ ساتھ۔ یہ دیکھتے ہی خوشی سے ایسے ہوش و حواس جاتے رہے کہ اُن کے پیچھے پیچھے ہو لیا لیکن وہ دونوں اس سے بے خبر تھیں۔

دونوں قریب کے بازار میں جاکر ایک کپڑے والے کی دوکان میں چلی گئیں۔ سامی بھی اُن کے پیچھے پیچھے گیا۔ یہاں تک کہ اُنھوں نے اپنا کام کیا اور اُلٹے پیروں اپنے گھر واپس چلی آئیں۔ سامی پھر بھی اُن کے پیچھے پیچھے ہے اور اُسی کی طرف دیکھ رہا ہے۔ غرض کہ اُن کو گھر تک پہنچا دیا اور عشق کی بارگاہ سے جو کچھ اُس کو آج ملا تھا لئے ہوئے واپس گھر چلا آیا۔

---

# تیسرا باب

## سچّا دوست

سامی پر یہ ہفتہ پہلے سے زیادہ سخت گزرا۔ اپنے جی کو یہ اُمید دلاتا تھا کہ وہ جمعہ کو اسے دیکھے گا اور اُس کے دیدار سے عشق کے دل سوز شعلہ کو بجھائے گا۔ ہفتے کے دنوں کو ہی نہیں بلکہ اُن کی گھڑیاں گنا کرتا تھا۔ چنانچہ جوں جوں جمعرات قریب آتی جاتی تھی اُس کو پڑھنے میں ایک خاص لطف پیدا ہوتا جاتا تھا۔ جمعرات کا دن آیا اور مدرسے سے نکل کر وہ سیدھا گھر گیا اور جی ہی جی میں خوش ہو رہا ہے کہ کل صبح وہ اپنی محبوبہ کے دیدار سے لطف اندوز ہو گا یہ خیال آتے ہی

وہ پھولے نہیں سمایا اور اُس زمانہ کی مشہور غزلیں باقی ماندہ وقت کاٹنے کی غرض سے گانے لگا تاکہ حسب مراد صبح ہو جا

جمعہ کی صبح ہوئی۔ سورج نے اپنی مسرت آمیز روشنی پھیلائی۔ یہ اپنے بستر سے اُٹھا۔ تھوڑی بہت چائے پی علیٰ
لباس (Civil Dress) پہنا اور گھر سے نکل سیدھا محبوبہ کے مکان کی طرف لپکتا ہوا چلا۔ چنانچہ وہاں پہنچکر حسب
عادت گیس کے کھمبے کے پاس کھڑا ہو گیا اور کبھی کھڑکیوں پر نظر ڈالتا تھا تو کبھی دروازہ پر۔ ادھر شوق دیدار تھا کہ
بڑھ رہا تھا۔

طویل انتظار کے باوجود مقصود کا کوسوں پتا نہیں اب تو دل قابو سے باہر ہونے لگا۔ چہرہ کا رنگ اڑنے لگا۔ سارا
شوق فنا ہو گیا۔ اُسی جگہ ٹہلنے لگا تاکہ جسم کو تکلیف دے کر خیال کو کچھ تو آرام دے۔ لیکن نگاہ دروازہ ہی کی طرف لڑی
تھی۔ اتنی دیر تک کھڑے رہنے کے بعد دل بیٹھ گیا۔ صبر کا پیالہ چھلک اُٹھا۔ ایک لمبا سانس لے کر اس زور سے آہ کی
آگ کے شعلے نکلنے لگے۔ پھر یہ کہکر اپنے جی کو سمجھایا۔

"لاؤ دیکھیں تو سہی کہ ہماری محبوبہ اب کیا کر رہی ہے آیا وہ گھر میں ہے یا باہر ہے۔ کاش میں آج دیدار
سے مشرف ہو جاؤں۔ افسوس میرے دل پر کیا گزر رہی ہے"

ظہر کے وقت تک وہ وہاں کھڑا رہا لیکن وہ نہ نکلی۔ اب اُس کی مصیبت اور پریشانی کا کیا پوچھنا۔ اسی عرصہ میں
راہگیروں نے اُس کے اتنی دیر تک کھڑے رہنے پر تعجب کرکے اُس کو گھیر لیا اور تماشا دیکھنے لگے۔ جب جمگھٹا زیادہ
تو وہ چونکا اور بے انتہا شرمندہ ہوا چنانچہ وہ وہاں سے چلدیا اور سیدھا اپنے گھر آیا۔

تیسرا ہفتہ اس سے زیادہ سخت گزرا اور چوتھا پھر پانچواں اُس سے بھی زیادہ کیوں کہ دیدار محبوب کی ہوا بھی نہ
اب حالت غیر ہونے لگی۔ رنگ بدل گیا۔ جسم گھلنے لگا۔ نیند اور بھوک سب حرام ہو گئی۔ پڑھنا لکھنا غائب۔ غرض کہ اُس
حالت میں عبرت ناک تغیر ہو گیا۔

مدرسے کے ایک استاد افسر نے اُس کی حالت پر غور کیا۔ اُس نوجوان افسر کی عمر ۲۵ سال سے زیادہ نہیں تھی ا
سیکنڈ لفٹنٹ کے عہدہ پر فائز تھا۔ ہمت آفندی نام تھا اور سامی سے انتہائی محبت کرتا تھا محض اس لئے کہ سامی
باپ اُس کے آڑے وقت پر کام آیا تھا اسی وجہ سے وہ اُس کو اپنا چھوٹا بھائی سمجھتا تھا چنانچہ سامی کی یہ حالت دیکھکر
افسوس بھی ہوا اور تعجب بھی کیوں کہ وہ اُس سبب سے بالکلیہ بے خبر تھا جس نے اُس کو اس حالت پر پہنچا دیا تھا چنا

اُس نے اُس بھید کو معلوم کرنے کا پختہ ارادہ کر لیا تھا تاکہ اصل معاملہ کا پتا چل جائے۔

ایک روز وہ مطالعہ کے گھنٹے کی نگرانی کر رہا تھا کہ اُس نے سامی کو ایک کمرہ میں الگ بُلایا اور اپنے پاس بٹھا کر کہنے لگا۔

**ہمت آفندی** - میرے پیارے سامی! اس مہینے میں میں تمھیں انتہائی متغیر دیکھتا ہوں جس سے تمھاری تندرستی پر بھی اثر پڑا ہے اور تمھاری تعلیم و میل جول پر بھی۔ آخر تم کو کیا شکایت ہے اور اس عام تغیر کا کیا سبب ہے؟

**سامی** - جناب! مجھے خود بھی معلوم نہیں کہ وہ کیا بات ہے جس کی وجہ سے آپ مجھ سے اس قسم کا سوال کر رہے ہیں۔ میں تو جیسا تھا ویسا ہی ہوں۔

**ہمت آفندی** - تم اصلیت کو مجھ سے چھپانا چاہتے ہو۔ تم کو ٹھیک ٹھیک بتانا ہوگا۔

سامی اس پر خاموش ہو گیا اور کچھ جواب نہ دیا۔ ہمت آفندی نے پھر کہا۔

**ہمت آفندی** - سامی! کیا تم کو میری دوستی میں شک ہے۔ کیا تم کو یہ شبہ ہے کہ میں تمھارا ہمدرد نہیں ہوں؟

**سامی** - معاذ اللہ۔ جناب! ایسا تو میں گمان بھی نہیں کر سکتا ہوں۔

**ہمت آفندی** - تو پھر کیوں وہ بات چھپاتے ہو جس نے تم کو گھلا رکھا ہے۔

**سامی** - لیکن مجھے تو کچھ معلوم نہیں کہ مجھے کس چیز نے گھلا رکھا ہے۔ ممکن ہے کہ کوئی ایسا مرض لاحق ہو گیا ہو جس نے میری تندرستی پر اثر کیا ہو جس کی مجھے خبر نہیں ہے۔ لیکن میرے چہرے پر اُس کے اثرات ظاہر ہو گئے ہوں اور اُن سے یہ گمان پیدا ہو گیا ہو۔

**ہمت آفندی** - سامی! ہرگز نہیں۔ صرف تمھارے چہرے ہی پر نہیں بلکہ تمھارے حرکات و سکنات میں تبدیلی ہے لہٰذا اپنا اندرونی بھید مجھے بتاؤ اور اس کا یقین کر لو کہ میں تمھارا سچا دوست ہوں اور تمھاری مصیبتوں کے ہلکا کرنے میں اپنی تمام کوشش صرف کر دوں گا۔ میرا خیال ہے کہ یہ عشق کی مصیبت ہے کیوں کیا ایسا نہیں ہے؟ بے خوف و خطر کہو۔ بے شک عشق اُن تمام مشکلوں سے زیادہ مشکل ہے جو انسان کی زندگی میں آڑے آتی ہیں۔ یہ وہ سخت مرض ہے جس سے شفا اُسی حالت میں ہوتی ہے

جب کہ محبوب مل جائے۔ تم یقین مانو کہ میں تم کو اس معاملہ میں برا نہیں کہوں گا کیوں کہ میں خوب جانتا ہوں کہ یہ تم نے جان بوجھ کر نہیں کیا ہوگا۔ بلکہ آنکھ دیکھ لیتی ہے اور دل مرمٹتا ہے۔ چنانچہ محبت وہ آگ ہے جو بھوبھل میں چھپی ہوتی ہے اگر ہوا نہ چلی تو وہ بجھ جاتی ہے اور جو کہیں ہوا سے مڈبھیڑ ہو گئی تو بھوبھل اڑ جاتی ہے اور آگ دہک اٹھتی ہے اور اس کے شعلے بھڑکنے لگتے ہیں۔ تم ان حالتوں میں سے کس حالت میں ہو؟

**سامی۔** میں دوسری حالت میں ہوں۔

**ہمت آفندی۔** اب تم نے اقرار کیا۔ یہ تو میں پہلے ہی جانتا تھا۔ اب یہ بتاؤ کہ تم نے دل کس کو دیا ہے۔

**سامی۔** اگر میں یہ بتا دوں گا تو آپ مجھ پر ملامت کریں گے۔

**ہمت آفندی۔** اس کا خیال بھی مت کرو۔ محبت کی حالت نرالی ہوتی ہے۔ کیا کسی بدنسل پر فریفتہ ہوئے ہو یا کسی غریب گھر میں دل دیا ہے۔

**سامی۔** اگر ایسا ہوتا تو اچھا ہوتا۔ بلکہ اس سے بھی زیادہ ہے جیسا کہ آپ خیال کر رہے ہیں۔

**ہمت آفندی۔** کیا وہ کوئی بڑے گھرانے کی ہے یا کسی بادشاہ کی بیٹی ہے۔

**سامی۔** نہ یہ ہے اور نہ وہ بلکہ وہ پردیسی ہے۔

**ہمت آفندی۔** یہ بے شک برا ہے۔ مگر خیر بتاؤ تو سہی۔

سامی نے اس کو پورا قصہ سنا دیا کہ وہ کس طرح سے ساحل پر سیر کے لئے گیا تھا اور وہاں اس ماہ وش کو دیکھ کر کس طرح اس کے پیچھے پیچھے اس کے گھر تک گیا۔ جہاں وہ اب اپنے والدین کے ساتھ رہتی ہے اور پھر ہر جمعہ کو اس کے گھر کی طرف جانا اور سوائے ایک بار کے پھر کبھی اس کا نہ دیکھنا وغیرہ وغیرہ یہ ساری کہانی اس کو سنا دی۔

ہمت آفندی تھوڑی دیر تک خاموشی سے اپنے دوست کے معاملہ میں سوچتا رہا اور پھر سر اٹھا کر کہنے لگا۔

**ہمت آفندی۔** اگر تم اس راستہ پر چلے تو نقصان اٹھاؤ گے۔

**سامی۔** میرے پیارے! خدا کے واسطے مجھے بتائیے کہ میں کیا کروں۔ مدرسے کے قواعد کی پابندی ضروری ہے ایسا راستہ بتائیے کہ ان مصائب سے نجات پاؤں۔

**ہمت آفندی** ۔ بحیثیت طالب علم کے تم کس بات کے خواہش مند ہو۔

**سامی** ۔ میں سوائے اس کے اور کچھ نہیں چاہتا ہوں کہ اُس کو دیکھ کر میں شوق کی بھڑک کو ٹھنڈا کروں۔

**ہمت آفندی** ۔ اچھا۔ چوں کہ وہ عیسائی ہے اور عیسائی بالخصوص ہر اتوار کو سیر کے لئے باہر جاتے ہیں اور اُس روز تمھارا مدرسہ ہوتا ہے۔ لہٰذا اس صورت میں تمھارے لئے اُس کا دیکھنا ناممکن ہے۔ چوں کہ مجھے بھی اُس کے دیکھنے کا شوق پیدا ہوگیا ہے۔ اس لئے میں تم کو سنیچر سے تین روز کی چھٹی دلوا دوں گا اور تمھارے ساتھ چلوں گا تاکہ تم مجھے اُس کا مکان بتا دو۔ اُن کو دیکھنے کے بعد میں کوئی ایسی تدبیر سوچوں گا کہ جس سے تم کو راحت ہو اور اللہ تم کو اس گرداب سے چھڑائے۔ خواہ تمھارے دل سے اُس کی محبت کو دُور کرے یا ایسا ذریعہ پیدا کردے کہ تم کو اُس تک پہنچا دے ۔

**سامی** ۔ آپ نے یہ وعدہ فرما کر میرے غمگین دل کی تسلی کی۔ میری زبان آپ کے برادرانہ شفقت کا شکریہ ادا کرنے سے عاجز ہے۔

**ہمت آفندی** ۔ یہ میرا فرض ہے۔ کیوں کہ تمھارے والد کی مہربانیاں جو اُنھوں نے مجھ پر کیں میں کبھی فراموش نہیں کرسکتا ہوں۔ اس لئے شکریہ کی کوئی وجہ نہیں ہے۔ اچھا اب اُٹھو اور پڑھنے میں جی لگاؤ۔ اور اپنے کسی اُستاد کو اس شکایت کا موقع نہ دو کہ تم پڑھنے میں غفلت کرتے ہو۔ یہ میرے ذمہ ہے کہ میں تمھارے مصائب اور غموں کو کم کردوں گا ۔

**سامی** ۔ اے سچے دوست ! میں آپ کا دل سے شکریہ ادا کرتا ہوں۔

پھر اُن دونوں نے مصافحہ کیا۔ سامی اپنے درجہ میں چلا گیا اور اپنے دوست کے وعدہ پر بہت ہی خوش ہو رہا تھا۔

---

# خمسہ

بہ چشمِ نرگسِ مستانہ در بستاں خمار آمد    بیا ساقی بدہ بادہ کہ باز ابرِ بہار آمد
چرا گویم بہار آمد کہ دورانِ خمار آمد    بہ بیں مستانہ وار آمد صبا ز ر لالہ زار آمد
بگرداں جامِ مے ساقی بہار آمد بہار آمد

بہ فصلِ گل بہارِ باغ و تاثیرِ ہوا خوشتر    بساغر بادہ خوشتر بر فلک ابرِ سیہ خوشتر
کنارِ جوئے خوشتر، سبزہ زارِ پُر فضا خوشتر    سرے بر زانوئے خوشتر، خیالِ آشنا خوشتر
تماشا ایں چنیں رنگیں کہ بر لب جانِ زار آمد

شکوہِ من بصحرا بیں گلِ رنگیں ادائے من    چہ خوش باشد اگر روزے بیائی در قفائے من
بہ چشمِ آبلہ با شوکتِ شاہانہ پائے من    تماشا کن کہ باشد دیدنی اے دلربائے من
باستقبالِ من از بہرِ پائے بوس خار آمد

ربابِ ہستیٔ برباد، مملوئے غمِ ہجراں    بہ شکلِ سنگِ خارا آتشے در سینہ ام پنہاں
چناں بد حال گردیدم بعشقِ شاہدِ ناداں    کہ از فرطِ غمِ ہجراں نباشد ربطِ جسم و جاں
”بیا زارِ محبت نقدِ ما کامل عیار آمد“

بہ شب از خوابِ شیریں یک بیک بیدار گردیدن    بچشمِ خوں فشاں در جستجوئے یار گردیدن
ز غم در ہجر کاہیدن نحیف و زار گردیدن    بگو جانم چنیں ہم تا بکے بیمار گردیدن
مسیحِ من مدوا کنوں کہ بر لب جانِ زار آمد

بہ ہجرِ یار از سوزِ نہاں خونِ جگر سوزد    گرفتہ خانۂ دل آتشے، دیوار و در سوزد
بہ چشمِ منتظر ہر لمحہ یک تارِ نظر سوزد    سپند آسا اگر یہ قطرہائے اشکِ تر سوزد
مرا اے شورؔ چوں افزود ایں آتش بخار آمد

منظور حسین شورؔ

# وہ

مثل مشہور ہے "جتنے منہ اُتنی ہی باتیں" لیکن یہاں دیکھنا یہ ہے کہ باتوں کا وزن و مقدار مونہوں کے تکمیل پر منحصر ہے۔ یا کثرت تعداد پر تعدد انواع سخن کا مدار ہے؟ بہر حال کچھ ہی کیوں نہ ہو۔ میں 'وہ' کے متعلق تمام مختلف الوضع جماعتوں کے چھوٹے بڑے مونہوں کو چیلنج دیتا ہوں کہ وہ اپنی اور اپنی باتوں کی کثرت کے بل پر 'وہ' کو نہ صرف کسی ایک جامع و مانع تعریف کے دام میں پھانسیں، بلکہ حق شناسی کا اس طرح فیصلہ کریں کہ یہ لفظ ہمیشہ کے لئے اسی جماعت کا طغرائے امتیاز ثابت ہو۔

دیکھئے منادی کے ہوتے ہی سب سے پہلا قدم کسی اسکول کے قواعد داں ماسٹر کا ہے۔ بیچارہ نے آتے ہی اپنی زبردست تقریر سے حاضرین کو مرعوب سخن کرنا شروع کر دیا ہے۔ کبھی ضمیر واحد غائب پر زور دیتا ہے کہ کسی شخص کے نام کی جگہ جو لفظ حق قائم مقامی کو ادا کرتا ہے' وہ لفظ 'وہ' ہے۔ کبھی اسم اشارہ کی طرف اشارہ کرکے بتاتا ہے کہ

'وہ' ایک لفظ ہے، جو ریلوے سگنل کے دستِ فرو ہشتہ یا بازار کے چوراہے پر پولیس کنسٹبل کے لٹکے ہوئے ہاتھ کی طرح اشارہ میں شرم سے کام نہ لے کر اپنے مقاصد کو اٹھے ہوئے ہاتھ کی انگلی یا ابرو کی حرکت عروجی سے مدد لے کر صحیح راہنمائی کے فرائض بجا لاتا ہے۔ کبھی 'وہ' کو اسم موصول مان کر آئندہ جملہ کو جواب صلہ قرار دینے سے اس کے غیر منفک خطاب کا حاضرین پر اعلان کر رہا ہے۔ زور تقریر کا وہ عالم ہے کہ ہزاروں نعرہ ہائے آفریں بلند ہو رہے ہیں۔ آخر ایک صوفی صاحب سے نہ رُکا گیا، آگے بڑھے۔ اور باں ریش وفش مقرر پر ایسی تیز نظر ڈالی کہ اس کا تمام سرمایۂ علم ایک ادنےٰ توجہ کی نذر ہو گیا۔ فرمانے لگے 'وہ' ہُوَ کی ترکیب مقلوب کل کا نتیجہ ہے۔ 'وہ' ہُوَ میں اور ہُوَ 'وہ' میں ایسے باہم گر پیوستہ ہیں کہ لاہوتی ہُو، ناسوتی 'وہ' میں مدغم ہو کر بطون میں ایک اور ظہور میں دوئی سے ہمکنار ہو گیا۔ تقریر کیا تھی کہ درمیان میں ہُو حق کے نعروں سے وہ محفل گونج اُٹھی۔

صرفی سے بھی نہ رہا گیا، ماسٹر کی تقریر نے نحو و صرف میں بولنے کی گنجائش ہی نہ چھوڑی آخر کب تک ضبط کیا - فوراً ہی علم معانی کے لیکچرر کو پکڑ لایا۔ لیکچرر کی معقولیت و متانت، شہرت و شوکت کو دیکھ کر صوفی صاحب تو محو مراقبہ ہو گئے۔ اور لیکچرر نے " الکنایۃ ابلغ من التصریح "کو موضوع بحث قرار دیکر 'وہ' کو اس کا مصداق صحیح ثابت کیا۔ جب اس مقام پر پہونچا کہ " 'وہ' ایک ایسا جامع لفظ اور جادو کا منتر ہے کہ جہاں زبان تشریح مطالب سے اور ذہن و تعقل کسی مناسب لفظ کے پیش کرنے سے قاصر و معذور ہو جاتے ہیں۔ جہاں سامعین کسی عمدہ شعر یا منظر کا لفظی فوٹو دیکھنے، یا ایک نغمۂ کیف و تاثر کے سننے کو بےتاب ہوتے ہیں۔ وہاں صرف یہی دو حرفی لفظ الف لیلہ کے 'سمسم' کی طرح طلسم ابہام کے پرزے اُڑا کر طلاقتِ لسانی کی لاج رکھ لیتا ہے" تو تمام خطیب چونک پڑے اور سب نے اپنی اپنی نوٹ بکیں ہاتھوں میں لے کر فی الفور اس تشریح کو درج کر لیا۔ پھر تو شاعر صاحب نے بھی اسٹیج پر آنے میں سبقت کی اور چاروں طرف سے 'وہ' 'وہ' کی صدائیں بلند ہو گئیں۔ شاعر صاحب نے فوراً ساز شاعری کا تار چھیڑ کر پردہ عشاق میں سب سے پہلا جو شعر الاپا وہ یہ تھا۔

'وہ' آئیں گھر میں ہمارے خدا کی قدرت ہے
کبھی ہم ان کو کبھی اپنے گھر کو دیکھتے ہیں

پھر کیا تھا، غالبؔ بھی محبوب کی کج ادائیوں سے تنگ آکر چیخ اُٹھے۔

'وہ' اپنی خو نہ چھوڑیں گے ہم اپنی وضع کیوں چھوڑیں
سبک سربن کے کیا پوچھیں کہ ہم سے سرگراں کیوں ہو

ذوقؔ بھی آرزوئے دیدار میں مریضِ ذوق رہے۔ اس لئے کہ بیٹھے

اب وہ آئے جب نگہ کو ضعف سے
کم نہیں مژگاں کی صف دیوار سے

غرض تمام شعرا نے یک زباں ہو کر کہا کہ یہ لفظ ہماری شاعری کی جان، اور سخن کا روح رواں ہے۔ صرفی، صوفی، اہل معانی، تو صرف لفظی دام میں گرفتار ہیں۔ اس کے صحیح استعمال سے عملی فائدہ سوائے ہمارے کسی کو نہیں پہونچا۔ ہم اسی ایک لفظ سے پژمردہ دلوں میں شگفتگی، دماغ میں تازگی تخیل میں وسعت پیدا

ر کے قلب عاشق کے رگ و پے کو تاثرات کی بجلیوں سے معمور کر دیتے ہیں۔ عاشق کا لفظ کہتا تھا کہ صحرا سے
ر کی جانب سے شوریدہ سران کوئے لیلیٰ کا گروہ لپکا۔ اور کہنے لگا کہ شاعر جھوٹے ہیں۔ ان کی عیر
متبری کے لئے کلام الٰہی کی نص بہت کافی ہے۔ یہ محض ہمارے ترجمان ہیں۔ ان کو 'وہ' کی لذات سے
ا سروکار۔ یہ انتظار کی روح فرسا تکالیف، شب فراق کے فلک دوز نالوں، زندگی کی بے شمار تلخ کامیو
و کیا جانیں۔ انہی کا کلام ہے۔

'وہ' جو پہلو سے اٹھے درد کچھ ایسا اُٹھا
تھام کر دل کو کئی بار میں بیٹھا اُٹھا

لیکن ذرا ان سے دریافت کیجئے کہ پہلو سے کون اُٹھا جس نے درد پیدا کر دیا۔ یہ درد فراق سے
و نکر واقف ہوئے۔ چونکہ شعرا ہمارے دائمی وکیل ہیں اس لئے ان کا قول ہمارے جانب سے متصور
ا جائے۔ یہ ہم ہی ہیں کہ جہاں ہوں، جس حالت میں ہوں۔ "وہ گئے" کی آواز آئی اور ہما ے
اس پر بجلیاں گریں۔

ان تمام تقاریر سے صنفِ نازک بھی متاثر ہو رہی تھی۔ کچھ کہنا بھی چاہتی تھی مگر شرم کے ہاتھوں
ور تھی۔ آخر چودھویں صدی کی ایک شریف اور تعلیم یافتہ عورت نے ہمت کر کے ایسا معنی خیز لکچر دیا
سب کو سنے جھانکنے لگے۔

اس کا دعوےٰ تھا کہ 'وہ' صرف ہماری نسوانی اصطلاحات کا خاص اور مقررہ لفظ ہے۔ کیونکہ یہ لفظ
نے اپنے قابلِ تعظیم شوہر کے لئے صرفیوں سے ہمیشہ کے لئے خرید لیا ہے۔ جس پہ ہم متصرف کامل ہیں۔
ب آپ صاحبان ہماری تقریر میں شریک ہوں۔ تو 'وہ' اور "انھوں نے" سے ہمیشہ شوہر مراد لیں۔ دیکھئے!

'وہ' مرے خط کی چٹکیاں یاد دلائیں گے مجھے
چھیڑنے کو ہنسیں گے 'وہ' اور ہنسائیں گے مجھے

دل میں بسے ہوئے ہیں 'وہ' اس میں خیال اُنہی کا ہے
دل مرا ہے 'وہ' آئینہ جس میں جمال اُنہی کا ہے

غور فرمائیے کہ اس لفظ سے اصلی اور حقیقی فائدہ اُٹھانے کے تین گروہ مدعی ہیں۔ شعرا، عشاق اور صنفِ نازک، نحویوں نے تو سوائے لفظی بحث کے اس سے کوئی استفادہ ہی نہیں کیا۔ نہ یہ لفظ ان کے کام ہی کا ہے۔ رہے صوفی اور اہل معانی تو وہ بھی عشاق ہی کے زمرہ سے تعلق رکھنے کی کوشش کرتے ہیں۔ شعراء کا دعوے تو قطعاً غلط ہے۔ کیونکہ ان سے فائدہ اُٹھانے والے صرف عشاق ہیں۔ اور یہ کسی طرح ایک گراموفون سے زیادہ وقعت نہیں رکھتے۔ اب یہ لفظ ہمارے اور عشاق کے درمیان قابل بحث رہتا ہے۔ جس کا فیصلہ بآسانی ممکن ہے۔

ہم اپنے شوہر کو قابل تعظیم و محبوب سمجھ کر اس کا نام لینے سے ادباً و حجاباً پرہیز کرتے ہیں اور ایسے مواقع پر ایک لفظ مبہم کا استعمال مناسب سمجھتے ہیں۔ تاکہ ہر نا اہل ہمارے اشارات کو سمجھ نہ سکے۔ اگرچہ عشق ہمارے عشاق کے درمیان وجہ مشترک ہے۔ مگر دوسرے خصوصیات کثیرہ ہمارے لئے باعثِ تفوق ہیں۔ بنا بریں لفظ 'وہ' کا استحقاقِ ملکیت محض ہماری ذات کو حاصل ہے۔ صنفِ نازک کے دلائل نے تو سب کو مبہوت کر دیا۔ زمانہ کا رنگ دیکھ کر شعراء وغیرہ تو دست بردار ہو گئے۔ عشاق نے مصالحت کر لی۔ پھر تو کثرت رائے سے بالاتفاق 'وہ' کا جسم زیب جامہ صنفِ نازک ہی کے قدِ رعنا پر چسپ و درست ثابت ہوا۔ اور سب اپنا اپنا مونھ لے کر گھروں کو سدھار گئے۔

محمود زماں خاں محمود (رام پور اسٹیٹ)

(ادیب فاضل)

# الماس

(جناب ایم اسلم صاحب)

گھٹاٹوپ اندھیرا۔ طوفانِ برق و باد۔ اور پھر طلاطم خیز سمندر کی حشر آزمائیوں نے اہل جہاز کو زیست سے
س کر دیا تھا۔

جہاز کو طوفان سے بچانے کی جس قدر کوشش ممکن ہو سکتی تھی۔ ناخدا برابر کئے جا رہا تھا۔ عورتوں اور بچوں
غ پکار اور مردوں کا شور و غل اور اس پہ موج طوفاں خیز کی خوفناک یورش جری سے جری آدمی کے دل
بی خوف و ہراس پیدا کر رہی تھی۔ سب سے زیادہ خطرہ یہ تھا کہ جہاز ایسے مقام پر پہنچ گیا تھا جہاں سے سمندر
ڈوبی ہوئی چٹانوں کا سلسلہ شروع ہو جاتا ہے۔

---

تختۂ جہاز پر تو ایک طوفان بے تمیزی برپا تھا۔ مسافروں کو جان کے لالے پڑے ہوئے تھے لیکن ایک
ے میں دو بچے اور دو مرد جن میں سے ایک جوان اور دوسرا بوڑھا تھا بیٹھے تھے بچے سہم کر سو گئے تھے۔

نوجوان بولا!

"آج تو لعز نگ اجل ہو نا یقینی نظر آتا ہے۔ لیکن افسوس تو اس معصوم جان پر ہے...... ہائے یہ مرحومہ کی
ی یادگار میرے پاس تھی... میری معصوم الماس...."

بختیار کی آواز رک گئی اور وہ آنسوؤں میں ڈبڈبائی ہوئی آنکھوں سے سوئی ہوئی بچی کی طرف دیکھنے لگا۔

بوڑھا یا زیہادر بولا

"بختیار! تم نے تو تمام عمر بھری سفروں میں کاٹی ہے۔ اتنے بے حواس کیوں ہوئے جاتے ہو۔ اٹھو ہمت کرو"

بختیار۔ "کیا کروں!! اس وقت ہو ہی کیا سکتا ہے!"

زیہادر۔ "آؤ بچوں کو بچانے کی کوشش کریں۔ دیکھو میرا جگر گوشہ نوبہار کیا آرام سے پڑا سوتا ہے۔

اگر ہم مرد ہو کر ان معصوم جانوں کو بچانے کی کوشش نہ کریں تو حیف ہے"

بختیار:۔" ان معصوم جانوں کا اللہ ہی نگہبان ہے"

باز بہادر:۔" سچ کہتے ہو۔ لیکن کوشش کرنا بھی تو انسان کا فرض ہے۔ لو سنو جہاز کی پچھلی جانب ایک بہت بڑی کشتی رسوں سے جکڑی رکھی ہے آؤ جس قدر ضروری سامان فراہم ہو سکے اس میں لاد دیں اور پھر کشتی پانی میں اُتار کر قسمت آزمائی کریں"

بختیار اور باز بہادر دروازہ بند کر کے باہر نکلے۔ اور رسوں اور سلاخوں کو پکڑتے ہوئے جہاز کے گودام میں جا پہنچے۔ یہاں سے اُنھوں نے خورد و نوش کا بہت سا سامان ادھر ادھر سے اکٹھا کر کے گٹھریوں میں باندھا اور بڑی مشکل سے کشتی میں جا کر رکھ دیا۔ پھر واپس آ کر اُنھوں نے اپنے اور بچوں کے تمام کپڑے صندوقوں سے نکال کر پیٹھ پر باندھ لئے۔ اور سوئے ہوئے بچوں کو گود میں اُٹھائے کشتی کی طرف چلے۔ تختۂ جہاز پر کہرام مچا ہوا تھا۔ کسی نامعلوم سوراخ سے پانی جہاز میں آ رہا تھا۔ مسافر ادھر اُدھر بھاگے پھرتے تھے۔ بچے دہشت زدہ ہو کر ماؤں سے لپٹ گئے تھے۔ ناخدا نے ملاحوں کو کشتیاں سمندر میں ڈالنے کا حکم دے دیا تھا۔

---

اس وقت پچھلا پہر تھا۔ آسمان پر گھٹا ٹوپ اندھیرا چھایا ہوا تھا۔ گاہے گاہے رعد کی کڑک اور بادل کی ہولناک گرج اس شدت سے سنائی دیتی تھی کہ قہر و غضب کے فرشتوں کا آسمان سے اُترنے کا گمان ہونے لگتا تھا۔

لوگوں کے شور و غل سے الماس اور نوبہار بھی جاگ پڑے۔ جس مقام پر کشتی بندھی تھی یہاں پہونچ کر باز بہادر اور بختیار نے بچوں کو ایک طرف بٹھا دیا اور پھر بڑی احتیاط سے رستے کھول کر کشتی سمندر میں ڈالی جب کشتی پانی پر پہنچ چکی تو سب سے پہلے ایک رسے کے ذریعہ باز بہادر نیچے اترا اور پھر بختیار سے کہا کہ بچوں کو یکے بعد دیگرے رسے سے باندھ کر نیچے لٹکا دے۔ یہ کام بہت مشکل تھا کیوں کہ بچے جب ان کی کمر میں رسہ بندھنے لگا تو خوف زدہ ہو کر چیخنے چلانے لگے۔ بہر کیف بختیار نے پہلے نوبہار کو اور پھر الماس کو سینے سے لگا کر نیچے لٹکا دیا۔

جب بچے کشتی میں اُتر چکے تو اب بختیار کی باری تھی۔ لیکن پیشتر اس کے کہ وہ نیچے اُتر سکے ایک زور

دھماکا ہوا اور جہاز خطرناک طور پر ڈگمگانے لگا۔ ساتھ ہی مسافروں کے سمندر میں کودنے کا شور سنائی دینے لگا۔
بازبہادر نے عجلت کر کے ایک تیز چاقو سے کشتی کے رسّے جس سے وہ جہاز سے بندھی تھی کاٹ دیئے۔
کشتی جہاز سے علیحدہ ہوئی تھی کہ بختیار بھی سمندر میں کودا لیکن اندھیرے میں بازبہادر اس کی کچھ دستگیری نہ کرسکا
اب بوڑھا نہایت بردباری کے ساتھ چپو سنبھال کر موجوں کا مقابلہ کرنے لگا۔

---

سپیدۂ سحر اوڈے اوڈے بادلوں میں سے دھیرے دھیرے نمودار ہو رہا تھا۔ طوفانِ برق و باد تھم چکا تھا، اور موجِ بحر رات بھر کی حشر آزمائیوں کے بعد آسودۂ خواب تھی۔ بازبہادر کشتی کی سلامتی کے لئے برابر چپو چلا رہا تھا اور بار بار بڑی حسرت بھری نگاہوں سے اِدھر اُدھر دیکھتا تھا۔ الماس اور نوبہار کمبل میں لپٹے آغوشِ خواب میں پڑے سوتے تھے۔
جب نیلے نیلے بادلوں پر سنہری لہر دوڑتی نظر آنے لگی تو اس وقت بازبہادر کو دور فاصلہ پر اونچے اونچے پہاڑ دھندلے دھندلے سے نظر آنے لگے۔ خشکی کے نشانات دیکھ کر اس کی ہمت بڑھ گئی اور وہ بڑی ہوشیاری سے اُسی سمت کشتی کھینے لگا۔
اب بچے بھی بیدار ہو چکے تھے اور حیران ہو ہو کر ادھر اُدھر دیکھ رہے تھے۔
نوبہار بولا
"بابا جان ہم کب گھر پہنچیں گے؟"
اور الماس بسورنی صورت بنا کر بولی "
"میرے ابا جان کہاں گئے؟"
بازبہادر نے بچوں کو کھانے کے لئے کچھ مٹھائی نکال کر دی اور باتوں باتوں میں ان کو بہلانے لگا۔
ابھی سورج لیل و نہار پر نہ پہنچا تھا کہ کشتی ایک جزیرے کے قریب پہنچ گئی۔
نوبہار نے پوچھا
"بابا جان! کیا ہمارا گھر آگیا؟"

اور الماس بولی

"میرے ابا بھی تو وہاں ہی ہوں گے"؟

"ہاں بیٹا گھبراؤ نہیں" بازبہادر نے کہا" وہ تو تمھارے لئے کھلونے اور مٹھائی لینے گئے ہیں"

"اور ہمارے لئے؟" تو بہار نے اشتیاق سے پوچھا۔

"ہاں تمھارے لئے بھی"

کشتی اب چٹانوں کے سلسلہ میں داخل ہو چکی تھی اور یہاں امواج بحر کے خوفناک تھپیڑوں سے محفوظ تھی۔ جوں جوں آگے بڑھتے پانی کی گہرائی بھی کم ہوتی جاتی۔ سمندر دور فاصلہ پر سیماب کی طرح بے تاب و بے قرار نظر آتا تھا۔ چھوٹی چھوٹی مچھلیاں جو میٹھے پانی میں کثرت سے ہوتی ہیں کشتی کی دو جانب قلیلیں کرتی پھرتی تھیں اور بچے بڑے شوق سے انھیں دیکھ رہے تھے۔ آخر کشتی پایاب پانی میں جا کر رک گئی۔ بازبہادر نے ایک آہنی زنجیر سے کشتی ایک بڑے پتھر کے ساتھ باندھ دی اور دونوں بچوں کو کندھوں پر اٹھا کر خشکی پر لے گیا۔

جزیرہ بہت سرسبز تھا۔ پتھریلے کنارے پر خودرو پھولوں کی بیلیں بکثرت پھیلی ہوئی تھیں۔ اور خوب صورت چمک دار پروں والی تیتریاں مستانہ وار پھولوں پر تصدق ہو رہی تھیں۔

خشکی پر اترتے ہی بچے تیتریوں کے پیچھے بھاگنے لگے اور بازبہادر کشتی میں سے سامان اٹھا اٹھا کر لانے لگا۔ جب سب سامان آ چکا تو بازبہادر نے ایک بہت اونچے پیڑ پر چڑھ کر ادھر ادھر نگاہ ڈالی۔ جزیرہ غیر آباد معلوم ہوتا تھا اور اسے نزد و دور پناہ کی کوئی جگہ نظر نہ آئی۔ ایک جانب اونچے اونچے پہاڑ تھے جو چوٹی سے دامن تک سبزے سے ڈھنپے ہوئے تھے۔ دن ڈھل چکا تھا اور رات سر پر آ رہی تھی۔ بچے دوڑ دھوپ سے تھک کر ایک درخت کے نیچے آ بیٹھے تھے۔ اور الماس پھر اپنے اباجان کے لئے ضد کرنے لگی تھی۔

بازبہادر نے بچوں کو مٹھائی اور پھل جو جزیرے میں بکثرت موجود تھے ادھر ادھر سے فراہم کر کے دیئے۔ اور طرح طرح سے ان کا دل بہلانے لگا۔ بچے جب ذرا اپنے دھیان میں لگے تو وہ ایک کلہاڑا لے کر ادھر ادھر سے سوکھی لکڑی کاٹ لا اور ایک جگہ انبار لگا دیا۔ شام ہوتے ہی اس نے ایندھن کو آگ لگا دی۔ اور بچوں کو کمبلوں میں لپیٹ کر ایک سایہ دار پیڑ کے نیچے سلا دیا۔

وہ بہت دیر تک صورت حالات پر غور کرتا رہا۔ اور آخر بچوں کے پاس ہی کمبل اوڑھ کر پڑ گیا اور خراٹے بھرنے لگا۔

---

صبح اُس نے سامان تو اسی پیڑ کے نیچے چھوڑا اور بچوں کو ساتھ لے کر سر چھپانے کا آسرا ڈھونڈنے لگا آخر سلسلۂ کوہستان کے دامن میں ساحل سے بہت دور فاصلہ پر اُسے سایہ دار درختوں کا ایک بہت گھنا جھنڈ مل گیا۔ شاخوں نے چاروں طرف سے گھیرا ڈال کر سقف کی صورت پیدا کر دی تھی۔ یہ جگہ باز بہادر کو بہت پسند آئی لیکن مشکل یہ تھی کہ وہ بچوں کو اب پھر اتنی دور ساتھ لے کر اس جگہ نہیں جا سکتا تھا جہاں اسباب رکھا تھا۔

جزیرہ گو غیر آباد تھا لیکن پھل اور شکار کثرت موجود تھا اور اس تمام عرصہ میں اسے ایک بار بھی کسی درندے کی آواز سنائی نہ دی تھی۔ اس نے میٹھے میٹھے پھل درختوں سے اُتار کر بچوں کو کھانے کے لئے دیئے اور پانی کی بوتل سے جو ہر وقت وہ اپنے پاس رکھتا تھا انہیں میٹھا پانی پلایا۔

بچے جب کھیل میں مشغول ہوئے تو اس نے پھر سوکھے درختوں کو کاٹ کر ایندھن جمع کر دیا اور شام ہوتے ہی آگ روشن کر دی تاکہ ایک تو بچے سردی سے محفوظ رہیں دوسرے جنگلی درندے ڈر کر پاس نہ آئیں۔ آج رات اُنھوں نے درختوں کے جھنڈ کے نیچے کاٹی۔

نو بہار کی طرف سے تو باز بہادر کو بالکل اطمینان تھا لیکن غریب الماس نے اپنے ابا کے لئے رو رو کر آنکھیں سرخ کر لی تھیں۔ باز بہادر اسے گود میں اُٹھا کر ساتھ لئے پھرتا تھا اور ہر طرح اسے بہلانے کی کوشش کرتا تھا۔

اگلے روز اُس نے سب سے پہلا کام یہ کیا کہ بچوں کو کھلانے پلانے کے بعد اُس نے درختوں سے بہت سی بڑی شاخیں کاٹ کر جمع کر لیں اور جہاں رات کاٹی تھی اس جگہ کے گرداگرد ایک بہت مضبوط کٹہرہ کھڑا کر دیا اور پتلی پتلی شاخوں کو درختوں کی ان شاخوں پر جو اس جگہ کے اوپر سایہ کئے ہوئے تھیں ڈال کر بارش سے محفوظ رہنے کا آسرا بنا لیا۔

دو چار دن کی محنت کے بعد یہ جگہ ایک جھونپڑی سی معلوم ہوتی تھی جو ہر طرح سے محفوظ تھی۔ باز بہادر کو جب موقع ملتا تھوڑا تھوڑا اسباب بھی اُٹھا کر لے آتا۔ وہ اکثر الماس کو کندھے پر اُٹھا کر اور نو بہار کی انگلی پکڑ کر ادھر ادھر

انھیں لئے پھرتا اور رات کے وقت کبھی گیت گا گا کر اور کبھی لوریاں اور کہانیاں سُنا سُنا کر ان کو بہلا کر سُلا دیتا۔ جنگل کا پھل اور شکار ان کی عام خوراک تھی۔

---

پانچ سال کا طویل عرصہ اسی تمنا میں گزر گیا کہ شاید کسی جہاز کا ادھر سے گزر ہو۔ اور وہ پھر ایک بار وطن کی صورت دیکھیں لیکن ساحل سے بہت دور دامن کوہسار میں رہنے کے باعث انھیں کبھی کوئی جہاز نظر نہ آیا

الماس اب اپنے باپ کو بھول چکی تھی اور نوبہار کی طرح باز بہادر کو بابا جان کہہ کر پکارتی تھی اور بوڑھا بھی اپنی حقیقی بچی کی طرح اسے پیار کرتا تھا۔

باز بہادر نے مچھلیاں اور ہرن پکڑنے کے لئے مختلف قسم کے پھندے بنا لئے تھے۔ اسی شغل میں وہ تمام دن کاٹ دیتے تھے۔ سدا بہار گلاب کی بیلیں اب ان کی جھونپڑی کو ہر طرف سے محیط کئے ہوئے تھیں۔ ایک چھوٹی سی پہاڑی ندی جو جھونپڑی کے پاس سے گزرتی تھی اس میں چھوٹی چھوٹی مچھلیاں بکثرت موجود تھیں الماس سارا سارا دن ان کے پکڑنے میں لگی رہتی تھی۔ پہاڑی بکری کے دو بچے باز بہادر کہیں سے پکڑ لایا تھا۔ یہ دونوں الماس اور نوبہار سے بہت ہل گئے تھے اور پالتو کتے کی طرح ان کے پیچھے پیچھے لگے پھرتے تھے۔

جھونپڑی کے پاس ہی جو پہاڑ تھے ان پہاڑوں کی ایک سر بفلک چوٹی پر ایک بہت بڑا پتھر پڑا ہوا تھا اس پتھر کے وسط میں ایک چھوٹا سا گول سوراخ تھا۔ اتنا بڑا کہ انسان آسانی سے گزر سکے۔ چاند جب اپنا طولانی سفر طے کر کے جزیرہ کی جانب آتا تو پہاڑوں کے عقب سے نکل کر سب سے پہلے اسی سوراخ میں سے نظر آتا۔ الماس یہ نظارہ دیکھنے کے لئے پہروں جھونپڑی کے باہر پتھروں پر بیٹھی رہتی اور دل میں حیران ہوا کرتی کہ چاند کیوں ان کے پاس نہیں آ کر رہتا اور کس لئے اتنے دن غائب ہو جاتا ہے۔

باز بہادر بہت تجربہ کار اور جہاں دیدہ آدمی تھا۔ وہ اس جلاوطنی کو خوب سمجھتا تھا۔ اس لئے وہ بچوں کی ضروری تعلیم کی طرف سے بھی غافل نہ تھا۔ افسانوں اور کہانیوں کی صورت میں وہ ان کو اکثر باتوں کی تعلیم دیا کرتا تھا اور زندگی کی مختلف حالتوں کا فلسفہ دل پذیر پیرایہ میں سمجھایا کرتا تھا۔ بوڑھے باز بہادر کو بنسری بجانے کا بہت شوق تھا۔ الماس اور نوبہار نے بھی بانس کی ایک شاخ میں سوراخ کر کے ایک بنسری بنائی تھی اور

ونوں نے بازبہادر سے بنسری بجانا بھی سیکھ لیا تھا۔ جس قدر گیت بازبہادر کو یاد تھے وہ سب ان دونوں بچوں کو بھی یاد تھے جب وہ باہر جاتے تو اپنی بنسریاں بھی ساتھ لے جاتے اور طیور صحرا کی طرح جنگل کی خاموش فضا میں بنسری کے دل آویز نغموں سے حیات جاوداں کی ایک روح پھونک دیتے۔

زمانہ اسی طرح گزرتا گیا۔ بازبہادر اب بہت بوڑھا ہو چکا تھا اور الماس زندگی کی پندرہ منزلیں طے کر چکی تھی۔

---

ایک روز الماس اور نوبہار جب جنگل سے پھل اکٹھے کر کے جھونپڑی میں آئے تو بازبہادر کو موجود نہ پایا آج یہ پہلا موقعہ تھا کہ وہ جھونپڑی اکیلی چھوڑ کر کہیں چلا گیا تھا۔ سائے ڈھل گئے اور افق فلک پر سیاہی پھیلنے لگی لیکن بڈھا بازبہادر ابھی تک واپس نہ لوٹا۔ طیور ادھر ادھر سے آ آ کر بڑے بڑے پیڑوں پر بسیرا کر چکے اور ندی کے کنارے کرمک شب تاب اچک اچک کر چمکنے لگے۔ لیکن بازبہادر کا ابھی کوئی پتہ نشان نہ تھا۔ الماس اور نوبہار نے مل کر آگ جلائی، گوشت بھونا اور پھر پکے پکے میوے پانی سے دھو کر صاف کر کے ایک کھال پر رکھ دیئے۔ بحری عقاب جس نے اپنا نشیمن ایک بہت اونچی چٹان پر بنایا ہوا تھا رات کے پہرہ دار کی طرح گھونسلے میں آ بیٹھا اور جزیرہ پر ایک خاموشی طاری ہو گئی۔ گاہے گاہے سمندر کے پھنکاروں کی آواز یا کسی پرندے کی کرخت چیخ اس خاموشی کو برہم کرتی تھی۔

آخر لیلائے شب نے اپنی زلف عنبریں کے جال میں جزیرے کو چھپا لیا اور الماس اور نوبہار بازبہادر کا انتظار کرتے کرتے سو گئے۔

---

جب چاند ستارے ماند پڑ گئے اور مشرق کے شاہ سوار کی آتشیں رتھ کی ہلکی ہلکی سرخی بادلوں پر پڑنے لگی تو بحری عقاب نے ایک خوفناک چیخ مار کر ساکنان جزیرہ کو ہنگامہ آرا ہونے کا پیغام دیا اور پھر جوں جوں فضائے آسمان پر سرخی پھیلنے لگی۔ ڈال ڈال اور پات پات سے گلبانگ ترنم کا شور برپا ہونے لگا۔

الماس اور نوبہار جو ہرنوں کی کھالوں میں لپٹے پڑے سوتے تھے۔ آنکھیں ملتے ہوئے بیدار ہوئے۔ بازبہادر کے رات بھر غائب رہنے پر دونوں سخت حیران اور بے چین تھے۔ آخر کچھ کھا پی کر وہ اس کی تلاش میں نکلے۔ پہلے

تو وہ جنگل کی سمت دیکھ بھال کرنے لگے۔ گاہے گاہے وہ اونچے اونچے پیڑوں پر چڑھ کر چاروں طرف نظر دوڑاتے
جب یہاں کچھ سراغ نہ ملا۔ تو پھر وہ کھاڑی کی طرف آئے کشتی ویسے ہی پتھر سے بندھی تھی لیکن ریت پر کوئی تازہ
نشان موجود نہ تھا۔ پھر وہ پھلانگ پھلانگ کر ان چٹانوں پر جو ساحل کی جانب دور تک چلی گئی تھیں تلاش کرنے لگے
ابھی وہ کچھ دور ہی گئے تھے کہ اُنھوں نے ایک چٹان پر بازبہادر کو لیٹے پڑے ہوئے دیکھا۔ دونوں کے چہروں پہ
مسرت کی ایک لہر دوڑ گئی اور وہ وہیں کھڑے ہو کر کچھ مشورہ کرنے لگے۔ نوبہار بولا۔

" ذرا دبے پاؤں چلو۔ میں چپکے سے باباجان کے کان میں زور سے چیخ ماروں گا "

الماس بولی

"ذرا یہیں رُک جاؤ۔ مجھے پھولوں کا ایک ہار بنا لینے دو۔ جب باباجان اُٹھیں گے تو میں ان کے گلے میں ڈال دوں گی۔"

دونوں نے بھاگ کر ادھر اُدھر سے پھول فراہم کئے اور لمبے لمبے سبز گھاس کی ایک شاخ لے کر عجلت سے رنگا رنگ کے پھولوں کا ایک ہار تیار کر لیا۔

پھر دونوں دبے پاؤں اس چٹان کی طرف جہاں بازبہادر پڑا سوتا تھا چلے وہ اس کے بالکل قریب پہنچ گئے لیکن اسے خبر تک نہ ہوئی۔ نوبہار نے جھک کر اس کے کان میں زور سے چیخ ماری۔ لیکن وہ ٹس سے مس نہ ہوا اب دونوں حیران ہو کر اس کے پاس بیٹھ گئے اور آہستہ آہستہ ہلا ہلا کر اور باباجان کہہ کہہ کر اسے خواب سے بیدار کرنے لگے۔

لیکن اسے یوں بے حس و حرکت اور خاموش پا کر وہ سہم سہم کر ایک دوسرے کی طرف دیکھنے لگے۔

" باباجان بولتے کیوں نہیں ؟" الماس نے بھرائی ہوئی آواز سے پوچھا۔ " یہ اس طرح تو کبھی غافل نہ سوتے تھے "

" الماس باباجان کو اس نیند سے جگانا ہمارے بس کی بات نہیں "

" وہ کیوں ؟" الماس نے حیران ہو کر پوچھا

" تمھیں یاد نہیں "۔ نوبہار نے کانپتی ہوئی آواز سے کہا " باباجان کہا کرتے تھے کہ انسان ایک وقت ایسی میٹھی نیند سوتا ہے کہ پھر وہ کبھی بیدار نہیں ہوتا "

"ہاں ہاں ٹھیک ہے...... لیکن وہ کچھ اور بھی کہا کرتے تھے" الماس خوف سے کانپنے لگی۔

"الماس! تمھیں یاد بھی ہے وہ اس نیند کو کیا کہا کرتے تھے؟"

"نہیں نہیں۔ مجھے تو یاد نہیں۔ بھلا کیا کہتے تھے۔ نوبہار تم ہی بتلا دو نا"

"موت"

موت کا نام نوبہار کے منہ سے نکلنا تھا کہ دونوں ایک نامعلوم خوف سے کانپنے لگے اور بازبہادر کے پاس سے ہٹ کر کچھ فاصلہ پر جا کھڑے ہوئے۔

دونوں کچھ دیر تو یوں ہی کھڑے رہے پھر نوبہار بولا:۔

"لو آؤ بابا جان کو پتھروں سے ڈھانپ دیں۔"

"کیوں اُٹھا کر گھر کیوں نہ لے چلیں" الماس نے حیران ہو کر پوچھا

"نہیں گھر لے جا کر کیا کریں گے۔ اب ان کا گھر یہی ہے۔"

الماس اور نوبہار نے اِدھر اُدھر سے پتھر اٹھا کر بازبہادر کے چاروں طرف ایک دیوار چن دی اور پھر بہت سی گھاس اکٹھا کر کے اس کے اوپر ڈال دی اور پھر گھاس کے اوپر بھی پتھر رکھ دیئے۔ اس غیر مانوس کام سے فارغ ہو کر دونوں بے تحاشہ جھونپڑی کی طرف بھاگے۔ اور جب تک جھونپڑی میں نہ جا پہنچے ایک بار پیچھے مڑ کر نہ دیکھا۔ اس جگہ کا جہاں بازبہادر مرا تھا انھوں نے موت کی چٹان نام رکھا اور دل میں عہد کر لیا کہ کبھی ادھر کا رُخ نہ کریں گے۔

---

اس خوفناک حادثہ کے باعث وہ اس قدر ہراساں اور پریشان تھے کہ آج کا تمام دن اور پھر رات تک دونوں نے کچھ نہ کھایا۔ جھونپڑی ان کو کاٹ کھانے کو دوڑتی تھی اور ہر چیز سے وحشت آتی تھی۔ رات کے وقت وہ بہت دیر تک جھونپڑی سے باہر ہی پڑے رہے۔ آخر جب سردی لگی تو ناچار اندر چلے گئے۔

بازبہادر کی زندگی میں الماس نوبہار سے بہت کم بات چیت کیا کرتی تھی لیکن اس کی موت کے بعد وہ اس خاموشی اور تنہائی سے گھبرانے لگی۔ الماس اب ایک بچہ نہ تھی بلکہ ایک سرو قد نہایت خوب صورت حسینہ تھی۔ قدرت نے اس کی آنکھ کو نرگس شہلا سے مستی شبنم سے چمک۔ بدن کو سنبل سے لچک غنچہ سے چھین لا لا اٹھان۔ تندرق کو ...

سے درازی ۔ چاند سے نور اور پھول سے لطافت مستعار لے کر دی تھی ۔ اس نے بادِ صبا سے خرامِ ناز ۔ شورشِ امواج سے نغمہ اور گلیا تگ طیور سے ترنم سیکھ لیا تھا ۔ اب کچھ دنوں سے یہ حال تھا کہ جب ندی سے پانی بھرنے جاتی تو اپنا عکس پانی میں دیکھ دیکھ کر مسکراتی اور آپ اپنی اداؤں پر لوٹ پوٹ ہو جاتی ۔ اب جو کبھی نوبہار کی نگاہ اس کی طرف اٹھتی تو وہ خود بخود شرما جاتی ۔

الماس اکثر ادھر اُدھر سے پھول اکٹھے کر کے انھیں گھاس کی ہری ہری پتلی پتلی شاخوں میں پرو کر ہار بناتی اور انھیں خوب صورت ہاروں سے اپنے سر اور بدن کی عریانی کو ڈھانپتی جھونپڑی کے سامنے جو پہاڑیوں کا سلسلہ تھا شب کے وقت دونوں پاس پاس کی دو چٹانوں پر چڑھ جاتے ۔ الماس ہمیشہ اس چٹان پر بیٹھتی جس کے عقب میں سے نورانی چہرے والا چاند نمودار ہو کر سوراخ میں سے نظر آیا کرتا تھا ۔ یہاں بیٹھ کر دونوں مزے مزے سے بنسری بجاتے پہلے الماس کوئی نغمہ بجاتی اور پھر نوبہار اس کا جواب دیتا ۔ شب کی خاموشی اور جزیرے کی سنسان فضا میں بنسری کے نغمے پہاڑوں میں گونج گونج کر زندگی کی ایک لہر پیدا کر دیتے ۔ آسمان پر چاند اور ستارے الفتِ معصوم کے اس طرفہ نظارے کو جی بھر بھر کر دیکھتے

---

کچھ روز سے ایک جنگلی چڑیا کا جوڑا جھونپڑی کی چھت میں آ رہا تھا ۔ برسات کا موسم آتے ہی نر اور مادہ ادھر اُدھر سے تنکے چن چن کر لاتے اور اپنا گھونسلہ بناتے ۔ جب محنت سے تھک جاتے تو پھر چونچ میں چونچ ڈال کر ایک دوسرے سے اختلاط کرتے ۔ الماس اور نوبہار جھونپڑی میں بیٹھے بڑے غور سے ان کی طرف دیکھا کرتے ۔ کچھ بعد چڑیا نے دو انڈے دیئے ۔ اب نر اور مادہ باری باری ان کو سینے لگے جب مادہ گھونسلے میں بیٹھتی نر باہر سے اس کے لئے دانہ دنکا لاتا اور اسی طرح مادہ نر کے لئے لایا کرتی رات کے وقت تو مادہ اپنے ا[illegible] پر پھیلا کر بیٹھ جاتی اور نر پاس ہی کسی جگہ بیٹھ کر رات گزار دیتا ۔ ایک روز الماس اور نوبہار باہر سے آ کر بیٹھے کہ ان کو گھونسلے میں سے چوں چوں چہچہوں کی آواز سنائی دینے لگی ۔ نوبہار نے گھونسلے میں جو دیکھا تو دو [illegible] پڑے تھے ۔ اس نے ایک بچہ وہاں سے اٹھا کر الماس کو دکھایا اتنے میں دونوں نر اور مادہ بھی آ گئے ا[illegible] اپنے بچے کو نوبہار کے ہاتھ میں دیکھ کر بہت شور کرنے لگے ۔ الماس نے [illegible]

رکھ دیا۔ تب کہیں مامتا کو کل آیا۔

جب جزیرے کو رات کی تاریکی نے اپنی آغوش میں لے لیا تو الماس اور نوبہار چٹانوں پر بیٹھ کر بنسری بجانے لگے۔ لیکن آج الماس کچھ اداس اداس معلوم ہوتی تھی۔

رات بہت جا چکی تھی، نوبہار پر نیند کا غلبہ ہونے لگا تھا۔ وہ آج تک اتنی دیر کبھی پہاڑیوں پر نہ بیٹھے تھے۔ لیکن آج تو الماس اُٹھنے کا نام ہی نہ لیتی تھی۔ آخر نصف شب کے بعد ماہ منیر چٹانوں کے عقب سے نمودار ہو کر اس سوراخ میں سے نظر آنے لگا۔ جہاں الماس ایک دیوی کی طرح اس کا نظارہ دیکھنے کے لئے دامن کوہسار میں پھرا کرتی تھی۔ چاند کو دیکھتے ہی وہ جھوم جھوم کر بڑے سوز و گداز سے بنسری بجانے لگی اور پھر دو زانوں ہو کر اور چاند کی طرف دونوں ہاتھ اٹھا کر بولی

"چندر دیوتا! تو مجھے جنگل کی اس چڑیا کا سکھ اور محبت عطا کر۔

جس نے میری جھونپڑی میں اپنا گھر آباد کر رکھا ہے"

یہ کہہ کر اس نے سر جھکا لیا۔ نوبہار جو پاس ہی کھڑا تھا کچھ دیر تو تعجب سے الماس کی طرف دیکھتا رہا۔ پھر آگے بڑھ کر اس کا ہاتھ پکڑ کر اُٹھایا۔ اس وقت بادل کا ایک سیاہ ٹکڑا کہیں سے آ کر چاند کے سامنے حائل ہو گیا اور تمام منظر پر ایک ہولناک تاریکی چھا گئی۔ الماس خوف زدہ ہو کر نوبہار سے چمٹ گئی اور اپنا سر اس کے سینہ پر رکھ دیا۔ لیکن جب چاند پھر پردۂ سحاب سے نمودار ہوا تو اس وقت الماس جلدی سے نوبہار سے علیحدہ ہو کر کھڑی ہو گئی۔ لیکن نوبہار کے چہرے پر تبسم تھا اور وہ شرمائی ہوئی تھی۔ نوبہار مسکراتا ہوا آگے بڑھا اور ایک ہاتھ الماس کی کمر میں ڈال کر بنسری بجانے لگا۔ کچھ دیر تو الماس سر جھکائے اپنی بنسری ہاتھ میں لئے خاموش رہی۔ پھر وہ بھی بجانے لگی اور اس طرح دونوں بنسری بجاتے ہوئے پہاڑیوں سے اُتر کر جھونپڑی میں آ گئے۔ اس وقت تمام جزیرہ چاندی کے لباس میں ملبوس نظر آتا تھا۔

---

اس رات کے واقعہ کو پورا ایک سال گزر چکا تھا۔ الماس کی دعا قبول ہو چکی تھی، اور اب اس کی گود میں ننھی منی بچی کھیلتی تھی۔ چڑیا کے گھونسلے کی طرح ان کی جھونپڑی بھی آباد تھی۔ اب انھیں [illegible]

بنسری بجانا ترک کر دیا تھا۔ وہ ننھی منی بچی کو جھولے میں ڈال کر ان کے پاس بیٹھ کر بنسری بجایا کرتے تھے لیکن جس روز سے بچی پیدا ہوئی تھی ان کے اطمینان اور سکون میں گونہ بے کلی سی پیدا ہونے لگی تھی۔ اب وہ یک لخت اس زندگی سے اُکتا گئے تھے۔ پہلے انھیں جزیرے کی ہر چیز سے محبت تھی لیکن اب ہر ایک چیز سے وحشت آتی تھی۔

ایک روز وہ رات کو سوئے ہوئے تھے کہ اچانک ان کی آنکھ کھل گئی۔ تمام جزیرہ لرزاں تھا۔ چٹانوں پر سے پتھر لڑھک لڑھک کر نیچے گر رہے تھے۔ ایک خوف ناک زلزلہ کے جھٹکے قیامت برپا کر رہے تھے۔ نمود سحر کے ساتھ ہی بڑی شدت سے آندھی چلنے لگی۔ بڑے بڑے دیو قامت درخت جڑوں سے اُکھڑے جاتے تھے اور پھر سمندر کی بے پناہ موجیں جزیرے پر تاخت و تاراج کرنے لگیں۔ پانی کی رَو آتی دیکھ کر الماس اور نوبہار بچی کو اُٹھا کر جھونپڑی سے نکل بھاگے لیکن پناہ کا کوئی آسرا نظر نہ آتا تھا۔ دونوں متوالوں کی طرح اِدھر اُدھر بھاگے پھرتے تھے۔ اسی طرح بھاگتے بھاگتے وہ ان چٹانوں کے پاس جا نکلے جہاں اُن کی کشتی بندھی تھی۔ اس جگہ ہوا کا زور کم تھا۔ لیکن پانی بہت چڑھ آیا تھا۔ جوں توں کر کے دونوں کشتی میں جا بیٹھے۔ الماس تو روتی ہوئی بچی کو سینہ سے لگا کر ایک طرف بیٹھ گئی اور نوبہار چپو پکڑ کر کشتی کو چٹانوں سے ٹکرانے سے بچانے لگا۔ لیکن پانی کی تیز رو کشتی کو دھکیل کر چٹانوں سے باہر نکال کر لے گئی۔ سامنے طلاطم خیز سمندر تھا۔ اب نوبہار بے دست و پا تھا۔ پانی کی تیز رو کا مقابلہ کرنا اس کی ہمت سے باہر تھا۔ کشتی تنکے کی طرح پانی کی رو کے ساتھ سمندر کی طرف بہی جاتی تھی لیکن وہ ہمت نہیں ہارا تھا۔ برابر چپو چلا رہا تھا۔ اور کشتی کو موجوں کے تھپیڑوں سے بچا رہا تھا۔ گاہے گاہے الماس بھی اس کا ہاتھ بٹاتی۔ لیکن آج قسمت کو کچھ اور ہی منظور تھا۔ دونوں تھک کر چور ہو گئے۔ سر پر کالی رات بڑھی چلی آ رہی تھی۔ دونوں دن بھر کے بھوکے پیاسے تھے۔ اور اب ہمت بھی جواب دے چلی۔

---

جہاز کی تباہی کو گو ایک طویل عرصہ گزر چکا تھا لیکن بختیار جو اس طوفان خیز شب کو ایک تختہ پر بیٹھ کر جان بچانے میں کامیاب ہو گیا تھا۔ الماس کی تلاش سے غافل نہ تھا۔ اس تمام عرصہ میں کئی جہاز اس جزیرے کے پاس سے گزرے لیکن کبھی ایسا اتفاق نہ ہوا کہ اہل جہاز جزیرے پر اُتر کر قیام کریں اور نہ باز بہادر اور نوبہار چٹانوں کا طویل اور دشوار گزار سلسلہ طے کر کے ہر روز ساحل سمندر کی طرف جاتے جب کبھی بختیار [illegible]

تینوں گم شدوں کا حال دریافت کرتا۔ ایک دفعہ وہ ایک سرائے میں بیمار پڑا ہوا تھا۔ اور بھی بہت سے مسافر اس جگہ مقیم تھے باتوں باتوں میں ایک ملاح نے اس سے کہا کہ ایک بار ان کا جہاز بحر اوقیانوس میں ایک غیر آباد جزیرے کے پاس لنگر انداز تھا۔ رات کا وقت تھا، اور ہوا کا رُخ سمندر کی جانب تھا۔ اس وقت انھیں کئی بار پہاڑوں پر سے بنسری کی آواز سنائی دی تھی۔ ملاح نے جس جزیرے کا پتہ نشان دیا تھا۔ یہ وہی جگہ تھی جس کے قرب وجوار میں وہ جہاز غرق ہوا تھا جس پر بختیار اور اس کے ساتھی سوار تھے۔ بختیار کو خوب یاد تھا کہ" باز بہادر" کو بنسری بجانے کا بہت شوق تھا۔

بختیار اب اس جستجو میں تھا کہ کوئی جہاز اُدھر جانے والا اسے مل جائے تو وہ بھی سوار ہو کر اس غیر آباد جزیرے میں جاکر بچوں کو تلاش کرے۔ آخر کچھ روز بعد اسے ایسا موقعہ مل گیا۔ سوداگروں کا ایک قافلہ جہاز میں سوار ہو کر چلا۔ چوں کہ ان کا راستہ اسی غیر آباد جزیرے کے قرب وجوار میں تھا اس لئے وہ بھی سوار ہو گیا مسافروں نے جب اس کی سرگزشت سنی تو سب کو اس سے ایک خاص ہمدردی پیدا ہو گئی۔ بختیار سارا سارا دن جہاز کے تختہ پر بیٹھا بچّوں کی سلامتی کی دعائیں مانگا کرتا تھا موسم خوشگوار تھا اور سمندر پر سکون۔ سفر آرام سے کٹ رہا تھا۔
ناگہاں ایک روز رات کے وقت سمندر کے پانی میں ایک غیر معمولی جوش پیدا ہونے لگا۔ مسافر کچھ مضطرب و بیقرار سے ہونے لگے لیکن ناخدا نے جو ایک تجربہ کار ملاح تھا ان کو اطمینان دلایا اور کہا کہ خشکی پر کہیں خوفناک زلزلہ آیا ہو صبح کے وقت تیز ہوا چلنے لگی۔ جس سے سمندر میں طلاطم آگیا مسافر اپنے اپنے کمروں میں چلے گئے۔ سارا دن یہی حالت رہی۔ اگلے روز ابھی جھٹ پٹا ہی تھا کہ ایک ملّاح نے جو جہاز کے سب سے اونچے مقام پر کھڑا ہو کر پہرہ دیتا تھا ناخدا کو اطلاع دی کہ پہاڑوں کے دھندلے دھندلے نشان نظر آتے ہیں پو پھٹتے ہی کوہسار کا دلکش نظارہ دور فاصلہ پر نظر آنے لگا۔ اُس وقت بختیار ملاح کے پاس جاکھڑا ہوا تھا اور بڑے شتیاق سے پہاڑوں کی طرف دیکھ رہا تھا۔ ناخدا خود دوربین لگائے دیکھ رہا تھا اچانک بولا

"وہ دیکھو ایک کشتی بہی جاتی ہے .... شاید ماہی گیر ہوں گے"

لیکن مسافروں کو ابھی تک کوئی کشتی نظر نہیں آئی تھی۔ تھوڑی دیر بعد پھر ناخدا بولا

"تعجب ہے کہ کشتی چلانے والا کوئی نظر نہیں آتا"

اب لوگوں کو بھی دور فاصلہ پر ایک کشتی نظر آنے لگی جو لہروں کے ساتھ ساتھ ڈگمگاتی ہوئی بہی جا رہی تھی۔

ناخدا کے حکم سے چند ملاح ایک کشتی میں بیٹھ کر اس کشتی کی طرف چلے۔ اور پھر تھوڑی دیر بعد کشتی کو جہاز کی طرف لاتے نظر آئے جب وہ پاس پہنچے تو ناخدا نے پوچھا

"کشتی میں کیا ہے؟"

"مسافر"

"زندہ ہیں؟"

"ہاں ابھی تک تو زندہ ہیں لیکن بے ہوش پڑے ہیں"

"کتنے آدمی ہیں؟"

"ایک عورت۔ ایک مرد اور ایک بچہ"

اس اثنا میں کشتی جہاز کے ساتھ آ لگی۔ مسافر اچک اچک کر دیکھنے لگے۔ ایک نہایت حسین نوجوان عورت جس کے سینہ سے لگی ہوئی ایک خوب صورت ننھی سی بچی تھی ایک طرف بے ہوش پڑی تھی اور ایک نوجوان آدمی چپو ہاتھ میں پکڑے دنیا و مافیہا سے بے خبر ایک طرف کو جھکا ہوا پڑا تھا۔

بختیار جو بڑے غور سے کشتی کے ساکنوں کو دیکھ رہا تھا۔ ایک چیخ مار کر جہاز کے تختہ پر سے سمندر میں کود ا سمندر میں گرتے ہی ملاحوں نے اسے پکڑ کر اسی کشتی میں سوار کر لیا۔ وہ اس نوجوان عورت کے پاس جا کر کھڑا ہو گیا۔ اور پھر دو زانوں ہو کر ننھی بچی کو اٹھا کر سینہ سے لگا لیا اور جھک کر بڑی محبت سے عورت کی پیشانی کو بوسہ دیا۔ یہ اس کی گم شدہ الماس تھی۔

# امتحان

## (ایک کہانی)

BOYS OWN PAPER (ماخوذ از)

BY

**KHWAJA AHMAD ABBAS**

**CLASS X A**

---

## امتحان

اینڈی کارلٹن' دریائے موریا کے کنارے کھڑا تھا۔ اس کے چہرے سے پریشانی اور مصیبت کا اظہار ہوتا تھا اور اس کے ہاتھ میں ایک خط تھا جو ابھی اس کے پرانے آقا کے پاس سے آیا تھا۔ اس نے اس خط کو لفافے میں سے نکال کر دسویں بار پڑھا۔

پیارے کارلٹن'

تم کو اطلاع دی جاتی ہو کہ ہمارے کارخانہ میں تمھاری ضرورت نہیں ہو۔

راقم

لسٹن لمبر۔ منیجر'

"تین سال کی نوکری کے بعد" اینڈی نے کہا۔

اس کو نکالے جانے کی کوئی وجہ نہ بتائی گئی تھی۔ اس کو صرف اتنا معلوم تھا کہ اس کی جگہہ پر کوئی اور آدمی آگیا ہے اور اینڈی وہ لڑکا جس کو ترقی کی بڑی بڑی امیدیں تھیں آج بیکار لوگوں میں سے تھا تین سال کی فرماں بردارانہ نوکری کے بعد نکالے جانے سے اینڈی کا دل ٹوٹ گیا تھا۔ اُس نے اپنی جیب ٹٹولی لیکن اتنا بھی نہ پایا کہ کرایہ کے لئے بھی کافی ہو اس لئے اپنے گھر کی طرف پیدل روانہ ہوا تھا۔

خط کو جیب میں ڈالتے وقت اس کے ہاتھ میں ایک اور کاغذ آیا۔ کاغذ کو نکال کر دیکھنے سے معلوم ہوا کہ وہ ایک خط کی نقل تھی جو کہ مسٹر لمسڈن نے ایک دوسری کمپنی کو لٹھوں کی قیمت کی بابت لکھا تھا "اُفوہ! میں اس خط کو فائل کرنا بھول گیا" اینڈی نے افسوس کرتے ہوئے کہا "میں نے اس کو حوالہ دینے کے واسطے نکالا تھا۔ لیکن اس کو واپس رکھنا بھول گیا"۔

جب کہ وہ سوچ رہا تھا کہ اس خط کو کیا کرے اس نے ایک بوڑھے آدمی کو جنگل کی طرف سے آتے ہوئے دیکھا۔ بڈھا بہت تھکا ہوا معلوم ہوتا تھا اس لئے اینڈی نے اس سے پوچھا "کیا میں آپ کی کوئی مدد کرسکتا ہوں"۔ بڈھے نے اینڈی کے تھیلے کی طرف لالچی نظروں سے دیکھتے ہوئے کہا "کیا تمہارے پاس کچھ کھانے کو ہے؟" اینڈی نے جواب دیا "جی ہاں۔ میں آپ کو کچھ کھانے کو دے سکتا ہوں"

یہ کہہ کر اُس نے آگ جلائی اور تھوڑی ہی دیر میں کھانا تیار کر کیا جس کو اُس بھوکے آدمی نے پیٹ بھر کر کھایا۔

"اس کی حرکات سے معلوم ہوتا ہے کہ اس نے ہفتوں سے کھانا نہیں کھایا" اینڈی نے آگ بجھاتے ہوئے آہستہ آہستہ کہا "بچارے کے پاس اتنے دام بھی نہیں ہیں کہ ان وحشیانہ سر اور ڈاڑھی کے بالوں کو بھی کٹوا سکے" کھانے سے فراغت پاکر وہ بڈھا آدمی ایک درخت کے سائے میں بیٹھا ہوا اینڈی کو برتن جمع کرتے ہوئے دیکھ رہا تھا۔

"تمام دن چلے ہو"؟ بڈھے نے پوچھا "جی ہاں مجھے کل گلمور پہنچنا ہے" اینڈی نے جواب دیا "کوئی ضروری کام ہوگا" بڈھے نے کہا جی ہاں نوکری کی تلاش میں" اینڈی نے جواب دیا "نوکریاں اور خاص کر اچھی نوکریاں آج کل نایاب ہیں" بوڑھا بولا۔

اینڈی جلدی سے بولا! میں ایک معقول تنخواہ پر لسٹن لمبر کمپنی کے یہاں کلرک تھا لیکن آج صبح ہی مجھ کو علٰحدگی کا نوٹس مل گیا ہے" بوڑھے نے ہمدردانہ لہجہ میں کہا "یہ تو بہت بُری بات ہے"

بوڑھا تھوڑی دیر تک لڑکے کو گھورتا رہا اور پھر بولا "اچھا تم بتا سکتے ہو کہ لسٹن صاحب نے کیمبل کمپنی کو لٹھوں کی کیا قیمت لکھی تھی" اینڈی نے یہ سوچ کر کہ کاروبار کے معاملات کسی کو نہ بتانے چاہئیں یہ جواب دیا "لیکن یہ سوال آپ مسٹر لسٹن ہی سے کیوں نہیں کرتے" "اچھا تو تم مجھ کو نہ بتاؤ گے" بوڑھے نے گھورتے ہوئے پوچھا "نہیں" اینڈی نے زور دیتے ہوئے کہا۔

"لیکن کیوں نہیں اس سے تم کو کوئی نقصان نہ پہونچے گا" بوڑھے نے دوبارہ سوال کیا "شاید مجھ کو نہ پہونچے لیکن مسٹر لسٹن کو تو پہنچ سکتا ہے" اینڈی نے جواب دیا۔

"خوب ماشاءاللہ آپ اب تک لسٹن کے وفادار ہیں جس نے تمھیں بلاقصور نکال دیا۔ تم اس سے اسی کے ہتھیاروں سے بدلہ کیوں نہیں لیتے"

آخری جملہ سے اینڈی کے دل میں یہ خیال پیدا ہوا۔ میں کیوں نہ مسٹر لسٹن سے اس کا بدلہ لوں کہ اس نے مجھے بے قصور نکال دیا۔ لیکن پھر اُس نے سوچا کہ اگر ایسا کیا تو اس کا ضمیر ہمیشہ اس کو ملامت کرتا رہے گا۔ یہ فیصلہ کر کے اس نے جواب دیا "نہیں میں آپ کو کچھ نہیں بتا سکتا" جب بڈھے نے دیکھا کہ اینڈی داؤ پر چڑھنے والا نہیں ہے تو وہ خداحافظ کہہ کر چلا گیا۔

اتنے میں اینڈی آسمان کو جو دیکھتا ہے تو گھٹا تلی کھڑی تھی۔ وہ ابھی شہر سے صرف تین میل آیا تھا اور اگلا مقام وہاں سے سات میل تھا اس لئے اس نے یہی مناسب سمجھا کہ شہر واپس جائے اور اگلے دن کسی سے روپیہ قرض لے کر ریل میں گھر جائے۔

جب وہ واپس اپنے کمرہ پہنچا تو میز پر اپنے نام کا خط پایا جس کا مضمون یہ تھا۔

لسٹن لمبر کمپنی - مورخہ ......

پیارے اینڈی،

میں تم کو اپنے دفتر میں ترقی دینا چاہتا تھا لیکن مجھے شبہ تھا کہ تم کاروبار کے معاملات

لوگوں کو بتا دیتے ہو۔اس لئے میں نے تم کو برخاست کر کے اور بوڑھے کا بھیس بدل کر تمھارا امتحان لیا جس میں تم پورے اترے ۔میں تم کو اپنی کمپنی کا ہیڈ کلارک مقرر کرتا ہوں۔امید ہے کہ تم پیر کے روز صبح اپنے کام پر حاضر ہو گے ۔ فقط

لمسڈن

( ماخوذ )

وہ کیوں نہ حاضر ہوتا۔



# رواںؔ کی رباعیات

(جناب عبدالشکور صاحب ایم۔ اے)

سہیل میں عرصہ ہوا میں نے ہندو شعرا کے ادبی کارناموں پر چند مضامین لکھے تھے، اس سلسلہ میں جناب رواںؔ صاحب کی رباعیات، نظمیں اور غزلیں دیکھنے کا اتفاق ہوا، اس کے بعد اُن کا دیوان روحِ رواںؔ کے نام سے شائع ہوگیا، اور کل مجموعہ ایک نہایت دلکش نسخہ میں ہاتھ آگیا۔ یہ دیوان اسقدر عمدہ ترتیب اور تہذیب کے ساتھ شائع کیا گیا ہے کہ بیساختہ اُسے پڑھنے کو جی چاہتا ہے۔ گذشتہ آل انڈیا مشاعرہ علی گڑھ منعقدہ ماہ دسمبر ۱۹۲۸ء کے موقعہ پر جناب رواں کی زیارت بھی نصیب ہوئی، حالانکہ میری شومیٔ قسمت تھی کہ میں اُن کی صحبت میں شریک نہ ہوسکا، پھر بھی پڑھنا سُنا، بڑے درد اور سوز و گداز کے ساتھ اپنا کلام پڑھتے ہیں، جس سے بخوبی اندازہ ہوتا ہے کہ پہلو میں دل دردمند ایک درد آفریں ساز کا کام دے رہا ہے، چہرہ مہرہ سے بے انتہا شرافت اور صداقت ہویدا تھی جو ایک بلند پایہ شاعر کے لیے اہم ترین جوہر ہیں۔ روحِ رواں چھوٹی تقطیع کے ۲۱۲ صفحات پر مشتمل ہے، ابتدا میں ۹۷ صفحات تک نظمیں ہیں، اس کے بعد غزلوں کا سلسلہ صفحہ ۲۲۳ تک چلا گیا ہے، باقی صفحات میں رباعیات ہیں، شروع کتاب میں لسان الہند مولانا عزیز لکھنوی کا مقدمہ ہے جو جناب رواںؔ کے اُستاد ہیں۔ کتاب نامی پریس لکھنو میں بڑی خوبی اور صفائی کے ساتھ طبع ہوئی ہے۔

مجھے ان صفحات میں جناب رواںؔ کی رباعیات کے متعلق کچھ عرض کرنا ہے جنھیں میں اُن کا بلند ترین کارنامہ خیال کرتا ہوں، اس سے ناظرین یہ نہ سمجھیں کہ اُن کی نظمیں بے مزہ اور غزلیں پھیکی ہیں، بلکہ میں اب تک محض رباعیات ہی کو غور سے پڑھ چکا ہوں اور اس لیئے جو کچھ عرض کروں گا رباعیات ہی سے متعلق ہوگا۔

ایک انگریزی کہاوت ہے کہ کسی ملک کی تمدنی حالت کا اندازہ کرنے کے لیے اُس کے جرائد اور اخبارات کا جائزہ لینا کافی ہے، اسی طرح میرا خیال ہے کہ شاعر کے اندرونی جذبات اور خیالات جس قدر اُس کے کلام سے ظاہر ہوتے ہیں اور کسی شے سے معلوم نہیں ہوتے، میں نے اسی نقطۂ نظر سے ان رباعیات کا مطالعہ شروع کیا تھا، اور اس سلسلہ میں میں جن نتائج پر پہونچا ہوں وہ ناظرین کی خدمت میں پیش کئے دیتا ہوں

رباعیات کا لکھنا جس قدر آسان ہے اسی قدر اس کا کامیاب بنانا دشوار ہے، فارسی لٹریچر میں ہزار رباعیاں اور غزلیں موجود ہیں، اس کے علاوہ اور اصناف شاعری کے خزانے مالامال ہیں لیکن صدیوں کی علمی جدوجہد کے بعد فارسی شعرا رباعیات کے سلسلہ میں محض چند ہی سربرآوردہ نام پیش کر سکتے ہیں، مثلاً عمر خیام اور ابو سعید ابوالخیر وغیرہ اس فقدان عظیم سے صاف ظاہر ہے کہ رباعی کا سرسبز ہونا بہت دشوار ہے، رباعی کی مخصوص بحریں ہوتی ہیں لیکن ان بحور میں رعنائی خیال اور شوکت ترکیب پیدا کرنا زور بازو کی سعادت پر موقوف نہیں ہے، بلکہ عطیۂ الٰہی پر۔ پوری رباعی میں ایک خاص فلسفیانہ خیال یا کوئی نہ کوئی علمی نکتہ پیش کیا جاتا ہے، لیکن ہر رباعی کا بجائے خود مکمل ہونا ضروری ہے، رباعی کا چوتھا مصرع خاص طور سے رفیع الشان اور پرشکوہ ہونا لازمی ہے، اُردو لٹریچر پر ایک سرسری نظر ڈالئے، میر تقی میر، مومن، تغزل میں یکتائے روزگار رہیں، قصائد میں سودا اور ذوق کا کوئی ہم پلہ نہیں، مرثیہ گوئی انیس اور دبیر کی ملکیت خاص ہے، مثنوی حسن، نسیم، اور مومن کی مخصوص جولانگاہ قرار پائی، کیا آپ بلاغور و خوض کسی اُردو شاعر کا نام لے سکتے ہیں جو رباعیات میں ممتاز درجہ رکھتا ہو، ویسے کہنے کو سب نے کہی لیکن اس صنف شاعری میں کوئی شاعر ممتاز کامیابی حاصل نہ کر سکا، رباعی میں میرا خیال ہے کہ ایک خاص سادگی ٹھیراؤ، ایک خاص قسم کی سکینیت اور بے تکلفی ہوتی ہے، اس کے ساتھ ساتھ رباعی میں فلسفیانہ رنگ کسی نہ کسی نوعیت سے موجود ہونا ضروری ہے اس سکینیت اور معصومیت کے ساتھ بندش میں رعنائی اور تخیل میں فلسفہ کا لمس پیدا کرنا دراصل وہ راز ہے جس پر رباعی کے کامیابی کا دارومدار ہے۔ مثال کے طور پر لیجئے۔

راز قدرت کسی کو معلوم نہیں — اُس کی نیت کسی کو معلوم نہیں

سب محو ہیں آج کی مشاغل میں رواں — کل کی حالت کسی کو معلوم نہیں

اس رباعی کو آہستہ آہستہ ٹھیر ٹھیر کر دو تین مرتبہ پڑھئے، آپ فوراً محسوس کریں گے کہ یہ رباعی ایک ایسی فضا سے گھری ہوئی ہے جس میں سکینیت اور معصومیت کوٹ کوٹ کر بھر دی ہے، فلسفہ کا رنگ و روغن موجود ہے، ایک خاص نکتہ، ایک خاص خیال ہے جو شاعر نے نہایت سادگی کے ساتھ ہمارے سامنے پیش

ہے، چوتھا مصرع خاص طور سے صاف اور بے تکلف ہے، اور یہی رباعی کی جان ہوتا ہے، دنیا کے مشاغل اس قدر دلچسپ اور دل لبھانے والے ہوتے ہیں کہ ہم باوجود اس کے کہ ہمیں نہ ابتدا کی خبر ہوتی ہے اور نہ انتہا معلوم لیکن ان دلچسپیوں میں ہمہ تن محو ہو جاتے ہیں، حافظ نے اسی خیال کو ایک نہایت دلکش اور ترنم ریز شعر میں یوں ادا کیا ہے،

کس نہ دانست کہ منزل گہ مقصود کجاست　　　　ایں قدر ہست کہ بانگ جرسے می آید

اب ذرا اس رباعی کو پھر غور سے پڑھیئے، رواں اگر محض اسقدر کہتے:۔

راز قدرت کسی کو معلوم نہیں　　　　کل کی حالت کسی کو معلوم نہیں

تو گمان غالب ہے کہ مطلب اگر پورا نہیں تو اُس کا بیشتر حصہ ادا ہو جاتا، اس سے ظاہر ہوا کہ رباعی میں پھیلاؤ کی ضرورت ہوتی ہے یعنی بعض اوقات اُس میں مثالیں دیکر مضمون کو واضح کر کے چار مصرع پورے کئے جاتے ہیں، اگر یہ بھرتی کے مصرع ڈھیلے اور پھُس پھسے رہ گئے تو رباعی شان سے گر جاتی ہے،۔

رباعی کی اس خصوصیت اور ظاہری ہیئت کو ذہن میں رکھئے اور غور کیجئے کہ رباعی کہنے والے شاعر کے دل و دماغ کی کیا خصوصیت ہونی چاہیئے۔ ظاہر ہے کہ انشا۔ میر، سودا، کبھی کامیاب رباعیاں نہ کہہ سکتے تھے ضرورت اس امر کی ہوتی ہے کہ شاعر کی طبیعت میں ٹھیراؤ، قناعت، صبر و سکون، نکتہ سنجی ہو، مربع میں اگر ذرا بھی اشتعال انگیزی موجود ہے لازم ہوگا کہ رباعی کی شان ختم ہو جائے گی، طبیعت میں غور و فکر کا مادہ ہونا بھی ضروری ہے، ایسے شاعر کو چاہیئے کہ وہ یا تو خوب مطالعہ کرے، یا دنیاوی تجربہ حاصل کرے اور ہر تجربہ پر تنقیدی نظر ڈالتا جائے، بہ الفاظ دیگر اُس کے پاس وہ مواد ہونا چاہیئے جس پر غور و فکر کیا جائے اور جس پر غائر نظر ڈالی جائے،۔

مضمون کے گذشتہ حصہ میں سلسلۂ مقصد قائم نہ رہ سکا، میرا مدعا یہ تھا کہ میں اُن خیالات عالیہ کو جمع کر دوں جو رواں نے اپنی بے مثل رباعیات میں قلمبند کئے ہیں، اس کی بجائے میں رباعی کی خصوصیات بیان کرنے لگا، مگر اُس سلسلہ میں جو خیالات میں نے بیان کئے ہیں، وہ میرے ذاتی ہیں، مگر چونکہ وہ ایک لحاظ سے نفس مضمون سے متعلق تھے اس لئے لکھ دیئے گئے۔

سب سے پہلے میں رواں کی جوشش جوانی کی تصویر ناظرین کے سامنے پیش کرتا ہوں، جس میں "بادۂ شبانہ کی سرمستیاں" اپنی پوری آب و تاب کے ساتھ موجود ہیں،۔

فطرت کی ہماہمی نہ بھولے گی ہمیں نکھری ہوئی چاندنی نہ بھولیگی ہمیں
جب ہم تھے، جگر تھے اور بزمِ بادہ وہ رات رواں کبھی نہ بھولیگی ہمیں

عمر گذشتہ کی یاد، عیش رفتہ کی ٹیس دل میں ایک ہوک پیدا کر رہی ہے اور شاعر آلام و مصائب سے تنگ آکر ایک آہ جگر دوز کھینچتا ہے اور عشرت کی اُن گھڑیوں کو یاد کرتا ہے جب "عیش با فراغت" کے مزے اُٹھائے جاتے تھے، اور دین و دنیا کا ہوش نہ تھا، یہ ایک عام جذبہ ہے، شاید ہی کوئی ایسا بدنصیب ہوگا جو ماضی پرست نہ ہو، گذرا ہوا زمانہ، مرا ہوا انسان، الغرض ہر وہ شے جو آنکھ سے اوجھل ہو جاتی ہے مرغوب تر ہو جاتی ہے، اس کی وجہ یہ ہے کہ اُس کے عیوب ختم ہو جاتے ہیں اور محض اُس کی بھلائیاں پیش نظر ہوتی ہیں۔

رباعی بہت خوب ہے، مگر مجھے پہلے مصرع میں کچھ سقم نظر آتا ہے، "فطرت کی ہماہمی" "نکھری ہوئی چاندنی" سے مربوط ہوتی ہوئی نظر نہیں آتی، چاندنی کا لطف سکون اور خاموشی میں ہوتا ہے، جہاں ہماہمی ہوگی وہاں چاندنی کا احساس تک ناقص ہو جائے گا، تیسرا مصرع بہت پرکیف ہے، "بزم بادہ" ایک ایسی جامع ترکیب ہے جس میں ساقی ماہوش کے ساتھ ساتھ مے ارغوانی، جام بلورین اور قلقل مینا سب کچھ شامل ہو گئے، یہی شاید وہ تنہا رباعی ہے جس میں رواں کی شبابیات کا ایک صاف پرتو نظر آ رہا ہے، ورنہ بیشتر حصہ رباعیات کا ایسا ہی جو حقائق اور فلسفیانہ نکات سے مملو ہے۔

اس "شبابیات" کے سلسلہ میں وہ رباعی بھی درج کی جاتی ہے جس میں رواں "جوانی" اور "لڑکپن" کا تقابل کرتے ہیں اور فطرتاً آخر الذکر کو ترجیح کے قابل بتاتے ہیں:۔

مانا کاوش تھی، کاوش غم تو نہ تھی گریہ تھا، مگر نوائے ماتم تو نہ تھی
بچپن میں جو بات تھی جوانی میں کہاں خندہ بھی تھا، یہ فغان پیہم تو نہ تھی

بالعموم مانا جاتا ہے کہ جہاں کہیں جوانی آئی گویا سر پر ایک بلا لائی، جوش و خروش، آزاد منشی، بے لوث استحکام، اور سرفروشی کے حوصلہ کے ساتھ ساتھ ناتجربہ کاری، تیزی، طراری، خودسری، خودرائی کا آنا بھی بدیہی

ہے، جس قدر نوجوان مفید ہو سکتا ہے اُسی قدر اُس کا مضرت رساں بھی ہونا ممکن ہے خدا نہ کرے کہ کوئی نوجوان بدراہ ہو، ورنہ پھر اُس کی جوانی یقیناً ایک بلائے آسمانی ثابت ہوگی، اسی عالم شباب میں عشق کی ابتدا ہوتی ہے، اور پھر عشق کے ساتھ ساتھ کاوشِ جگری، سوزشِ دلی، ناکامی، نامرادی، اور رسوائی کا دور دورہ شروع ہوتا ہے، مگر نوجوان جوشِ محبت میں بھی پکارتا رہتا ہے،

ہوئیں رسوائیاں ناکامیاں، بدنامیاں کیا کیا — نہ چھوٹی ہم سے لیکن کوئے جاناں کی ہواداری

اکثر ایسا ہوتا ہے کہ سوزشِ دلی میں ایسی شدت پیدا ہو جاتی ہے کہ نوجوان مجبور و معذور ہو کر رونے لگتا ہے، اور اپنی عمر کے اُس حصہ کو یاد کرتا ہے کہ جب وہ ان آفات سے بیگانہ تھا، اور ایک سادہ اور بے تکلف آب و ہوا میں سانس لیتا تھا، نہ غمِ روزگار تھا، نہ عشقِ بتاں اور نہ یادِ رفتگاں، اس جذبۂ نامرادی کی یہ تصویر ہے جو رواںؔ نے نہایت خوبصورتی کے ساتھ اس رباعی میں پیش کی ہے۔

ان "شبابیات" اور "طفلیات" (جن کے متعلق رواں کہتے ہیں "بچپن کیا چیز تھا، جوانی کیا تھی، یہ گل کی مہک تھی وہ ہوا کا جھونکا") کو چھوڑ کر آگے قدم اُٹھائیے، اور اُس مقام پر آئیے جہاں رواںؔ نے ایک بلند مرتبہ شاعر ہونے کا ثبوت دیا ہے، میرے خیال میں ایک عالی رتبہ شاعر کے لیے ضروری ہے کہ وہ فطرت کے سربستہ راز افشا کرے اور انسانی خصائل کا ایک کامل مبصر ہو، اگر ایسا نہیں ہے تو ہم اُسے محض "ناظم" کہیں گے وہ شاعر کے لقب کا سزاوار نہیں، ہمیں دیکھنا ہے کہ رواںؔ اس جانچ میں کس حد تک پورے اُترتے ہیں۔

مخفی کوئی، کوئی برملا دشمن ہے — ظالم دنیا کی ہر ادا دشمن ہے
بچتا تا ہوں ہٹکے راہ کیکی ہے رواںؔ — جلادِ ضمیر جان کا دشمن ہے

آزاد ضمیر ہو فقیری یہ ہے — دل بے پروا رہے امیری یہ ہے
زنجیر نہیں ہے باعثِ قید رواںؔ — محدود رہے خیال اسیری یہ ہے

ان دونوں رباعیوں کو غور سے دیکھئے، آپ کو رواںؔ کے خصائل کا بھی پتہ لگ جائے گا، اور اُن حقائق سے بھی آگاہی ہو جائے گی جو ایک ذی ہوش شاعر نے دنیا کی رہنمائی کے لیے قلمبند کئے ہیں، عالی جناب مولوی سید امداد امام صاحب اثرؔ نے بہت عرصہ ہوا ہندوستان کے شعرا پر ایک نہایت دلچسپ مقالہ سپرد قلم کیا تھا، اُس

میں سید صاحب موصوف نے یہ خیال ظاہر کیا تھا کہ ایک کامیاب شاعر کے لیے نیک - پرہیزگار - سادہ؛ برشتہ دل، سوختہ سامان، ناکام، اور بلند نگاہ ہونا ضروری ہے، اگر وہ ایسا نہیں ہے تو ظاہر ہے کہ اُس کلام میں نہ سوز و گداز ہو، اور نہ ایسی تعلیم جو ناظرین کی جادۂ مستقیم کی جانب رہبری کر سکے، اس نظریہ کو نظر رکھکر ان رباعیات کو پڑہیے، اور دیکھئے کہ اگر دنیا رواں کی بلند نظری، اور حقیقت پژوہی پر ایمان لے آئے تو کیا گناہ ہے؟ ہر انسان خیالات کی حد بندی کی وجہ سے اسیر فطرت ہے، اور یہی وہ حد بندی ہے جس نے انسان کو خدا بننے نہ دیا، اس اسیری میں اگر آزادی حاصل کرنا مقصود ہے تو ضمیر کو بے لوث رکھئے اور مدعاؤں کے انبوہ کو دل سے نکال دیجئے، خدا کے سامنے ہزارہا بندگان الٰہی روزانہ سر بسجدہ ہوتے ہیں شاید دو چار ہی ایسے ہوتے ہونگے جو "دل بے مدعا کی آرزو کرتے ہوں، جس کو یہ حاصل ہوگیا، اُس کو کسی شے کی حاجت نہیں - حتیٰ کہ خواہش جنت بھی بے حقیقت ہو جاتی ہے، جن کی اطاعت گذاری، اور شب بیداری مدعا سے دست و گریباں رہتی ہے وہ نہایت کمتر درجہ کے عابد ہوتے ہیں، اسی نہج سے غالب کہتا ہے -

طاعت میں تا رہے نہ مے و انگبیں کی لاگ ‏ ‏ ‏ ‏ دوزخ میں ڈالدے کوئی لیکر بہشت کو

ہر شخص جانتا ہے کہ انسان ضعیف البنیان ہے، اُس کا علم اُس قدر محدود ہے کہ اُسے خود اپنی حقیقت کی خبر نہیں،

مصروف تمام عمر کاوش میں رہا ‏ ‏ ‏ ‏ مجھ پر بھی نہ کچھ کھلی حقیقت میری

اگر اُس کو علم ہے تو محض اپنی بے بضاعتی اور بے مائگی کا،

"انساں کمزور ہے، حقیقت یہ ہے"

ہزارہا فلسفی ابتدائے آفرینش سے آج تک ان نکات پر دفتر کے دفتر سیاہ کر چکے ہیں، جن کی اگر تلخیص کی جائے تو صرف اُسی قدر معلوم ہوگا جو رواں نے اس مصرع اور گذشتہ شعر میں نہایت سادگی، صفائی اور زور کے ساتھ بیان کیا ہے - اس سلسلہ میں یہ بھی عرض کر دینا ضروری ہے کہ رواں کے یہ خیالات مانگے کے نہیں معلوم ہوتے، میں محسوس کرتا ہوں کہ ان نتائج پر رواں تجربہ کے بعد پہونچے ہیں، اور جو کچھ کہتے جاتے ہیں اُسے فیل بھی کرتے جاتے ہیں، اور اسی تلخ کامی کے عالم میں وہ بار بار اسے دہراتے جاتے ہیں -

ہے چشم حواس کور، آفت یہ ہے　　　ہم راہ رووں کو رنج غربت یہ ہے
آتے ہیں کہاں سے اور جانا ہے کہاں　　　اس کی بھی خبر نہیں، مصیبت یہ ہے

اس کا ملحض وہی ہے جو ہم سب جانتے ہیں، لیکن ہم میں سے بہت کم ایسے ہونگے جنہوں نے اس مسئلہ پر غور کیا ہوگا اور جو اس غیر خوشگوار حقیقت کو دل میں محسوس کرتے ہونگے، میں بلا خوف تردید کہہ سکتا ہوں کہ رواںؔ ایک نہایت بالغ شاعر کی حیثیت رکھتا ہے، جس نے ہر مسئلہ پر کافی غور وخوض کیا ہے، اور کسی نتیجہ کو خواہ کیسا ہی ناگزیر کیوں نہ ہو بغیر سوچے سمجھے نہیں باور کیا،

دنیا کو دنیائے دوں، اور دنیا کے جھگڑوں کو غم واندوہ کا پیش خیمہ سمجھا جاتا ہے، اسی لئے شاید "نگاہ عبرت"، کے اس فیصلہ پر رواں پہونچے ہیں کہ

عشرۃ کدۂ جہان میں غم ہے غم ہے
اور
عنوان خوشی بھی سرخئ ماتم ہے

اسی لیے اُس فریب نظر پر رواں نے تبصرہ کیا ہے جس سے ہمیں اس دنیا میں قدم قدم پر دوچار ہونا پڑتا ہے، نگاہیں اٹھتی ہیں اور سراب دہر سے جا جا کر ٹکراتی ہیں،

اُف باغ اُمید کے نمو کی تاثیر　　　پتے پتے کے رنگ وبو کی تاثیر
کانٹوں میں بھی دلکشی گلوں کی سی ہے　　　اللہ رے فریب آرزو کی تاثیر

لیکن اس "فریب نظر" کو فلسفی گلشن حیات کی چمن بندی کے لیے ناگزیر جانتے ہیں، کسی عنوان سے اس فریب کو معدوم کر دیجئے صفحۂ دہر کے نقش ونگار یکلخت ختم ہو جائیں گے،

ہے معجزۂ حیات، اُمید حیات　　　ہے لطف وغم زمانہ تنقید حیات
ہیں جان کے ساتھ آرزوئیں بھی رواںؔ　　　بیشک ان سے ہوتی ہے تائید حیات

ظاہر ہوا کہ "دل بے مدعا" جس کا ہم اوپر ذکر کر آئے ہیں، ایک خواب وخیال ہے جس کو حاصل کرنا اُسی قدر دشوار ہے جس قدر کہ عرفان حقیقی، پھر بھی جس قدر آرزوئیں کم ہو سکیں کم کرنا ضروری ہیں، گو اس تہذیب کے دور میں اس سعی کا ناکام رہنا تعجب خیز نہ ہوگا۔

گذشتہ رباعی میں لطف و غم کو "تنقید حیات" سے تعبیر کرنا رواں کی جدت طرازی، ذہن کی رسائی، اور نازک خیالی کی ایک روشن دلیل ہے، مگر ہمیں افسوس کے ساتھ عرض کرنا پڑتا ہے کہ "عنوان خوشی" اور "سرخیٔ ماتم" کی ترکیبیں ہمیں ناقص معلوم ہوتی ہیں جو بہتر تھا کہ رواں کے کلام میں نہ ہوتیں، بہرحال یہ جزوی اور ظاہری آرٹ کے نقائص ہیں جن سے شاعر کی بلند خیالی پر زیادہ اثر نہیں پڑتا۔ ظاہری آرٹ کو میں محض ایک خاص حد تک اہمیت دیتا ہوں، اور حقیقی شاعری کو اس آرٹ کے قیود سے بے نیاز مانتا ہوں،

رواں کی پیدائش ۱۸۸۹ء میں ہوئی تھی، اس حساب سے اب اُن کی عمر ۳۰ سال کی ہوئی گویا جوانی کے آخری منزلیں طے کر رہے ہیں، اور اسی لیے کہتے ہیں،

| | |
|---|---|
| برداشت نہیں غم نہانی ہم سے | اٹھتا نہیں بارِ زندگانی ہم سے |
| کچھ ایسی ہی بات ہے کہ بیزار ہیں اب | ہم اپنی جوانی سے، جوانی ہم سے |

ایک حقیقی جذبہ ایک وجدان صحیح ہے جس کے تحت میں یہ رباعی کہی گئی ہے جوانی دیکھ چکے، جوانی کے مزے اُٹھا چکے، جوانی کی اُمنگوں سے دوچار ہو کر اور ناکامیوں سے عاجز آکر اُکتا گئے ہیں، یہ معلوم ہوتا ہے کہ جب رواں کو سکوت مطلق اور خموشیٔ عمیق کی ضرورت محسوس ہو رہی ہے، جوانی جنگ کرنے، اور بڑھنے کا زمانہ ہوتا ہے، حوصلہ بلند اور ہمت مضبوط ہوتی ہے، جی چاہتا ہے کہ ہر شعبۂ حیات میں پیش قدمی کی جائے، اس کے بعد عناصر کا اعتدال کم ہونا شروع ہوتا ہے، حوصلہ پست اور ہمت کمزور ہوتی جاتی ہے، یہ زمانہ مطالعہ اور تلقین کا زمانہ ہے، جی چاہتا ہے کہ اس دنیاوی کشمکش سے آزادی مل جائے اور صبر و سکون کے ساتھ زندگی گذرنے لگے،

فلسفۂ غم کس قدر پیچیدہ ہے، ایک جان اُس سے پناہ مانگتا ہے لیکن ہر حیات کی تکمیل کے لئے غم اُسی قدر ضروری ہے جس قدر کہ جوش عمل، اقبال نے کیا خوب کہا ہے۔

حادثات غم سے ہے انساں کی فطرت کو کمال
دیدۂ بینا میں داغِ غم چراغِ سینہ ہے

اس حقیقت کو رواں نے ان رنگین الفاظ میں پیش کیا ہے۔

| | |
|---|---|
| رکھتے ہیں سرِ نک جامِ جم کی تاثیر | مرغوب ہے میرے دل کو غم کی تاثیر |

وجہ تکمیل نوع انسانی ہے　　　اللہ، اللہ! یہ الم کی تاثیر

یعنی

"ع تخریب حیات میں ہے تعمیر حیات" یا ع "غم کی عظمت کسی کو معلوم نہیں"، اسی سلسلہ میں دنیا کے متعلق کہتے ہیں۔

ظاہر میں اگرچہ بالکل ہی دنیا　　　آئینۂ اضطراب دل ہی دنیا
کہتا ہی یہ کون مستقل ہی دنیا　　　ہر وقت گریزپا ہی نیرنگ نمود

مگر

اس کے بعد ہی رواں کے دل نے یہ نکتہ خاص ترتیب دیا ہے۔

ہم سب فانی ہیں مستقل ہے دنیا

ایک جگہ دنیا کو غیر مستقل کہا جاتا ہی، اور دوسری جگہ مستقل، اس معمہ کو غالباً اس نقطۂ نظر سے واضح کیا جا سکتا ہی کہ پہلے دنیا کو خدائے برتر کی ازلیت اور ابدیت کے مقابلہ میں لایا گیا، اور دنیا کو غیر مستقل اور فانی سمجھا گیا، دوسری جگہ دنیا کے مقابلہ میں ہم آپ ہیں، ہم مرتے، فنا ہوتے چلے جاتے ہیں، دنیا کی وہی رونق باقی رہتی ہے، ہمارے مقابلے میں دنیا، دنیا کی رونق، دنیا کی ہنگامہ آرائیاں اور دنیا کی شورش انگیزیاں ایک حد تک مستقل سی ہیں، لیکن جوں ہی کہ اُن کو خالق اکبر کے سامنے لایا جاتا ہے ان کی حقیقت واضح ہو جاتی ہے، اور ہم بلا پس وپیش اس نتیجہ پر پہونچتے ہیں کہ یہ کل کاروبار عالم دراصل فانی ہی۔ لیکن اس سے زیادہ کچھ اور پتہ نہیں چلتا، صدیاں گذر گئیں بہتر سے بہتر دماغ اور روشن سے روشن ذہن صرف ہوگئے، لیکن اب بھی رواں کو یہی کہنا پڑتا ہے۔

آخر یہ طلسم آب وگل کیا معنی　　　اے ناظم کائنات! کچھ تو بتلا

دل جستجو میں محو ہے، اس قدر عقدہ کو لاینحل تو مان لیا، پھر ایک سوزش، ایک بے چینی، ایک کھٹک کارفرما ہے۔

اُس کی نیت کسی کو معلوم نہیں　　　راز قدرت کسی کو معلوم نہیں
کل کی حالت کسی کو معلوم نہیں　　　سب محو ہیں آج کے مشاغل میں رواں

یہ تلاش اور جستجو کے علامات قدم قدم پر آموجود ہوتے ہیں، لیکن کہیں نکلنے کی راہ نہیں ملتی، آخر کار ناامید

کی داد نہ دینا انتہا درجہ کا ظلم ہوگا ۔ رواں اگر ان رباعیات کے علاوہ اور کچھ نہ لکھتے تو ہمیں یقین ہے کہ یہی ر
انھیں حیات جاودانی بخشنے کے لیے کافی ہوسکتی تھیں ۔ رباعیات کو غور سے پڑھنے کے بعد آپ یقیناً اس نتی
پہونچ جائیں گے کہ رواں شاعر بھی ہیں اور فلسفی بھی، وہ حقیقت طراز بھی ہیں اور رنگین بیان بھی، ان کی رباعیات
جواہر ریزوں کی ایک کان ہے جس میں قیمتی سے قیمتی اور حسین سے حسین جواہر پارے کثرت سے موجود ہیں، رباعیہ
کے صفحات ایک پر بہار گلشن کی حسین کیاریاں ہیں جس میں رنگ برنگ کے دلکش پھول موجود ہیں ناممکن ہے
آپ اس چمن کی سیر کو نکلیں اور آپ کا دماغ پھولوں کی عطر بیزی سے معطر نہ ہو جائے، ناممکن ہے کہ آپ ان کا ا
ہاتھ ڈالیں اور آپ کے ہاتھ میں چند گہرہائے آبدار نہ آ جائیں ۔

# نقد و نظر

(مرتبۂ جناب عبدالشکور صاحب ایم۔ اے)

**گڑیا کا گھر** یہ ابسن کے مشہور و معروف ڈرامہ "ڈالس ہاؤس" کا مشرقی چربہ ہے، اور جس پر جناب بشیر احمد ہاشمی صاحب نے ایک نہایت مفید مقدمہ تحریر فرمایا ہے۔ ترجمہ خوب ہے اور ہماری ستایش سے بے نیاز۔ مگر "گڑیا کا گھر" خود ایک مختصر سا دیوان غالب معلوم ہوتا ہے، یعنی بہت سی تعبیرات کا حامل ہو سکتا ہے۔ چاہے اس کو اک صدائے احتجاج سمجھ لیجئے اُس نیم غلامانہ اطاعت کے خلاف جو عورتوں کے ساتھ ہر ملک اور قوم میں مخصوص تھی۔ چاہے اُس کو ایک شکایت سمجھ لیجئے اُس طریق تربیت کی جو عورت کو زندگی کے سخت و سرد واقعات سے ناآشنا رکھکر ایک وجود بیکار بنا دیتا تھا یا پھر یہ فرض کر سکتے ہیں کہ عورت کی دو سطحی فطرت کا یہ ایک مرقع پیش کیا گیا ہے۔ اور دکھایا گیا ہو کہ ہنستی، کھیلتی۔ ناچتی، گاتی، نوشابہ محض بالائی رُخ تھی اُس صمیم العزم، غیور اور متین نوشابہ کا جو نادر مرزا کے ہاں آخری رات کو یک لخت اپنی تاریک پنہائیوں سے نکل کر آنکھوں کے سامنے آگئی۔ بہر حال قصہ کچھ نہ کچھ سبق دیتا ہے، اور ہر شخص اپنے مذاق کے مطابق اُس کی تعبیر کر سکتا ہے۔ جو ہمارے خیال میں تصنیف کی اک خوبی ہے۔ تصنیف کے مقصد کی نسبت کتنی ہی رائیں سہی، مگر ترجمے کے متعلق اختلاف آرا کا امکان نہیں۔ ہم جناب شکور صاحب کے اس ادبی کارنامہ پر اُنھیں مبارکباد دیتے ہیں۔ اور اُمید کرتے ہیں کہ اردو پبلک اُس کی قدر کریگی، قیمت درج نہیں۔

ملنے کا پتہ:۔ شیخ عبدالرشید صاحب ایم اے ال ال بی علی گڑھ

**حرم** یہ ایک ماہواری زنانہ رسالہ ہے جو لیڈی ڈاکٹر بیگم عبدالغفور صاحبہ کی اڈیٹری میں پیلی بھیت سے شائع ہوتا ہے۔ رسالہ کامیاب اور مفید ہے اور ہمیں اُمید ہے کہ آیندہ چلکر اس سے زیادہ نام آوری

حاصل کریگا۔ اس رسالہ میں طبی مضامین کا ایک ایسا سلسلہ شائع ہوتا رہتا ہے جو ہمارے خیال میں عورتوں کے لیئے نہایت مفید ثابت ہوگا۔ اور اسی خصوصیت کی بنا پر ہم ناظرین سے سفارش کرتے ہیں کہ وہ اس رسالہ کو پڑہیں، اور اُس سے فائدہ اُٹھائیں۔

ملنے کا پتہ:۔ **لیڈی ڈاکٹر بیگم عبدالغفور صاحبہ محلہ ٹکھان، پیلی بھیت**

---

**چوگان ہستی** یہ منشی پریم چند کا وہ سحر آفریں ناول ہے جس نے ادبی دنیا میں ہل چل ڈالدی ہے۔ اور ہم بلاخوف تردید کہہ سکتے ہیں کہ اُردو زبان کا خزانہ ایسے انمول موتی سے اب تک سراسر خالی تھا۔ قصہ کی دلکشی، خیالات کی بلندی، اور افراد قصہ کے کردار کا تسلسل، یہ ایسی خصوصیات ہیں جو اس تکمیل کی صورت میں آپ کو کسی اور اُردو ناول میں نہ ملیں گی۔ ہم جناب پریم چند صاحب کی خدمت میں اس چکا چوند کر دینے والی کامیابی پر اُنھیں مبارکباد دیتے ہیں، اور ہمیں خوشی ہے کہ جناب عبدالشکور صاحب ایم اے آجکل اس ناول کو نہایت غور و خوض سے پڑھ رہے ہیں، اور اُس پر ایک بسوط تنقید لکھنے والے ہیں جسے ہم اس رسالہ کے دوسری اشاعت میں درج کریں گے

ملنے کا پتہ:۔ **دارالاشاعت پنجاب۔ لاہور**

---

**تذکار سلف** یہ ہمارے محترم جناب مولوی ضیاء احمد صاحب ایم اے کے چند تاریخی و اخلاقی نظموں کا ایک دلکش مجموعہ ہے، جو جناب موصوف نے حضرت شبلی کی تقلید میں تصنیف فرمائی ہیں، اور ہمارے لیے یہ امر باعث مسرت ہے کہ جناب ضیاء احمد صاحب اس پیروی میں بڑی حد تک کامیاب ہیں۔ اغلباً اُن کے سوا اور کوئی صاحب اس کامیابی کے ساتھ ایسی نظموں میں "شبلیت" نہیں پیدا کر سکے۔

یہ مطبوعات لٹریری سوسائٹی کی پہلی کڑی ہے، اور "گڑیا کا گھر" دوسری یہ کتاب بھی جناب شیخ عبدالرشید صاحب ایم۔ اے ال ال بی سے مل سکتی ہے۔

## *A Pressing Need.*

We are about six hundred lives in both the circles and the medical aid at our disposal can very well be judged from the couplet attributed to the medical man incharge of us.

In reality there is much truth in this couplet, the poor fellow toils from morn till eve parading the verandhas, creates no noise being pussy-foot and to every patient is given the medicine poured out from the two bottles or packets that have become inseparable accidents with him. His capacity as a physican is limited to Tincture Quinine Amonia, Cardamum mixture, Soda salicylas and Spirit Amonia Araomatic, and his surgery does not go further than Tincture Iodine and lead lotion. We wish that the authorities could take some steps in the enlargement of the Minto Circle dispensary so that we may be able to have full, and adequate medical aid at hand, and should suggest that this enlarged dispensary should in no case whatsoever be incharge of a man less than an Assistant Surgeon.

## *An Apology.*

It is a matter of great regret and pity that on account of the haste involved in the publication of the first issue, the proofs could not be very carefully gone through. This has resulted in some very bad misprints and in some places the mistakes have hopelessly spoiled the sense. We apologise and hope to be excused by the readers in general and contributors in particular. Our special apologies are due to Mr. Mushtaq Ahmad whose article suffered the most.



them. The election is over and let us again unite as one and throw off the garb of resentment, if any and work with the best of wishes of the Union.

## Exhibition.

The exhibition is over and just so soon, there has hardly been any gap between its opening and finishing. The whole ground appeared as a street from 'The Arabian Nights'. The heavy programme of the Cinemas, the variety of the theatre and the heavy supper at the 'Puratha Circle' gave us indeed a busy time. Inspite of our unlimited resources we have been completely exhausted, and the financial disaster met is not hoped to be made good before March. We already adapted our innocent means, and have written home complaining of the shortage of this thing and the breakage of that and have tried to mislead our parents who very well know and understand us, and if some of them comply with these untimely wishes, it is not because they have been mislead, but because for the sheer sake of love and the thought of avoiding our sadness. We wish it a lingering Good-bye and wish it to come back soon again that we may be able to extend the same hearty and enthusiastic welcome.

## Proctorial.

With fear, hesitation and trembling hands I dare to write anything against authority. In infancy as our journal is, it has to evade hard undertakings but then again what is the primary duty of our journal? I put it in simple words without using any metaphorical, ambiguous or courtly language.

Proctorial monitors were appointed in the beginning of last summer session, but ever since their appointment they were neither told or asked to perform their duties. We were silent throughout the year thinking that some reform had been introduced and their services would only be needed in the exhibition, but that week has even passed without their knowing their positions. What does this mean? Is it something concerning the Proctor or the notice announcing the appointments of the proctorial monitors was a clerical mistake. Let it be anything, but we hope next time the authorities won't have space for questioning what it is.

Election was as always is, a game of heated diplomacy, many parties were dissolved and many formed but as both sides say they were only formed to meet an end.

But the germs of provincialism to which these parties have given birth are very injurious to the interest of the Union Club, if further developed, these germs may give place to wrong men in the Union Ministry. It was sad to hear at the polling station people shouting out 'Vote for U. P. Ministry' and others convassing at rooms because you are a Non-U-Pean you must support the Non-U-Pean candidature, and the couplet on the printed paper of one of the ministeries was deplorable, what does ·········and mean? Are we two? No, not all, we are all one and the same. Aligarh was a place where provinces have always been thrown away and everybody at all times has styled himself an Aligarian. From early morning, cars of the various candidates, garlanded with flowers and bearing posters on radiators, stepanies and on all other things; and in the cars stood students dressed in their college uniform. And in one of these cars went the band which played the anthem, which was a mixture of all the national anthems of the world. These processions paraded the various hostels of both the circles and by the time fixed for polling they were in the front of Marris Hall. The scene of the polling station was even more interesting. Students with posters hanging from their necks and coats, and cards fixed in each of the seven buttons that our uniform coat has, some with the number of their candidate written in chalk on their coats and caps were shouting nothing of which could be followed. One of them who of course appeared to be a pacca Aligarian, solved the mystery of making his shout distinctly audible, in a very nice way. He began to sing musically 'vote for number four—number four—number four!' We extend our most hearty and cordial welcome to the ministry and hope from them much better work than done by any preceding ministry. We also expect the support the ministry that has failed, to give whole hearted co-operation to the ministry elected by majority. Before, this ministry represented its supporters only, but now it represents the whole house and all are bound to own

The following are the captains for the new session:—

| | | |
|---|---|---|
| Cricket | ... | M.S. Toori. |
| Football | ... | Naseer Khan. |
| Hockey | ... | S. Abdul Aziz. |
| Basket Ball | ... | S.Ghulam Serwar. |
| Volley Ball | ... | Ahmadullah Husaini. |
| Kabbaddi | ... | S. Abdul Aziz. |
| Tennis | ... | The previous Secretary will continue for the time being. |
| Sports | ... | will be notified later on. |

During the month of January, all the clubs have remained very inactive, probably because their term is coming to an end and they have lost interest.

We have a great complaint against the unsportsmanlike manner of the Presidents of the various clubs. On the co-ordination of the clubs and the appointment of a general games Secretary, they seem to have lost all interest in the welfare of the games.

Now, is their neglect a protest or negligence of duties? They should not wrongly think that the newly appointed General Games Secretary is to do everything for them. He was made not for that but to work jointly, and to give the games maximum efficiency. Among our innumerable needs, the need of a games pavilian stands foremost. A pavilian with cricket lawns on one side, and Hockey and Football lawns on the other would be highly valued and would do much towards glorifying the name of games at Aligarh.

Funds are to be considered with regard to this. One way that we could suggest would be of arranging that one rupee of the every five rupees paid for admission to the college, should go for this fund. The authorities know better ways and means and it is earnestly hoped that they will try and seriously think over this project. This time our teams are much stronger than of the people on the other side of the road. Recently our Hockey club defeated them by 3—1. Their football has also sustained a defeat at our hands and their cricket team has fared no better.

***Union.***

The only important activity of the Intermediate College Union Club during this period was of the election of the new ministry.

felt tired of this and one of them even expressed it publicly in his after dinner speech on the occasion of the I'd Dinner. If asked why they borrow players, they plead the old reputation of their institution in games, and put forward their most pathetic plea " we don't wish to spoil our previous prestige and reputation and thereby bring a bad name to the institution." That's no sportsmanlike reply; games are not played for winning only, but for the games themselves and for building up character, and if they don't satisfy either, they fail to serve their purpose.

We do not realise the harm we are doing by cutting at the root of the sport which has been so very characteristic of Aligarh. The spirits of the young, energetic and budding players are benumbed, because whenever a chance comes, their interest is sacrificed for the players from the University and the old boys. Now the psychological effect of this is not only that we suppress the enterprise of the rising players, but we never feel confident and never estimate our strength. A single instance will make the problem clear. Take the instance of the match we played against the Delhi Hindu College, the team of which College was no match for ours, but even then we felt weak and in order to keep the vague tradition we had to borrow the services of University players. On the other hand, a chance was given to a new man and how well did he prove worthy of it by putting up the best show of the day.

This is not for the authorities to meddle with, because they are not responsible for it. Full power has been invested in the hands of our captains and they can set it right if they care to. If the authorities interfere and put a check on the powers of the captains then we will be shouting out, and will begin kicking again.

Slaves of traditions as we all are, however injurious they may be, once we adopt them they become sacred with us, therefore, though I know these few lines of mine won't have much weight, yet one must say his say.

We extend our most hearty and cordial welcome to the newly appointed captains of the various clubs and wish them a happy and successful term of office.

ہونے والی تھی۔ گو کسی وقت میں دونوں نے ساتھ ہی پرورش پائی تھی۔ ساتھ ہی کھیلے اور ساتھ ہی اٹھتے تھے لیکن اب مسعود اس کے سامنے جاتے ہوئے شرماتا تھا وہ ماں کے صد اصرار سے گھر سے نکلا اور آہستہ آہستہ قدم اٹھاتا ہوا احاطہ نادان محل میں داخل ہوا۔ اندر اطلاع کرائی۔ تھوڑی دیر بعد نہایت متانت سے ماما کے ساتھ اندر داخل ہوا اور خالہ کے ہو کے کے سامنے کھڑے ہو کر تعظیمی سلام کیا۔ خالہ نے دعائیں دیتے ہوئے مسعود کو اپنے پاس ہی مسند پر بٹھا لیا۔ کچھ دیر بعد ایک خادمہ چا لائی اور ٹرے مسعود کے سامنے رکھ دی۔ مسعود نے ایک پیالی چا سے بھر کر خالہ کے سامنے پیش کی اور دوسری میں خود چا دے کر پینے لگا۔ سلسلۂ کلام تا دیر جاری رہا جھٹ پٹے کے وقت مسعود نے جانے کی اجازت چاہی۔ خالہ ساتھ ہی اٹھ بیٹھیں اور صحن تک مسعود کو پہونچا آئیں اور فی امان اللہ کہتے ہوئے امام ضامن کی اشرفی باندھ کر رخصت کیا۔

مسعود ابھی نادان محل سے نکل کر پائیں باغ تک جانے ہی پایا تھا کہ اس کو لائبریری کا خیال آیا جو اس کے خالو مرحوم اپنی حین حیات میں کوئی شے بنانا چاہتے تھے مگر موت نے فرصت نہ دی اور وہ خیال صرف خواب بن کر رہ گیا لائبریری کو آتے ہوئے وہ مغربی کمرے کی طرف مڑا اور اندر داخل ہو کر ایک تازہ اخبار اٹھا کر برآمدہ کی آرام کرسی پر لیٹ گیا۔ ابھی اخبار پڑھنے بھی نہ پایا تھا کہ قریب ہی کی آواز سے چونک پڑا۔ آواز گوش آشنا تھی پھر بھی اس نے اٹھ کر ادھر ادھر نظر دوڑائی۔ دیکھا کہ قریب ہی دوسرے کمرے میں دو لڑکیاں ہاتھوں میں کتابیں لئے ایک مسہری پر بیٹھی باتیں کر رہی ہیں اس نے ان کی باتوں میں مخل ہونا پسند نہ کیا اور خاموش آرام کرسی پر بیٹھا ان کی گفتگو سنا کیا۔

پیشتر اس کے کہ ناظرین کو ان کی گفتگو سے آشنا کیا جاوے ان کا ظاہری تفرق بتلا دینا ضروری ہے۔ اخلاق و آداب چال ڈھال، رفتار و گفتار اور طرز کلام میں ایک دوسرے سے زمین و آسمان کا فرق ہے اگر ایک پردہ سے بیزار اور سر راہ موٹروں پر منہ اٹھائے والی تو دوسری پردہ کی پابند اور چہار دیواری میں ٹہلنے والی۔ اگر ایک بکی تو دوسری خاموش طبیعت۔ اگر ایک مردوں سے دوبدو مقابلہ کرنے والی تو دوسری ڈر کر خاموش رہنے والی پوشاک قریب قریب دونوں کی ایک ہے کیوں کہ ایک ہی دیس کی رہنے والی ہیں۔ لکھنؤ جنت نشان ان کا مولد ہے شریف گھرانے کی لڑکیاں ہیں۔ البتہ فرق اتنا ہے کہ اول الذکر کو کافی آزادی ملی ہوئی ہے مگر اس کی یہ آزادی آوارگی کے معنوں سے بہت دور ہے۔ آخر الذکر کے والدین سچے مسلمان اور شریعت کے پابند ہیں تاہم ہر

لڑکی کو اعلیٰ تعلیم بھی دلوائی اور گھر سے باہر قدم بھی نہ رکھنے دیا۔ یہ دونوں لڑکیاں جو عادات و خیال میں بالکل متضاد ہیں یوں سرگرم گفتگو ہیں۔

ایک بہن زینب ۔ تو آپ سمجھ گئی ہوں گی کہ وہ عورتیں جو پردہ کی پابند نہیں ہمیشہ دنیا کی دوڑ میں ناکامیاب رہیں۔ آج افغانستان، ترکی، ایران، مصر، البانیہ اور غیر اسلامی یورپین سلطنتیں اور امریکہ جو ترقی کر رہا ہے وہ محض عورتوں کے طفیل میں ہے اور اس ترقی کا سہرا اس صنف نازک کے سر ہے اگر خدانخواستہ وہ ہم ہندی عورتوں کی طرح صرف بچوں کی پرورش اور امور خانہ داری ہی اپنے ذمہ لے لیتیں تو یہ ترقی یافتہ طبقہ ایک صدی کے لئے پیچھے ہٹ جاتا۔

زینب ۔ ہاں! ہاں! بالکل درست مگر بی بی غور تو کرو کہ اسلام ترکی کے ترجم کردہ قانون یا افغانستان و ایران کے جاری شدہ ریفارم کا نام نہیں۔ ترکی ہو یا مصر، کابل ہو یا ایران سب کے سب مسلمان اسی دینوی قانون کے پابند ہیں جو اللہ نے بنائے اور اس کے رسول نے بتلائے۔ اگر کوئی شخص ان اٹل قوانین میں ترمیم و تنسیخ کو جگہ دے تو یہ اس کی غلطی ہے نہ کہ اسلام کی جو ملک ایسا کر رہے ہیں وہ تباہی کے عمیق غار میں اوندھے منہ جا رہے ہیں۔ آمنہ تم نے دیکھا نہیں کہ افغانستان نے پردہ اٹھایا۔ نئے ریفارم جاری کئے کیا پھل پایا۔ یہی نہ کہ تخت و تاج چھوڑا۔ جاہ و حشمت سے منہ موڑا۔ اللہ سے ناتا جوڑا۔ ننگی بھی بیوی کا دامن پکڑا اور قندھار کی راہ لی۔ دوسری مثال مصر کی ہے اس نے عورتوں کو آزادی دے کر کیا ترقی حاصل کر لی۔ پیاری بہن اگر روز روز کی خانہ جنگی اور جدال و قتال ہی کا نام ترقی ہے تو ایسی ترقی اور آزادی کو اپنا دور ہی سے سلام ہے۔

آمنہ ۔ (چیں بجبیں ہو کر) خوب یہ تو اچھا نتیجہ نکالا کہ دور ہی سے سلام ہے۔ بہن مصلحت کو دخل نہ دو۔ یہ صریحی غلطی ہے۔ کسی نتیجہ پر فوراً پہنچنا پڑھی لکھی کا کام نہیں۔ اگر کم ہمت مشرق اس کی قدر نہ کر سکا اور اس سے فائدہ حاصل نہ کر سکا تو اصول کی اس میں کیا خطا ہے۔ آزادی اور مخصوص آزادی پردہ سے جو کچھ مغرب میں کارہائے نمایاں کئے وہ روز روشن کی طرح سب پر عیاں ہیں۔ اب

گر نہ بیند بروز شپرہ چشم
چشمۂ آفتاب را چہ گناہ

یہ دراصل ہماری کوتاہ فہمی ہے کہ ہم اصل مفہوم سے الگ اپنے قیاس پر اس کا مطلب نکال دیتے ہیں۔

زینب۔ (مسکراتے ہوئے) بے شک یورپ و امریکہ مشرق سے کہیں آگے ہیں۔ لیکن تمدن، تحصیل علم اور شعبۂ علمی و قومی اور فنون لطیفہ میں جس قدر صنف نازک نے حصہ لیا مرد اس سے بخوبی واقف ہیں۔ بقول کسی مفکر کے یورپ نے اپنی عجلت پسندی سے عورتوں کے لئے جو رائے قائم کی اور جو حقوق ان کو دیئے اور جو خدمت ان کی کی اس کا مزہ اب اٹھا رہے ہیں اور ان کی نسل کو مجرد اور علمی مشاغل میں سرگرداں رہنے سے منع کر رہے ہیں۔ اس مقصد کے لئے انہوں نے سینکڑوں سوسائٹیاں قائم کی ہیں جن کا اصل مقصد عورتوں کو عریاں کرنا اور ان کے حسن سے آنکھیں سینکنا ہے تاکہ کسی وقت ان کی نشیلی انکھڑیوں سے مدہوش اور ان کے دام گیسو میں اسیر نہ ہو جائیں جو بعد میں قوم اور ملک دونوں کے لئے نقصان رساں ثابت ہوں۔ صد افسوس مشرق پر کہ مغرب کی اس حالت کو دیکھتے ہوئے بھی کوئی سبق حاصل نہیں کرتا بلکہ اپنی بہو بیٹیوں کو آزادی سے سڑکوں پر پھرنے، کلبوں میں حصہ لینے، جلسوں میں شرکت کرنے اور اپنے نیم عریاں حسن کو (جو کریم اور پاؤڈر کا مجموعہ ہوتا ہے) دکھلانے کی اجازت دیتے ہیں اور اسی کو ذریعہ ترقی سمجھتے ہیں۔

آمنہ۔ زبردستی اور شے ہے اور منوانا دوسری شے۔ میں قرآن و حدیث سے ثابت کر سکتی ہوں کہ میری یا موجودہ تعلیم یافتہ طبقہ خواتین ہند کی آزادی کسی طرح خلاف شرع اسلام نہیں۔

زینب۔ پڑھا ہونا اور شے ہے اور تحریر کا مفہوم سمجھنا دوسری شے۔ ہاں اگر یہ جانتی کہ تم سمجھ دار ہو تو میں اس دعوے کو مان لیتی۔ حدیث و قرآن تو کجا اگر کوئی معتبر روایت ہی یاد ہو تو اپنے ثبوت میں پیش کیجئے۔

آمنہ۔ ایک کیا سینکڑوں بلکہ ہزاروں ورد زبان ہیں (بڑی دیر تک سوچ کر) جنگ مت ہی کو لیجئے جو حضرت عمرؓ کے زمانہ میں ہوئی جس میں کل عورتیں ہی شریک تھیں اور ان ہی کی وجہ سے فتح حاصل ہوئی۔ اس کے علاوہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں عورتیں برابر نکلتی تھیں اور ان کو کوئی روک ٹوک نہ تھی .....

زینب۔ بالکل بہتان۔ گھر کی گڑھی ہوئی روایت۔ بھلا یہ کس کتاب میں لکھا ہے۔ واقعہ یہ ہے کہ عورتوں سے بہت تھوڑی سی معذوری تھی۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا یہاں تک ارشاد ہے کہ اگر اس طرح کرنا چاہیے کہ عورتوں سے کانوں تک ان کی آواز نہ جائے کہ کہیں وہ آواز ان کے باعث ہیجان نہ ہو۔ یہ سچ ہے کہ عورتیں مسجد میں جاتی تھیں تاہم یا نماز عید میں نکلتی تھیں لیکن با ضرورت، بے ضرورت نہیں اور وہ اس کے خلاف کوئی مثال نہیں ملتی ہے۔ [illegible]

زمانۂ محمدی اور خلفائے راشدین میں جب عورتیں باہر نکلتی تھیں یا صحابہ میں لپٹی ہوتی تھیں کہ کوئی ان کو دیکھ نہ سکتا تھا پہلے وہ محرمہ باندھتی تھیں اس پر مقدرہ کستی تھیں اور سر پہ لپیٹتی تھیں اور اس پر نقاب ڈال کر لبادہ اوڑھ لیتی تھیں۔

آمنہ۔ ممکن ہے کہ ایسا ہوتا ہو اور بہت ممکن ہے کہ میں غلطی پر ہوں لیکن یہ تو میں کھلے بندوں کہوں گی کہ اسلام اب تیرہ صدی پیشتر کا اسلام نہیں ہے ملاؤں نے اس کو کچھ سے کچھ بنا رکھا ہے۔ اس لئے میں ملاؤں کا اسلام ہی ماننے کے لئے تیار نہیں

زینب۔ آمنہ بی بی بے شک کسی نے سچ کہا ہے:

کچھ بھی خیال نام نہ پروائے ننگ ہے — بس اک خیال بادہ و مینا و چنگ ہے

ہاں اے بت فرنگ کے شیدائیو سنو — دل ہو سیاہ اگرچہ سفید اس کا رنگ ہے

لامذہبی کا دوسرا خالق سے جنگ ہے

آمنہ۔ (بگڑ کر) پھر وہی آپ میرا مذاق اڑا رہی ہیں یہ ذاتیات پر حملہ کیا۔ آپ بھی وہی پرانی باتیں گائے جاتی ہیں۔ آخر اس میں حرج ہی کیا ہے کہ ایک مرد کسی عورت کو دیکھ لے۔

زینب (ہنس کر) حرج تو کچھ بھی نہیں۔ صرف اسی قدر کہ بھس میں چنگاری دکھلا دے

آمنہ۔ کیا مطلب

زینب۔ مطلب صاف ہے کہ عورتوں میں ایک قسم کی کشش ہوتی ہے اور مرد اس کشش کی قوت جاذبہ رکھتے ہیں بلکہ صنفوں کی کشش اور جاذبیت کی مثال پوری طرح الکٹری سٹی سے ہو سکتی ہے۔ اس کی قوت مثبتہ (Positive) اور منفیہ (Negative) ہوتی ہے ایک ذرا سا اتصال کچھ سے کچھ کر دیتا ہے اسی واسطے شریعت کے حدود جو کچھ پردے کے متعلق ہیں وہ محض اس لئے ہیں کہ دونوں زبردست ہستی طاقتوں کو دائرۂ اعتدال میں رکھیں۔"

آمنہ۔ واقعی یہ نازک مسئلہ ہے میں پھر اس پر غور کروں گی۔ اچھا اب رخصت

زینب۔ فی امان اللہ

زینب آمنہ کو رخصت کر کے لائبریری سے کمرہ میں داخل ہونا چاہتی تھی کہ برآمدہ میں کسی کو آرام کرسی پر سوتا سمجھ کر جھجکتے بڑھی اور کرسی کی پشت سے "تھمنے" کہتے پائی تھی کہ مسعود اخبار ہاتھ میں سنبھالے

اللہ شکر ادا ہوا ............................................

........................ نہ کہیں مسود تھا اور نہ کہیں لائبریری وہ مسعود ہی خاکسار تھا جو عالم بیداری میں لحاف سے لپٹا ہوا خواب دیکھ رہا تھا اور موجودہ زمانہ کی حالت پر تنقیدی نظر ڈال رہا تھا کہ اسی اثنا میں میرے چھوٹے بھائی نسیم نامی نے شانہ ہلا کر مجھے ہوشیار کر دیا اور میں یہ کہتا ہوا اٹھ بیٹھا۔

خواب تھا جو کچھ کہ دیکھا جو سنا افسانہ تھا

---

# غزل

---

جب یہ صرف رنگ و بو ہو جائے گی — گل کی ہستی آرزو ہو جائے گی

غور سے تم میری صورت دیکھ لو — شرح لفظ آرزو ہو جائے گی

لذتیں دنیا کی وہ پا جائے گا — جس کو تیری جستجو ہو جائے گی

اب نگاہ شوق کو رسوا نہ کر — بے نیاز آرزو ہو جائے گی

عرض حسرت پر نہ تو مجبور کر — بے نیازی تیری خو ہو جائے گی

کیا خبر تھی تیری چشم لطف ہی — وجہ خون آرزو ہو جائے گی

انتہائے یاس سے امید ہے — اب مکمل آرزو ہو جائے گی

کیا خبر تھی انتہائے آرزو — یوں حریف جستجو ہو جائے گی

میری خاموشی ہی جو ہر ایک دن
داستان آرزو ہو جائے گی

---

# حالِ دل

(از محترمہ بلقیس جمال صاحبہ بریلوی)

(۱)

در صبح چمن شبنم گریاں ہستم — در ظلمت شب خواب پریشاں ہستم
صد دشت جنوں ریگ بیابانم اے دل — در بزم طرب کرمکِ سوزاں ہستم

(۲)

در بوئے سرم خار بیابان دارم — یک دیدۂ خوں آبلہ ساماں دارم
از خون فغاں "قاش" لبانم "سازند" — از ہستی غم شام غریباں دارم

(۳)

صد حسرت ظلمات دریں پیکرِ من — اے شعلۂ صد طور کہ اندر برِ من
در سینۂ خونیں ہمہ حرماں دارم — صد ظلمتِ ہجراں کہ نشاں در سرِ من

(۴)

از خاک گل سرشت تخمیرِ من — از گریۂ خوں آفریں تعمیرِ من
[illegible] ماتم سینہ — یک شعلۂ آسیب کہ تصویرِ من

# سیلابِ ہذیان

از

(تماشائی)

مجھے دنیا کے اس میدان کارزار کے کسی اور محاذ سے فی الحال سروکار نہیں، میں صرف علی گڑھ کے اُس خطہ کو لیتا ہوں جو فلورگیٹ سے جمال پور تک پھیلا ہوا ہے، اس میں اسکول، کالج اور یونیورسٹی کی ساری عمارتیں، سارے فیلڈس اور سارے پڑھائی کے کمرے آ گئے۔ طلبا اور اساتذہ کی ساری آبادی آپ کو اسی خطہ میں ملے گی، اور یہی سرزمین گزشتہ نصف صدی سے مسلم ہندوستان کے بہترین دماغوں کا آماجگاہ بنی رہی اور امید ہے کہ بنی رہے گی۔ یہی ارضِ مقدس سرسید، محمود، حالی، شبلی، ماریسن اور آرنالڈ کی جولان گاہ تھی اور اسی سرزمین میں ہندوستان کے مسلمان بہت پلے، بڑھے اور پروان چڑھے۔ میں بھی اسی خطہ کا ایک ذرۂ بے مقدار ہوں، اور اکثر عالمِ تنہائی میں اس چار دیواری پر حیرت، استعجاب اور عقیدت کی نظریں ڈالتا ہوا خدا جانے کس عالم میں کہاں سے کہاں پہونچ جاتا ہوں، اسے آپ ایک چھوٹی موٹی سی دنیا کہئے، شکسپیر دنیا کو ایک عظیم الشان اسٹیج کے لقب سے یاد کرتا ہے جس پر مردوزن آتے چلے جاتے ہیں، یہ خصوصیت بدرجۂ اتم اس زمین کے چھوٹے سے ٹکڑے میں موجود ہے، غالب نے بجوشِ جنوں میں دنیا کو "بازیچۂ اطفال" کہا ہے، میں کہتا ہوں کہ اس سے زیادہ مکمل اور حقیقی "گھروندا" آپ کو کہاں ملے گا، دنیا کو آپ چاہے "دنیائے دوں" کہئے، یا فلکِ کج رفتار کی بازی گاہ تصور کیجئے، یہ تشبیہ کسی حالت میں ناقص نہ ہوگی۔

---

مگر میرا ذاتی خیال یہ ہے کہ دنیا نہ یہ ہے نہ وہ، بلکہ ایک طوفانی سیلاب کی آمد کا منظر ہے اور دنیا کی ساری تحریکات اس سیلابِ عظیم کی تند و تیز لہریں ہیں جو کبھی ساکت نہیں ہوتیں بلکہ ہر آن ہر لحظہ ہر جگہ شور و غل اضطراب پیکر بستہ نظر آتی ہیں، بحر امکان [illegible] ہر لہر [illegible] کے [illegible] سے [illegible] ہے

ہم آہنگ نہیں ہو جاتی ہے۔ لیکن دنیا کا سمندر یا یک سمندر ناپید اکنار ہے جس کا ساحل بظاہر صرف ایک ہے یعنی موت آپ کہہ سکتے ہیں کہ دوسرا کنارہ دیوانگی قرار دیا جا سکتا ہے۔ لیکن میرا ذاتی خیال ہے کہ حواس اور شعور کا درہم برہم ہونا بھی دراصل موت ہے۔ اس لئے میں اس سمندر کے ایک اور صرف ایک ہی ساحل کا قائل ہوں۔

یلدرم نے اس سیلاب زمانہ کے متعلق کیا خوب کہا ہے:

"بہے جا، بہائے لئے جا، نہ تجھ میں سلامتی، نہ تیرے کنارے سلامتی، مٹے ہوؤں کے
نشان مٹائے جا، تیراکوں کو ڈبا، غواصوں کو نہ اُبھار، یہی تیرا کام ہے"

اور غالب اس سیلاب کے "لطمۂ موج" کو "سیلیٔ اُستاد" سے کم نہیں سمجھتے۔

اس نظریہ کو ذہن میں رکھتے ہوئے ذرا اپنی علی گڑھ کی زندگی پر غور فرمائیے، دسمبر کا شروع ہے۔ موسم کی چیرہ دستیوں نے ایک عالم کو کرۂ زمہریر بنا رکھا ہے، آپ صبح سات بجے اُٹھتے ہیں اور کانپتے ہوئے حوائج ضروری سے فارغ ہو کر جلدی جلدی چاء کی پیالی اور مکھن توس سے دست و گریباں ہو جاتے ہیں۔ ابھی آپ اس کام سے پوری طرح فارغ نہیں ہونے پائے تھے کہ جمن (علیہ الرحمۃ) نے ٹناٹن ٹناٹن گھنٹی بجا دی، افتاں و خیزاں آپ کالج پہونچے اور ایک بجے تک آپ اپنے درجوں میں تقریریں سنا کئے یا اونگھا کئے، یا علی الترتیب دونوں حرکات آپ سے سرزد ہوتی رہیں، کالج سے واپس آکر ابھی آپ کمرہ میں داخل بھی نہیں ہوئے کہ ڈائننگ ہال کا بلاوا آیا، گرتے پڑتے آپ وہاں پہونچے اور چپاتیوں یا تندوریوں پر حسب معمول مویذ طن، سے الجھ کر داد شجاعت دینے لگے، پھر تین بجے سے کھیل کی طیاری، شب میں ڈیبیٹ، بیت بازی، گپ، شطرنج، برج اور خواندگی کے مشاغل آپ کی توجہ کو جذب کر لینے کے لئے تیار۔ میرا ذاتی خیال ہے کہ ایسی معروف زندگی خواہ طالب علم کی ہو یا ممبر اسٹاف کی سکون، عافیت خود نگہ سے سراسر عاری ہے۔ خود ہم اپنی مرضی، اپنے رجحان کو اس زندگی میں بروئے کار نہیں لا سکتے، ایک سیلاب عظیم ہے کہ بہے جا رہا ہے اور اپنی طوفانی موجوں کے ساتھ ساتھ ہمیں بھی بہائے لئے جاتا ہے۔ ہم میں یارائے ضبط نہیں، ہم میں مقابلہ کا حوصلہ نہیں، ایک آسمانی حادثہ ہے جو ہمیں خدا جانے کہاں سے کہاں

لئے جا رہا ہے

ذرا غور کر اور سوچیے، اور کل ہندوستان کی سیاسی حالت کو اپنے ذہن میں یکجا کیجئے آج سے تیس برس
قبل یہ بےکسی کی حالت سارے ہندوستانیوں کی تھی، اغیار جو چاہتے تھے وہ ہم سے کراتے تھے اور
جہاں چاہتے تھے ہمیں بہا لے جاتے تھے، تلک، گوکھلے، مہاتما گاندھی جی - سی آر - داس، موتی لال
نہرو، سریندر ناتھ بنرجی، فیروز شاہ مہتہ، لاجپت رائے اور مالوی جی نے اور کچھ اگر نہیں تو کم از کم ہماری بےبسی اور
کم مائگی کی حالت تو ہم پر روشن کر دی، لیکن غریب مسلمانوں کی حالت نہ سنبھلنا تھی نہ سنبھلی، اس زمانہ میں دیکھ لیجئے جناح کو
فی الحال نظر انداز کر دیجئے، باقی جس قدر قومی راہ نما ہیں اسی قدر فرقے اور جماعتیں، کوئی ایمان کو جا رہا ہے تو کوئی قرآن
کو اور اکثر و بیشتر بجائے پیش قدمی کرنے کے آپس میں دست و گریباں ہو جاتے ہیں، خود بھی ذلیل ہوتے ہیں اور دوسرے
کی عزت بھی پامال کر کے دم لیتے ہیں، جہالت، تاریکی اور تعصب کا غبار دماغوں پر کثرت سے چھایا ہوا ہے

سمندر کے اس حصہ میں طوفان ایسا شدید اور مہیب ہے کہ قوت فیصلہ، خود مختاری، آزادی، بے لوثی، ہمواری
کھوٹے کھرے کی تمیز حتیٰ کہ خود نصب العین ہماری نگاہوں سے پوشیدہ ہو گیا اور سمندر کی آتشیں موجیں ہمیں خس و خاشاک
کی طرح بہائے لئے جا رہی ہیں، بہے جا، بہائے لئے جا، نہ تجھ میں سلامتی، نہ تیرے کنارے سلامتی،
ناقص تیراک اور کم زور غواص ناممکن ہے کہ نہ ڈوب جائیں۔

---

سیاسی تصویر کا یہ دھندلا سا خاکہ خود بخود معرض تحریر میں آگیا، ورنہ میرا مدعا یہ نہیں ہے کہ میں اپنی قوم کی شوکت
و عظمت کے جنازے پر آنسو بہاؤں، ع وہ دل استعفوں سے ہے کہ عادت ہو گئی، اب قوم کی تباہ حالی پر رونا نہیں
آتا کیونکہ مستقبل حال سے زیادہ اندوہناک نظر آرہا ہے۔

میرا مدعا صرف اس قدر ہے کہ دنیا کے ہر شعبۂ زندگی پر ان طوفانی موجوں کا تصرف ہے، جس طرف [illegible] نظر
اٹھا کر دیکھئے آپ کو یہی کرشمہ نظر آئے گا، دنیا لرزہ میں [illegible] ہے اور ایک عالم پر [illegible]
[illegible]

چاہتی ہیں اُبھر رہی ہیں، مٹ جاتی ہیں، فریاد لاکھ پر لاؤ، زور دیجئے۔ ایک دوسرے پہلو سے آپ ڈارون کے
نظریہ پر آن پہونچے، یعنی دنیا میں فتح و ظفر اسی کے لئے مقدر ہے جو مکمل طور سے مسلح ہوگا۔
ہندی شوکت، یونانی عظمت، مصری جبروت، رومی سطوت اور ایرانی اقتدار سب نے فرداً فرداً دنیا
کو ہلا دیا، لیکن اس سیلابِ عظیم کی زد سے کوئی محفوظ نہ رہ سکا، ناممکن ہے کہ قوم کم زور رہ جائے اور سیلاب کی
لہریں اُسے خاموش بیٹھنے دیں۔ یہ لہریں کسی کے ساتھ رو رعایت نہیں کرتیں۔

---

علی گڑھ ہی کی فضا کو اپنی نظر میں رکھئے، یکم اکتوبر سے داخلہ شروع ہوتا ہے اور تین ماہ کی تعطیل کے بعد کالج کھلتا
ہے۔ ہزارہا طلباء داخلہ کے لئے آموجود ہوتے ہیں اور دو تین دن تک بھاگے بھاگے پھرتے ہیں، ایک طوفانی
ہنگامہ آرائی شروع ہو جاتی ہے۔ دس بارہ دن تک وہی ہماہمی اور دوا دوش، خدا خدا کر کے درس و تدریس
کا سلسلہ شروع ہوا کہ ناگہاں نومبر کے وسط میں لاٹ صاحب کے آنے کی خبر گرم ہوئی۔ پھر طوفانی لہریں امنڈنے
لگیں۔ پھر پانی میں برقی اثرات دوڑنے لگے، انتظامات شروع ہوئے، خیمہ و خرگاہ کا بندوبست ہوا۔ موٹر بگولوں
کی طرح مارے مارے پھرے۔ لاٹ صاحب کا ورود مسعود ہوا، خطبہ اور جواب خطبہ دونوں پڑھے گئے گردونوں
بے معنی مہمل جذبات سے دو چار، تصنع اور رسمیات سے ہم کنار۔ ایک آدھ دن بعد خدا خدا کر کے فضا میں سکون پیدا
ہوا، لڑکوں کے دم میں دم آیا ع "پھر وہی کنج قفس اور وہی صیاد کا گھر" اس تمام ہنگامہ آرائی کو آپ طوفان کے
تموج سے مشابہ پائیں گے، وہی شور و شغب، وہی ہماہمی، وہی کوہ نما موجوں کا بل کھانا اور ساحل
سے آ آ کر ٹکرانا۔

فروری کے مہینہ کو لیجئے، موسم بہار کے آخری ایام ہیں، نمائش کا آغاز ہے، شام کے وقت غروب سے کچھ دیر قبل یا
کچھ دیر بعد آپ نمائش کے کسی چبوترے پر کھڑے ہو جایئے یا ٹہلئے، ہر طرف طوفانی لہریں ہر سمت سے آتی ہوئی آپ کو
نظر آئیں گی [illegible]
[illegible]
[illegible]

اس طوفان سے نجات مل گئی یا ایک امتحان کے مہیب اور خوفناک تخیل سے ہوش و حواس پیاپنا سکر جانا چاہا، پھر بے بس ہو کر طوفان کی لہروں میں خس و خاشاک کی طرح بہنے لگے"
بہے جا، بہانے سے لئے جا۔ نہ تجھ میں سلامتی، نہ تیرے کنارے پر سلامتی۔

---

میں علی گڑھ کی فضا میں بارہ سال گزر چکے ہیں مگر اب تک بھاڑ جھونکنا بھی نہ آیا، مگر ہر سال اسی طوفان سے دوچار ہونا پڑتا ہے مگر میرا ذاتی خیال ہے کہ ڈرینج سسٹم Drainage system اور کالج کے سیشن کی تقسیم اگر ٹرمس (Terms) میں ہو سکی تو فضائے علی گڑھ کے یہ طوفانی اثرات ایک حد تک زائل ہو جائیں گے۔

باقی دارد

---

# غزل

---

یہی اپنے مدفن کی تجویز ہوگی ... کہ ہم ہوں گے اور اُن کی دہلیز ہوگی
بڑھاپے پہ توبہ ہے دنیا پہ جوبن ... جوانی میں کیا جانے کیا چیز ہوگی
بکتا ہے واعظ کوئی منہ تو سونگھے ... نہ ہو پیئے سے بوئے کشمیز ہوگی
ہمیں کیا غرض خود وہ پہچان لے گا ... جسے دوست دشمن کی تمیز ہوگی

دوا ہے نظیر اپنے اب اُن سے ہم ہم
وہی ایک تجویز۔ تجویز ہوگی

(منیر بیگ نظیر شاہ صاحب)

# ہیرا بائی

(از) جناب عزیز صاحب بریلوی (ماخوذ از آرسن لوپن)

ستمبر کا مہینہ ہے - سورج کی شعاعیں بمبئی کے رئیس اعظم سیٹھ جمشید جی کے عالیشان قصر کے وسیع ہال میں چھن چھن کر آ رہی ہیں - اور صدیوں سے جمع کردہ بیش بہا نوادر کو نمایاں کر رہی ہیں - نایاب تصاویر - پرانے اور قیمتی اسلحہ - رومی اور ایرانی قالین - یہ ہیں وہ چیزیں جو ہال کی زینت کو دوبالا اور صاحب مکان کے حسنِ مذاق پر دلالت کر رہی تھیں - مگر سب میں درخشندہ اُس دوشیزہ کا چہرہ تھا - جو کھڑکی کے قریب والی میز پر بیٹھی ہوئی کچھ لکھنے میں مصروف تھی - یہ حسین اور نازک اندام تھی - اس کے رخساروں پر ابروؤں کے ساتھ نہایت ہی خفیف سرخی کی جھلک نمایاں تھی - اور ایک حسن کے متلاشی کے لئے یہ امر دشوار تھا کہ اس کی نشیلی آنکھوں پر قربان ہو جائے یا اُن لبہائے لعلیں کے جو ہر دم دعوت بوسہ دے رہے ہیں - دل وجان فدا کرے - مگر کوئی صاحب دل ایسا نہیں جو اُس حسین اور بھولے چہرہ پر رنج والم کی ایک مستقل کیفیت نمایاں دیکھ کر متاثر ہو جائے - وہ لفافوں پر پتے تحریر کر رہی تھی اور اس کے بائیں ہاتھ کے قریب ناموں کی ایک طویل فہرست رکھی ہوئی تھی - ہر لفافہ پر پتہ لکھ کر وہ ایک دعوتی کارڈ دل میں رکھتی جاتی تھی - کارڈ پر حسب ذیل تحریر چھپی ہوئی تھی :

"شاپورجی نہایت مسرت سے جناب کو اس امر کی اطلاع دیتے ہیں کہ اُن کی صاحبزادی کی نسبت بمبئی کے رئیس اعظم سیٹھ جمشید جی سے قرار پائی ہے "

وہ اس طرح لفافوں پر لفافہ لکھنے میں مصروف تھی - البتہ گاہے گاہے جب کبھی اُن لڑکیوں کی آواز جو سامنے شینیں لان پر کھیلنے میں منہمک تھیں بلند ہوتی - تو وہ اپنا سر اُٹھا کر ایک نگاہ اُن پر ڈالتی - اور پھر ایک آہ سرد - اور خفیف سے ساتھ ورانی خوف کے ساتھ کہ اس کو خود بھی کم محسوس ہوتی - اپنے کام میں مشغول ہو جاتی -

[illegible] وہ مس ہیرا بائی شاپورجی کی صاحبزادی کی آمد [illegible] جن کی شادی کے

خطوط فہمیدہ تحریر کر رہی تھی)۔

"فہمیدہ" فہمیدہ"۔ فہمیدہ۔ "حضور"۔ آواز "چار بجے چا تیار کراؤ بہت جلد"۔ فہمیدہ "بہت مناسب"۔ فہمیدہ (یہ اس دوشیزہ کا نام ہے جو لفافہ پر پتے تحریر کر رہی تھی) اُٹھ کھڑی ہوئی۔ اور دوسرے کمرے میں جا کر گھنٹی بجانے لگی۔ ایک خدمتگار فوراً حاضر ہوا جس سے فہمیدہ نے کہا "فیروز، چا بنالاؤ"۔ فیروز "کتنے آدمیوں کے واسطے؟" فہمیدہ "چار کے واسطے، اگر تمہارے آقا واپس نہ آتے ہوں"۔ فیروز "سرکار آج لاٹ صاحب سے ملنے تشریف لے گئے ہیں۔ وہ ابھی دو گھنٹہ واپس نہ آئیں گے"۔

فہمیدہ "اور سیٹھ جمشید، کیا وہ ابھی ابھی ہواخوری سے واپس نہیں آئے ہیں" فیروز "جی نہیں"۔ یہ کہکر فیروز جانے لگا تو فہمیدہ نے کہا "ایک منٹ۔ تم سب نے بمبئی کے سفر کے لئے سامان طیار بھی کر لیا یا نہیں۔ ؟ تم کو معلوم ہونا چاہیے کہ روانگی بہت جلد ہونے والی ہے۔ ملازمائیں بھی طیار ہیں۔ یا نہیں"۔ فیروز "ان کے بارہ میں تو مجھ کو علم ہے کہ طیار ہیں۔ عورتوں کا کچھ پتا نہیں۔ فہمیدہ "تو اچھا، اُن سے بھی کہدو کہ فوراً طیار ہو جائیں۔ اور دیکھو چا میں جلدی کرو"۔

فیروز کو حکم دے کر فہمیدہ پھر میز کے پاس واپس آگئی۔ اور اُس نے قلم تو نہیں۔ مگر شادی کا ایک کارڈ اٹھایا۔ اور اس وقت اس کے ہونٹوں کو ایک ایسی خفیف سی جنبش ہوئی۔ گویا وہ کسی خاص مایوس کن خیال میں منہمک ہے۔

مس ہیرا بائی ہال میں داخل ہوئی۔ اور اُس کی تیز آواز نے فہمیدہ کو اُس کے خیالات سے چونکا دیا۔

"فہمیدہ، تم کیا کر رہی ہو۔ کیا ابھی تک شادی کے خطوط ہی لکھے جا رہی ہو؟" یہ شا پورجی کرورجی کی تنہا دختر کے ہاتھ میں ٹینس کا ایک رَیکٹ تھا۔ یہ حسین تھی۔ اس کی آنکھوں میں چمک تھی۔ اور ہونٹ اور رخساروں پر سرخی۔ مگر اِن میں وہ خصوصیت نہ تھی جو فہمیدہ کے چہرے سے ٹپکتی تھی۔

# باب ۲

## موٹر کے خریدار

مس ہیرا بائی کے دوست چا پی کر رخصت ہوئے۔ اور فہمیدہ اپنے مقام پر جا کر خط لکھنے میں مصروف ہو گئی۔ مس ہیرا بائی کو اب چونکہ کوئی خاص شغل نہ تھا۔ وہ کبھی ایک کرسی پر بیٹھتی کبھی دوسری پر۔ ایک میگزین [illegible]

صفحات پر نظر ڈالی۔ اور جہاں سے اٹھایا تھا۔ وہیں رکھدیا۔ کبھی کمرے میں ٹہلنے لگتی۔ اور بیکار سوالات سے فہمیدہ
کو باتوں میں لگا لیا۔ دفعتہً کمرے کا دروازہ کھلا۔ اور فیروز اندر داخل ہوا۔

"کیوں! کیا ہے؟" مس ہیرا بائی نے پوچھا۔

فیروز "حضور! دو صاحب آئے ہیں۔ اور آپ سے ملنا چاہتے ہیں۔" مس ہیرا بائی۔ "کون ہیں؟" فیروز
"انھوں نے نام تو بتایا نہیں۔ ایک تو ادھیڑ عمر کے ہیں۔ اور ایک اُن سے عمر میں کچھ کم۔"

مس ہیرا بائی "اچھا بلاؤ" یہ کہکر مس ہیرا بائی کھڑکی کے قریب ایک کرسی پر نہایت شان سے جا بیٹھی۔
اور کھڑکی کے باہر دیکھنے لگی۔ یکایک اس کی نگاہ کھڑکی کے شیشہ پر گئی اور دفعتہً اُس کی زبان سے نکلا "ہیں!
یہ کیا"؟ "کیا ہے؟" فہمیدہ نے سوال کیا۔ مس ہیرا بائی "اس کھڑکی کے شیشہ کو دیکھو۔ ایک شیشہ کس نے
نکال لیا ہے۔ اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ گویا کاٹ کر نکالا ہے۔" فہمیدہ "ہاں! معلوم تو ایسا ہی ہوتا ہے" مس
ہیرا بائی "کیا تم اس سے پہلے دیکھ چکی ہو؟"

"نہیں! غالباً ٹوٹا ہوا شیشہ کھڑکی کے باہر گر گیا ہے۔" لڑکی نے جواب دیا۔

دروازہ کے کھلنے کی آواز نے ان دونوں کی توجہ کھڑکی کی جانب سے ہٹادی۔ دو شخص ان کی جانب
آ رہے تھے۔ ایک پستہ قد موٹا تقریباً پچپن برس کی عمر کا تھا۔ جس کی بھوری مگر روشن آنکھیں ہمیشہ اس کوشش میں
رہتی تھیں کہ دوسروں سے نگاہ چار نہ کریں۔ اس کے پیچھے ایک نوجوان تھا۔ رنگ سیاہی مائل مگر سنجیدہ۔
رنگ کے فرق کے باوجود یہ امر بالکل واضح تھا کہ یہ دونوں باپ بیٹے ہیں۔

مس ہیرا بائی ان کو دیکھ کر نہایت تعجب سے اُٹھ کھڑی ہوئی۔ غالباً وہ ان کی بجائے کسی دوسرے کی آمد کی
متوقع تھی۔ ان میں سے جو زیادہ عمر کا تھا مسکراتا ہوا آگے بڑھا اور کہنے لگا۔

"مس صاحبہ، میرا نام خانصاحب محمد رشید ہے۔ پنشن یافتہ فوجی کرنل اور یہ میرا لڑکا ہے محمود۔ یہ انجینیر ہے۔"

فہمیدہ نے آہستہ سے مس ہیرا بائی سے دریافت کیا کہ ان لوگوں کے واسطے چا طیار کرائی جائے۔ جس کا
ہیرا بائی نے اسی تندی سے جواب دیا کہ "مطلق ضرورت نہیں" اور ان دونوں سے مخاطب ہو کر کہنے لگی "آپ کی
تشریف آوری کا سبب؟" رشید نے مسکرا کے پیشتر ایک نگاہ اس کے چہرہ پر ڈالی اور کہا "ہم لوگ دراصل

آپ کے والد صاحب سے ملنے آئے تھے۔ مگر ملازم سے معلوم ہوا کہ مسٹر شاہ باہر تشریف لے گئے ہیں۔ مگر ان کی صاحبزادی تشریف رکھتی ہیں۔ دل نے نہ مانا کہ ان کی زیارت سے محروم چلے جائیں۔" اتنا کہہ کر رشید کرسی پہ بیٹھ گیا۔ اور محمود نے اس کی تقلید کی۔ مس ہیرا بائی اور فہمیدہ اس طرزِ عمل سے حیران ہو کر ایک دوسرے کو دیکھنے لگیں اور کمرہ میں خاموشی چھا گئی۔ آخر محمود نے مُہرِ سکوت توڑی۔ اور یوں گویا ہوا۔ محمود "ابا جان! یہ مکان نہایت عمدہ ہے" رشید "ہاں! بے شک" اور پھر ہیرا بائی کی طرف مخاطب ہو کر "مس صاحبہ! آپ کا کمرہ بہت عالیشان ہے"

مس ہیرا بائی "مگر معاف فرمائیں آپ کے یہاں قدم رنجہ فرمانے کی وجہ سمجھ میں نہیں آئی" رشید کرسی پر سیدھا ہو کر بیٹھا اور اپنے کوٹ کی جیب میں ہاتھ ڈال کر کہنے لگا۔ "بات یہ ہے کہ میں نے ٹائمز آف انڈیا میں آپ کے والد صاحب کی جانب سے ایک اشتہار دیکھا۔ کہ وہ اپنی ایک موٹر علیحدہ کرنا چاہتے ہیں۔ میں اور میرا لڑکا مجھ سے برابر ایک تیز رفتار کی موٹر کی خریداری کے لئے اصرار کرتا رہتا ہے۔ ہمیں سات گھوڑوں کی طاقت کی موٹر کی ضرورت ہے" ہیرا بائی "ہمارے یہاں سات گھوڑوں کی طاقت کا موٹر تو ضرور ہے۔ مگر ہم اُس کو علیحدہ کرنا نہیں چاہتے۔ اور میرے والد تو آج ہی اُس پر سوار ہو کر گئے" رشید "تو شاید یہ وہی موٹر ہے۔ جو ہم نے اس موٹر خانے میں دیکھی ہے" ہیرا بائی "جی نہیں! یہ تیس سے چالیس تک گھوڑوں کی طاقت کی ہے اور یہ میری سواری میں رہتی ہے۔ اگر صاحبزادے کو تیز موٹر درکار ہے۔ تو ہمارے یہاں ایک موٹر سو گھوڑوں کی طاقت کی ہے۔ اور میں آپ کو اس کی تصویر دکھاؤں۔ ابھی تو یہیں رکھی تھی۔" فہمیدہ ذرا موٹر کی تصویر لانا" یہ دونوں لڑکیاں تصویر کی تلاش میں میز کے قریب گئیں اور کاغذات میں تلاش کرنے لگیں۔ ان کی پیٹھ پھیرتے ہی محمود نے نہایت پھرتی سے اُٹھ کر پاس کی الماری سے ایک کتاب جس کی جلد چاندی کی سی پتر کی تھی۔ اُٹھائی اور نہایت ہوشیاری سے اپنے کوٹ کی جیب میں رکھ لی۔

قاضی صاحب عبدالرشید نہایت تیز نگاہوں سے ان دونوں لڑکیوں کو دیکھ رہے تھے۔ گو اپنے صاحبزادے کی اس حرکت پر اُن کو غصہ آ گیا۔ اور چہرہ پر بغیر کسی قسم کا اثر ظاہر کئے آہستہ سے اپنے لڑکے سے کہا "وہ ماش! کتاب فوراً الماری میں رکھ۔ دونوں لڑکیوں کے واپس آنے سے پہلے کتاب اپنی جگہ موجود تھی۔ مس ہیرا بائی نے

عبدالرشید کے ہاتھ میں تصویر الا کر دی۔

عبدالرشید تصویر دیکھ کر " یہ بے شک ہمارے کام کی چیز ہے۔ آپ کم سے کم اس کی قیمت کیا قبول کریں گے "

ہیرا بائی۔" اس سے مجھ کو کوئی واسطہ نہیں۔ اس کے بارے میں آپ میرے والد سے گفتگو کر سکتے ہیں " رشید۔

" مناسب۔ مجھے بہت افسوس ہے کہ میں نے آپ کا قیمتی وقت ضائع کیا۔ اچھا! آداب عرض ہے "" آداب عرض "

رشید اور محمود شیک ہینڈ کر کے رخصت ہوئے۔

## گمشدہ تصویر

اب چونکہ چار کا وقت قریب آ چلا تھا۔ اور سیٹھ جمشید جی وعدہ کر گئے تھے۔ کہ ٹھیک پانچ بجے آ کر چائے پئیں گے

مس ہیرا بائی اور فہمیدہ کھڑکی کے پاس جا کھڑی ہوئیں۔ اور نہایت بے صبری سے ان کا انتظار کرنے لگیں۔ دفعتہً

فہمیدہ چونک پڑی اور آگے بڑھ کر نہایت غور سے دیکھنے لگی۔ اور پھر یکایک چلانے لگی۔ فہمیدہ " مس صاحبہ!

وہ دیکھئے وہ!" ہیرا بائی " کیا ہے؟" فہمیدہ " وہ دیکھئے ایک سوار آ رہا ہے! وہ۔ اس جانب! "

ہیرا بائی " ہاں! اور بہت سرپٹ دوڑائے آ رہا ہے " فہمیدہ " اہا! یہ تو سیٹھ جمشید جی ہیں " ہیرا بائی " کیا

واقعی؟" فہمیدہ " یقیناً " ہیرا بائی " خیر! تو ٹھیک چائے کے وقت آ پہنچے۔ ان کو معلوم ہے کہ مجھ کو انتظار سے

کس قدر تکلیف ہوتی ہے۔ اور اس لئے وہ کہہ گئے تھے کہ ٹھیک پانچ بجے آؤں گا۔ چنانچہ دیکھئے وہ موجود ہیں "

فہمیدہ " مگر پانچ بجے تک تو آنا غیر ممکن ہے۔ ان کو پورا باغ طے کر کے آنا ہو گا۔ اس لئے کہ سامنے تو نہر ہے۔ اور کوئی

سیدھا راستہ دوسرا ہے نہیں " ہیرا بائی " مگر اس کے باوجود وہ تو سیدھے ہی آ رہے ہیں " یہ بات صحیح تھی

اس لئے کہ جمشید جی سیٹھ سیدھے نہر کے سامنے گھوڑا دوڑائے آ رہے تھے۔ انھوں نے سڑک چھوڑ دی تھی۔ اور

اب نہر بالکل سامنے تھی۔ بیس سیکنڈ میں وہ نہر کے کنارے تک آ پہنچے۔ اور جوں ہی انھوں نے گھوڑے کو [illegible]

لگائی فہمیدہ نے آنکھیں بند کر لیں۔ مس ہیرا بائی " لو! وہ نہر کود ہی گئے۔ گھوڑا بھی تو نہایت اچھا [illegible]

[illegible] فہمیدہ نے اطمینان کا سانس لیا۔ اور خوشی کے آنسو چھپانے کے [illegible]

[illegible]

اس کی آنکھوں پر اب تک ایسا غبار چھایا ہوا تھا کہ اس نے جمشید جی کو کمرہ میں داخل ہوتے ہوئے بھی نہ دیکھا۔ جمشید جی نے اپنی جیب سے گھڑی نکالی۔ اور مس ہیرا بائی کو مخاطب کرتے ہوئے کہا۔ "دیکھئے ٹھیک پانچ بجے ہیں۔ اور میں حسب وعدہ چاء کے وقت حاضر ہوں۔" یہ کہکر اُنھوں نے نہایت جوش سے مس ہیرا بائی کے دونوں ہاتھ اپنے ہاتھ میں لے کر ان کو ایک بوسہ دیا۔ مس ہیرا بائی اور جمشید جی چاء پر بیٹھ گئے۔ اور فہمیدہ پھر کارڈ لکھنے میں مصروف ہوگئی۔ مگر اس وقت اس کا دل کچھ اُچاٹ تھا۔ مس ہیرا بائی اس کی جانب پیٹھ کئے بیٹھی تھی۔ مگر سیٹھ جمشید جی اور وہ آمنے سامنے تھے۔ سیٹھ جمشید جی کا چہرہ سنجیدہ تھا۔ مگر اس وقت اس پر ایک رنگ آتا تھا۔ ایک جاتا تھا۔ بعض اوقات سیٹھ جی کی نگاہیں فہمیدہ سے چار ہو جاتی تھیں۔ مگر جوں ہی سیٹھ جی کی نظر پھرتی۔ فہمیدہ نہایت حریص نگاہوں سے ان کی جانب دیکھنے لگتی۔ سیٹھ جمشید چاء پی کر فارغ ہوئے تو اُنھوں نے جیب سے ایک مراکو کی ساخت کا نہایت خوبصورت کیس نکالا۔ اور کہا "تقریباً تین یوم سے میں نے آپ کو کوئی تحفہ نہیں دیا ہے۔ یہ کہکر اُنھوں نے کیس کھولا۔ اور ایک بیش بہا موتیوں کا ہار نکال کر مس صاحبہ کی نذر کیا۔

مس ہیرا بائی ہار کو دیکھ کر بہت خوش ہوئی۔ اور تعریف کی تائید کے لئے فہمیدہ کو دکھایا۔ اور پھر گلے میں پہن کر قد آدم آئینے کے سامنے جا کھڑی ہوئیں۔ نفس الامر یہ ہے کہ یہ ہار مس ہیرا بائی پر بالکل نہ پھبا نہ اُن کے رنگ سے موتیوں کی چمک دوبالا ہوئی۔ نہ درخشاں موتیوں نے ان کے حسن کو چمکایا۔ البتہ اگر یہ ہار فہمیدہ کی نازک گردن میں ہوتا۔ تو فہمیدہ تو کیا کچھ موتیوں کی ہی ضو فگنی میں اضافہ ہو جاتا۔

ہیرا بائی خود آرائی سے فارغ ہو کر واپس آئیں۔ ان کو خیال بھی نہ ہو سکتا تھا۔ کہ اس قدر قیمتی ہار سے بھی ان کے حسن میں کچھ اضافہ نہ ہو۔

جمشید جی: "اُفوہ! اس قدر خطوط! کیا یہ سب شادی کے خطوط ہیں؟"

ہیرا بائی: "ابھی تو صرف L تک لکھے جا چکے ہیں۔"

سیٹھ جی: "اور alphabet میں چھبیس حروف ہیں۔ تو آپ گویا دنیا بھر کو مدعو کر رہی ہیں۔"

ہیرا بائی: "کیوں کیا شاندار جشن ہوگا۔ ہزاروں آدمی ہوں گے۔ مجھے خوف ہے کہیں کوئی حادثہ [illegible]

جمشید جی: "اگر میں آپ کی جگہ ہوتا تو نہایت کافی انتظام کرتا۔ تاکہ کسی [illegible]

ہیرا بائی ۔ "لوگ یہی فکر خود کر لیں گے ۔ اگر کسی کے چوٹ آ بھی گئی ۔ تو یاد بھی خوب کرتے ہو؟"

جمشید جی کے چہرے سے ایک حقارت نما تعجب ظاہر ہوا ۔ مگر وہ کچھ سوچکر فریدہ کی جانب متوجہ ہوا اور کہنے لگا

"آؤ ۔ پیانو تو سناؤ ۔ میں نے کل تم کو پیانو پر گاتے سنا تھا ۔ تم سے اچھا پیانو کوئی نہیں بجاتا"

مس ہیرا بائی "نہیں اس وقت نہیں ۔ فریدہ کو اور کام کرنے ہیں"

جمشید نے ہنس کر کہا "صرف پانچ منٹ کے لئے" ہیرا بائی "خیر! اگر ہم کو تم سے ایک نہایت ضروری معاملہ میں گفتگو کرنی ہے" سیٹھ "اور مجھ کو بھی تم سے ایک خاص بات کہنی ہے ۔ میرے پاس تمہاری اور فریدہ کی فوٹو جو پہلی مرتبہ کھینچی تھی موجود ہے"

ہیرا بائی "اوہو! یہ بھی کوئی خاص بات ہے" جمشید جی "تمام معمولی باتوں کی طرح یہ بھی نہایت اہم ہے ۔ دیکھو کتنی عمدہ تصویر ہے" یہ کہکر جمشید جی جیب سے تصویر نکال کر دکھانے لگے ۔

ہیرا بائی "آپ اسے عمدہ کہتے ہیں ۔ ہائے چپ ہے تو دیکھئے ۔ کیسے ڈراؤنے معلوم ہوتے ہیں"

سیٹھ "منہ تو آپ دونوں بیشک بنائے ہوئے ہیں ۔ مگر چہرے ڈراؤنے قطعاً نہیں ۔ مس فریدہ! آپ فیصلہ کیجئے ۔ اچھا! چہروں کو چھوڑ دیجئے ۔ اور چیزیں دیکھئے ۔ مثلاً اسکارف"

مس ہیرا بائی کو اب تاب نہ رہی اور کہہ اٹھی "پیارے جمشید! آپ بعض وقت کیسی فضول باتیں شروع کر دیتے ہیں"

سیٹھ "معاف کرنا پیاری بالکل بھول گیا ۔ کہ آپ کو مجھ سے کسی نہایت ضروری معاملہ پر گفتگو کرنی ہے"

یہ کہکر جمشید جی نے فریدہ سے تصویر لے کر احتیاط سے اپنی جیب میں رکھ لی ۔ اور ہیرا بائی کی جانب متوجہ ہوگئے

ہیرا بائی "بمبئی سے ہماری پرانی خادمہ زہرا بائی نے ٹیلیفون پر اطلاع دی ہے کہ آپ کے احباب ایک کاغذ خوشنما شیشے کا پیالہ اور ایک قلمدان تحفہ بھیجا ہے ۔ "بہت خوب!" جمشید جی نے یہ الفاظ اس قدر چلا کر کہے کہ وہ دونوں اچھل پڑیں ۔ ہیرا بائی "اور ایک مرتبان کا گلدان بھی"

وہاں سے جمشید جی نے پھر بلند آواز سے کہا ۔ ہیرا بائی ۔ جمشید جی! آپ بھی بعض اوقات کیسی [illegible]

کی باتیں [illegible] آپ سے کتنی مرتبہ کہا کہ ایک پیالہ تحفہ میں آیا ہے ۔ آپ تعریف کرنے لگے ہیں [illegible]

چاہیے کہ ایک موتیوں کا گلوبند بھی ہے۔ آپ خوشی کے مارے پھولے نہیں سماتے تھے کیا آپ کو قیمتوں کا کچھ اندازہ بھی نہیں؟"

سیٹھ "پیاری معاف کرنا! اگر موتیوں کا گلوبند تو آپ کے والد صاحب کے ایک دوست نے بھیجا ہے" ہیرا بائی "ہاں! ہاں! تو پھر" سیٹھ جمشید "مگر چاقو اور قلمدان میرے دوستوں نے بھیجا ہوگا" ہیرا بائی "ہاں! ہاں! تو پھر"

سیٹھ "پھر کچھ نہیں! برابر برابر ہوگیا۔ اب تم کو شکایت کی کوئی وجہ نہیں"

اس جواب سے مس ہیرا بائی خشمگیں ہوگئیں۔ اور کہنے لگیں "آپ کو میری ذرہ برابر پرواہ نہیں"

سیٹھ "مگر میں آپ کی پرستش کرتا ہوں" مس ہیرا بائی اُٹھ کھڑی ہوئیں۔ اور کھڑکی کے پاس جاکر باہر کی جانب دیکھنے لگیں۔ سیٹھ جمشید جی ہال میں ٹہلنے لگے۔ اور اپنے بزرگوں کی تصاویر کو جو ہال کی دیواروں پر آویزاں تھیں۔ دیکھتے رہے۔ فہمیدہ اپنے کام میں مصروف تھی۔ اور کبھی کبھی نگاہ اُٹھا کر جمشید جی کو دیکھنے لگتی۔ جب کبھی ان کی نظر اُس سے دوچار ہوتی۔ وہ مسکرا دیتے۔ مس ہیرا بائی اس جانب سے پشت کئے بیٹھی تھی۔ اور گویا طرح اپنی ناراضگی کا اظہار کر رہی تھی۔ جمشید جی کی نگاہ تصاویر دیکھتے دیکھتے ایک ایسی جگہ پر پڑی جہاں تصویر کے بجائے صرف ایک کپڑا پڑا ہوا تھا۔ خالی جگہ دیکھ کر سیٹھ جی بہت متحیر ہوئے۔ اور بولے "میری سمجھ میں نہیں آتا کہ آپ نے میرے بزرگوں کی تصاویر تو یہاں گھورنے کے لئے رہنے دیں۔ اور میرا نہایت نفیس فوٹو علیحدہ کر دیا ہے"

مس ہیرا بائی کھڑکی کے پاس سے لوٹ پڑیں۔ اور فہمیدہ لفافہ لکھتے لکھتے رک گئی۔ اور دونوں نہایت تعجب سے جمشید جی کو دیکھنے لگیں۔ سیٹھ "یہاں جس جگہ کپڑا لٹک رہا ہے۔ یقینی طور پر میری تصویر تھی آپ نے اس کا کیا حشر کیا" ہیرا بائی "آپ نے ہم سے پھر مذاق شروع کیا"

فہمیدہ "یقیناً سیٹھ جی آپ کو معلوم ہوگا کہ تصویر کا کیا واقعہ ہوا"

ہیرا بائی "ہم نے تو آپ کو اس واقعہ کی جس کو اب تین سال کا عرصہ ہوا تفصیلی اطلاعات لکھ کر روانہ کر دی تھیں اور اخبارات بھی بھیج دیئے تھے۔ کیا وہ آپ تک نہیں پہنچے"

سیٹھ "مجھ کو قطعاً خبر نہیں۔ اور تین سال اُدھر تو میں جنوبی افریقہ میں تھا۔ اور لوگوں کو میری کچھ خبر ہی نہ تھی"

ہیرا بائی " کل رات جشید ! یہ بھی ایک نہایت ہی عجیب واقعہ تھا - تمام بمبئی میں اس کا چرچہ تھا - آپ کی تصویر چوری گئی تھی " سیٹھ " چوری ! کس نے چرائی تھی !"

ہیرا بائی دیوار کے پاس خالی جگہ کے قریب جا کھڑی ہوئیں اور بولیں " میں آپ کو دکھاتی ہوں " اور یہ کہکر کپڑا اٹھایا - جس جگہ تصویر لٹکتی تھی - وہاں کھریا سے نہایت جلی الفاظ میں لکھا تھا -

# "یعقوب"

ہیرا بائی " دیکھا ! آپ نے کس کا نام ہے ؟ " " یعقوب " سیٹھ جمشید جی نے نہایت حیرت سے نام دہرایا

فہمیدہ " معلوم ہوتا ہے چور آپ کے دستخط کر گیا ہے ؟ "

سیٹھ " مگر یہ ہے کون شخص ؟ " ہیرا بائی نے نہایت بے صبری سے کہا " یعقوب ! کیا آپ واقعی یعقوب کو نہیں جانتے ؟ " سیٹھ " مجھے اس نام کا خیال تک نہیں "

ہیرا بائی " کیا آپ فی الحقیقت یعقوب سے ناواقف ہیں - یہ ہندوستان کا نہایت ہی نامور اور دلیر ڈاکو ہے جس نے گزشتہ دس سال میں ہندوستان کے مشہور سُراغ رسانوں کو ............ جن کی قابلیت شہرۂ آفاق اور مسلّم ہے - نیچا دکھایا ہے "

سیٹھ " ہاں ! میں نے اس کو کبھی یہاں مدعو تو کیا نہیں - مگر یہ تو بتائیے کہ وہ ہے کس شکل و شباہت کا آدمی ؟ " ہیرا بائی " یہ بات کوئی بھی نہیں بتا سکتا - وہ ہزار کا بھیس بدل سکتا ہے - بس یوں سمجھ لیجئے کہ دو مرتبہ گورنر کے ساتھ ڈنر بھی کھا چکا ہے "

سیٹھ نے حیران ہو کر دریافت کیا " مگر اگر کوئی شخص اس کو پہچان نہیں سکتا - تو لوگوں کو یہ کیسے معلوم ہوا کہ یہ سب یعقوب ہی کے کارنامے ہیں ؟ "

ہیرا بائی " معلوم یوں ہوا کہ دوسری دعوت کے بعد مہمان غائب تھا - اور اس کے ساتھ ہر کسی کے جواہرات بھی " سیٹھ " تمام جواہرات ؟ "

ہیرا بائی " تمام - اور [illegible] ایک کاغذ بھی [illegible] جس پر یعقوب کے دستخط تھے - اور لکھا تھا " چوری نہیں ہے

بلکہ واجبی ہے۔ اس لئے کہ ہندوستان کا مال ہندوستانی ہی میں رہنا چاہیئے۔"

سیٹھ "مگر اس کے یہ الفاظ تو بناوٹی معلوم ہوتے ہیں۔"

فہمیدہ نے جوش میں آکر کہا "نہیں! جمشید جی! یہ بات نہیں ہے۔ آپ نے نیشنل بنک کی چوری کا حال سنا ہوگا۔ یعقوب نے وہ روپیہ غربا میں تقسیم کر دیا۔"

سیٹھ "یہ اس بنک کا تو ذکر نہیں۔ جس کے ڈائرکٹر نے غربا سے دو نا دون کا سود لے کر روپیہ کمایا تھا اور پھر نیشنل بنک کے نام سے ایک بنک کھلوایا تھا۔"

فہمیدہ۔ "جی ہاں! اسی کا۔ اور یعقوب نے یہ کیا کہ سیف توڑ کر ایک ایک پائی نکال لی۔ اور یہ انھیں غربا میں تقسیم کیا۔ جن سے سود لے کر یہ ڈائرکٹر امیر کبیر بن گیا تھا۔"

سیٹھ "تو یہ چور کا کام نہیں۔ اس کو تو ملک کا بہی خواہ کہنا چاہیئے۔"

ہیرا بائی۔ "جی ہاں! بڑے بہی خواہِ قوم! ابا جان کو لوٹنے میں تو اس نے قوم کی بہی خواہی کی تھی۔ کیوں صاحب؟" سیٹھ "اگر اس واقعہ پر غور کیا جائے۔ تو بنک کی چوری اس قومی قزاق کے شایان شان تھی۔ میری تصویر کی اس قدر وقعت نہیں ہو سکتی کہ یعقوب اس کو چرانے آیا۔"

ہیرا بائی۔ "اگر آپ کا یہ خیال ہے کہ وہ آپ کی تصویر چرانے آیا تھا۔ تو آپ غلطی پر ہیں۔ وہ میرے والد کی تصاویر کا تمام ذخیرہ لے گیا۔" سیٹھ۔ "آپ کے والد کی تصاویر کا ذخیرہ! ان کی تو اتنی حفاظت ہوتی تھی۔ جتنی کہ امپیریل بنک کی بھی نہیں ہوتی۔ آپ کے والد تو اس کی اس قدر فکر کرتے تھے۔ جس قدر کوئی اپنی آنکھ کی بھی نہیں کرتا۔" ہیرا بائی "اس حفاظت ہی کا تو یہ نتیجہ ہوا کہ یعقوب ان کو لے اڑا۔" سیٹھ۔ "یہ نہایت دلچسپ واقعہ ہے۔" یہ کہکر سیٹھ اٹھ کر کوچ پر جا بیٹھے اور بولے "معلوم ہوتا ہے کہ یہاں پر اس کا کوئی رازدار بھی ضرور ہوگا۔"

ہیرا بائی۔ "ہاں! ایک رازدار تو ضرور تھا۔" سیٹھ۔ "وہ کون؟" "ابا جان" ہیرا بائی نے جواب دیا۔

سیٹھ۔ "کیوں! مذاق کرتی ہو؟ سچ بتاؤ تمہارا کیا مطلب ہے؟" ہیرا بائی "میں آپ کو سب سنائے دیتی ہوں۔ ایک صبح ابا جان کو خط ملا۔ ٹھہریئے میں آپ کو خط ہی دکھائے دیتی ہوں۔ فہمیدہ [illegible] سے یعقوب کے متعلق جو انکشافات ہیں۔ مجھے نکال دیجئے۔" فہمیدہ [illegible]

ان میں سے کچھ کاغذات نکال لائی۔ اور سیٹھ کے ہاتھ میں دے دیئے۔ فہمیدہ نے ایک خط کی طرف اشارہ کیا اور کہا: "یہ لفافہ ہے جو شاہ پور جی جمشید منزل پونا کے پتے پر بھیجا گیا تھا۔"

سیٹھ نے لفافے سے خط نکالا۔ اور تحریر پر نظر ڈال کر بولے۔ "عجیب قسم کی تحریر ہے!"

ہیرا بائی: "اس کو غور سے پڑھئے۔" یہ ایک غیر معمولی طرز کی تحریر تھی الفاظ تھے مگر خوشنما اور اُن سے معلوم ہوتا تھا کہ صاحبِ تحریر کو اپنے خیالات کے مختصر مگر نہایت واضح الفاظ میں اظہار کرنے کی پوری قدرت حاصل ہے۔ خط حسب ذیل تھا:

مہربان محترم

مجھے امید ہے کہ جناب میری اس جسارت کو کہ میں آپ سے بغیر تعارف حاصل کئے آپ کی خدمت میں یہ تحریر روانہ کر رہا ہوں۔ معاف فرمائیں گے۔ مگر مجھے اس امر سے مسرت ہے کہ کوئی ذاتی............... مگر میرے نام سے جناب ضرور واقف ہیں۔ جناب کے ہال کے پاس والے ڈرائنگ روم میں جو تصاویر کا ذخیرہ آویزاں ہے۔ اُس کے نظارہ سے مجھے بے حد مسرت ہوتی ہے۔ اس کے پاس والے کمرہ میں آپ کی نایاب گھڑی جس میں ایک آدمی گھنٹہ بجتے وقت گھڑی سے برآمد ہوتا ہے اور بلند آواز سے وقت بتاتا ہے۔ نیز وہ طلائی پرند جس کے پروں کی جنبش سے کمرہ معطر ہو جاتا ہے کچھ کم دلآویز نہیں۔ مگر میرے لئے ان سب سے زیادہ کشش اس تاج میں ہے۔ جو آپ نے سیٹھ فریدون جی کی وفات پر ان کے ورثائے سے خرید کیا تھا۔ مجھے اس تاج سے دلچسپی اول تو اس وجہ سے ہے کہ اس کے دیکھنے سے ایک شاعرانہ خیال والے تاریخ کے شائق کے دل میں اس کے سابق مالک کے ایام عدل کی یاد تازہ ہو جاتی ہے۔ اس کی دوسری کشش گو اس کا اظہار کچھ نامناسب سا معلوم ہوتا ہے۔ اس تاج کی قیمت ہے۔ میری رائے میں اس تاج کے جواہرات کم از کم دس لاکھ کی قیمت کے ہیں۔ لہٰذا التماس ہے کہ جناب ان مختلف اشیاء کو جن کا ذکر میں اوپر کر چکا ہوں نہایت حفاظت سے پیک فرما کر اور ریل کا محصول پیشگی ادا کر کے جام نگر اسٹیشن کو فوراً روانہ فرما دیجئے۔ ورنہ بروز پنجشنبہ ۱۰ اگست مجھ کو خود حاضر ہونا پڑے گا۔

مجھے یقین ہے کہ جناب اس تکلیف دہی کو معاف فرمائیں گے۔ آپ کا مخلص یعقوب

نوٹ۔ مجھے ابھی خیال آیا کہ بعض تصاویر میں شیشے نہیں ہیں۔ براہ کرم آپ ان فوٹوگرافوں پر نظر ڈال کر ضروری درستی کرا دیجئے۔ مجھے امید ہے کہ جناب میری خاطر یہ تکلیف گوارا فرمائیں گے۔ گو بعض ماہرین تصاویر کی رائے ہے کہ تصویر کی دلاویزی بہت کچھ اس پر شیشہ لگنے سے جاتی رہتی ہے۔ مگر اس سے حفاظت ہو جاتی ہے۔ اور تصویر اس سے خراب نہیں ہونے پاتی۔ اور ہندوستان ہم سے اس امر کا طالب ہے کہ ہم اپنی خواہشات کا ایثار کر کے آیندہ نسلوں کے واسطے تاریخی اشیاء کو محفوظ و برقرار رکھیں۔ یعقوب

سیٹھ جی خط کا مطالعہ کر کے ہنس پڑے۔ اور بولے "عجب مذاق ہے۔ آپ کے ابا جان کو بھی اس پر ہنسی آ گئی ہو گی۔"

میرا بائی "ہنسی! آپ نے ان کا چہرہ اس وقت دیکھا ہوتا۔ تو آپ یہ نہ کہتے۔ وہ بہت فکرمند ہو گئی تھی۔"

سیٹھ "اس حد تک تو نہیں کہ ان اشیاء کو پارسل میں روانہ کرنے کا ارادہ کر لیا ہو۔"

# شمع

از محترمه پنہاں صاحبه بریلوی

اے نگارِ شام اے سرمایۂ حسن و جمال
اے عروسِ نازِ شب اے شاہدِ زرّیں خیال

شۂ برقِ طپاں افسانۂ طور و کلیم
عکسِ تنویرِ تجلی تابشِ حسنِ حریم

اے شعاعِ ضوئے نیّر نازشِ حسنِ قمر
آئینہ دارِ ضیا تابانیٔ ذوقِ نظر

خندۂ گل ہائے رنگیں جلوۂ رنگِ چمن
اے ضیائے بزمِ زرّیں صدرِ نازِ انجمن

اے فروغِ برقِ ایمن در حریمِ مہوشاں
اے سکون افروز و تسکین بخشِ قلبِ عاشقاں

ہمدمِ شب ہائے محزوں محرمِ شامِ الم
اے شریکِ حسرتِ خوں نابہ بارِ چشمِ نم

اے پیامِ سوز اے افسانۂ برق و شرر
سوختہ جاں شعلہ ساماں آتش افزا سربسر

در جگر ہر لحظہ داری نوکِ نیشِ بے قرار
ہر نفس در سینۂ سوزاں سنانِ جاں فگار

برق وش ہر لحظہ بیتاب ست قلبِ شعلہ زا
می طپد سیماب آسا سینۂ سوزش فزا

چشمِ حیراں سوز آرا از شرارِ جاں گداز
نوکِ مژگاں می چکد پیہم سرشکِ شعلہ ساز

در دلت پنہاں شرارِ آتشِ عشقِ طپاں
شعلۂ سوزِ محبت در جگر داری نہاں

ہر نفس از شعلۂ الفت طپد قلبِ حزیں
چشمِ سوزاں می چکد خونِ دلِ سوز آفریں

جلوۂ حسنِ حقیقی در دلِ خود داشتی
واقفِ سرِّ وفا اے شمعِ سوز افزا توئی

از خموشی زآتشِ الفت تو می سوزی چناں
زینہار آید نہ از لب ہائے تو آہ و فغاں

می شوی از جلوۂ محبوب خود خاکستری
بر نمی آید صدائے از لبت جز خامشی

پیشِ محبوب داری دفترِ شوق و قلبِ نیاز
می نہی سر ہا ولی داری سرِ دلگیر [illegible]

درنگاہت ہست پنہاں جلوۂ حیرانِ ما ز — درجبینت ہست خنداں تابشِ عجز و نیاز

از تبسم سازِ حسن و ناز عریاں کردۂ — از طپش چشمِ نیاز عشق حیراں کردۂ

چشمِ تو سوزد ز سوزِ حسن از شب تا سحر — می نماید لیک لب با خندۂ تابش اثر

سیرِ خاموشیِ وفا آموختی پروانہ را — محرمِ سازِ محبت کردۂ دیوانہ را

ہاں پتنگِ بے زباں را ہمدمِ خود ساختی — ذوقِ عشقِ کرمکِ بے مایہ را افراختی

کن مرا تعلیم اسرارِ وفا اے پاکباز — مضطرب چوں شعلہ مضطر شود چشمِ نیاز

چوں تو پنہاں ہم بسوزد ز آتشِ جان سوزِ عشق
چشمِ او مخمور از کیفِ سرورِ سوزِ عشق

# پنہاں

تھا، فرق صرف یہ ہو کہ ان کے گھوڑے پر شیطان سوار ہو کر جنت سے نکلا تھا اور میری تحقیقات سے یہ نتیجہ برآمد ہوا ہو کہ مغالطہ خود شیطان پر سوار ہو کر دنیا میں آیا۔ یاد ایا میکہ! یہ وہی زمانہ تھا جب فرشتوں کو حکم دیا گیا کہ وہ آدم کو سجدہ کریں، حضرت ابلیس کو خاکی او ر آتشی کا مغالطہ لگا اور فرشتوں کی جماعت سے نکل کر خدا جانے کہاں کہاں بھٹکتے رہے بالآخر "جنت نشان" ہندوستان آ گئے، سنا گیا ہو کہ اس زمانہ میں ناخواندہ مہمان کی آمد پر سخت احتجاج کیا گیا یعنی "شیطان چلے جاؤ" "شیطان چلے جاؤ" لیکن ان کے استقلال میں فرق نہ آیا اور از آدم تا ایندم موجود ہیں۔

یہ تو شیطان کا تاریخی پہلو تھا لیکن اس کا نفسیاتی پہلو بھی دلچسپی سے خالی نہیں ہو۔ مشیت الٰہی نے جب تکوین خلایق و اشیا کی تو یہ ضروری ہوا کہ اس نیرنگ خانہ کو ایسی حیثیت دیجائے جس میں ایک طرف مبدء اعلیٰ کا شوکت آفرین، عبیر العلم، لاہوتی تخیل نہ زائل ہونے پائے اور دوسرے طرف ناسوت کی گریز پا اور رنگین آویزشیں اور لغزشیں بھی کار فرما رہیں۔ انسان کو اگر صرف انسان ہی بنانا یا رکھنا مقصود ہوتا تو پھر ملائک کی خشک اور غیر دلچسپ جماعت غیر ضروری ہو جاتی اس لئے انسانوں کی جماعت میں "غیر سرکاری" عنصر (اہرمن) کا اضافہ کیا گیا۔ ابلیس "وہاں" کے "نکالے ہوؤں" میں تھا اس کو بڑی دور کی نسبت تھی پھر اس کے لیے کیا مشکل تھا، وہ لاہوتی حقیقتوں کو ناسوتی کرشموں میں بے نقاب کرنے لگا۔ اُس نے انسان کے کمزور پہلو یعنی عقل و دماغ پر اپنا تسلط بٹھایا اور اس کے سب سے مضبوط پہلو روح اور قلب کو اپنے حریفوں کے لیے چھوڑ دیا۔ وہ جانتا تھا کہ انسان اپنے کمزور پہلو کو اپنے کمزور بچے کے مانند زیادہ عزیز رکھتا ہو لیکن اس کا قائل نہیں ہوتا اور محض اس لئے کہ وہ قائل ہونا گوارا نہیں کرتا۔ اس کو یہ بھی معلوم تھا کہ زنجیر کی تمامتر استواری کا مدار زنجیر کے کمزور ترین حلقہ پر ہوتا ہے، اس لیے ذہن و دماغ سے زیادہ بہتر اور موزوں میدان اس کے جولانگاہ کے لیے نہیں ہو سکتا تھا۔ پھر اس کے کارفرمائی کے مظاہر اور مظاہرے آپ خود ہی دیکھتے رہتے ہیں، حریم [illegible] حسن و عشق کی جلوہ فروشیاں دیکھئے اور انگورا میں رولئے خلافت کی دھجیاں، مہاتما گاندھی کی لنگوٹی دیکھئے اور گورنمنٹ کا پھاگ کھیلنا دیکھئے اور ........ اور ... "جھانسی کی رانی دیکھو ..... اور دیکھو دیکھو کلو پہلوان دیکھو" ...
....... الخ

---

نفسیات اور الٰہیات کے اس قسم کے مسائل بیان کرنے کے لئے تو آپ ہی کی ذات ہے [illegible]

اگر ان سے بہتر اور عجیب تر مسائل بیان کرنے کا ہم کو بھی مغالطہ ہوا ہو۔ چنانچہ ناظرین یہ نہ سمجھ لیں کہ ان کے مشتبہ یا "عتاب منکر یا مجہر" کا ہم کو علم نہیں ہوا، حالانکہ یہ سمجھ لینا بھی ایک قسم کا مغالطہ ہے اور یہ تو یقینی طور پر مغالطہ ہے کہ آپ اپنی حماقت کا اقرار کر کے عقلا کے زمرہ میں داخل ہو جائیں گے۔ حماقت ایک مستقل فن ہے، جس طور پر ایک بار "فرعون" میں ہمیشہ کے لئے فرعی میں "ضرب الامثال میں داخل ہو گیا ہے اسی طور پر ایکیا راحمق ہمیشہ کے لئے احمق" بھی زبان زد ہے۔

---

یہاں تک مغالطہ یا شیطنت یا بقول بعض آقایانِ ملتِ نوجوان کے بہترین مفسر یا علمدار سمجھے جاتے ہیں، طاغوتیت کا ایک "طائرانہ" یا "اشترانہ" جائزہ تھا، اب دیکھنا یہ ہے کہ دنیائے عمل میں اس کی کیا کیا کرشمہ کاریاں ہیں، مغالطہ ایک قسم کی گمراہی ہے جس میں مبتلا ہو کر انسان کچھ ایسا محسوس کرنے لگتا ہے اور محسوس کرنے سے زیادہ محسوس کرنے کی کوشش کرتا ہے کہ اس خاص صفت میں اللہ میاں تو اس کے چپکے چپکے احسانمند ہو ہی رہے ہیں، ساری دنیا فرطِ رشک و رقابت سے رفتہ رفتہ جل کر تباہ ہو جائے گی یا اسے تباہ ہو جانا چاہئے۔ اگر اس کے پاس دولت ہے تو وہ یہ سمجھتا ہے کہ اس نعمت کا موجد اور مورد دنیا میں اب تک صرف وہی رہا ہے اور یہی نہیں بلکہ جو لوگ اس سے محروم ہیں وہ یا تو عنقریب "ہذا ربی" کہکر اس کے قدموں پر گر پڑیں گے یا پھر وہ خود کلکٹر صاحب کے قدموں پر گر کر اس کو جیلخانے بھجوا دے گا، لطف یہ ہے کہ دونوں قدموں پر گرتے ہیں اور دونوں کامیابی سے دور رہتے ہیں، ایک اس فعل کو اس لیئے اختیار کرتا ہے کہ اپنے پاؤں پر کھڑے ہونے کی طاقت نہیں رہتی، دوسرا اس لیئے گرتا ہے کہ اس کے بازوؤں میں سکت نہیں ہوتی!!

دولت کا مغالطہ اپنی بوقلموں حیثیات کے اعتبار سے عجیب و غریب ہے۔ ہر دولت مند اپنے آپ کو سب سے زیادہ طاقتور، سب سے زیادہ باعزت سب سے ——— زیادہ مہذب سب سے زیادہ متقی۔ سب سے بڑا عقلمند، سب سے زیادہ قوم پرست سب سے زیادہ محقق، سب سے زیادہ وفادار ——— "برٹش سبجکٹ" اور آ ہا ہا ——— سب سے زیادہ تعلیمیافتہ سمجھتا ہے۔

ہم سمجھتے [illegible] قسم [illegible] ہر ہر [illegible] کر دیئے، اس

کی آمدنی اور سود سے اس کی ساہوکاری میں دن رات اضافہ ہوتا رہتا ہے۔ اس کا خیال ہے کہ افلاطون، [illegible]
ایوریجان بیرونی، نوتمر، پنولین، مسانے، گوئٹے، آئن اسٹائن، مہاتما گاندھی اور ابراہم لنکن [illegible] ان سب کے
مورث اعلیٰ نیکسم میں اتنی دولت جمع کر گئے تھے کہ ان بزرگوں کو ساری سعادت اور بلندی بطور ورثہ اسی کے سود
سے حاصل ہوئی تھی۔ حالانکہ خود اسے جو نام نہاد سعادت یا رفعت حاصل ہے اس کی تحقیق خود اپنے نظریہ سے کرنے
سے ہمیشہ گریز کرتا ہے اور اگر کوئی دوسرا اس نیک کام کے لئے اپنی خدمات پیش کرے تو بگڑتا ہے اور عدالتی چارہ جوئی
کی دھمکی دیتا ہے۔ لیکن لطف یہ ہے کہ دوسرا عدالتی چارہ جوئی پر آمادہ ہو جائے تو اسے اپنی دولت کا تھوڑا بہت شریک
کر کے خاموش کر دیتا ہے!

وہ دولت کا غلام بنکر غیر دولت مندوں پر حکومت کرنا چاہتا ہے اور یہی اس کے مغالطہ کا سب سے دردناک
پہلو ہے۔ وہ جتنا جاہل ہوگا اتنا ہی عالموں سے علم و فضل کی باتیں کرے گا اور وہ بھی اس طور پر گویا اس کے مخاطبان
جواہر پاروں سے اتنا ہی ناآشنا تھے جتنا مس میو ہندوستان سے، وہ ہر فن کے ماہرین سے اس طور پر گفتگو کرے گا گویا وہ
ان فنوں کا خود امام رہ چکا ہے لیکن اب بربنائے ایثار اس فن کو دوسروں کے کمانے کھانے کے لئے ترک کر چکا ہے۔
اس فرقہ میں کچھ لوگ ایسے بھی ہیں جو ماہرین علم و فن سے اس فروتنی اور سادگی کے ساتھ پیش آئیں گے گویا اپنے مخاطب
کو "نعوذ باللہ" کلکٹر صاحب سمجھتے ہیں، "میں تو آپ کے خاک پا کے برابر ہوں" "آپ کا فرمانا سر آنکھوں پر بے شک
لاریب" "آپ ملک و قوم کے لئے باعث نازش ہیں۔ ہائے ہماری شامت، خدا اس قوم پر رحم کرے" "مسلمانی در کتاب
و مسلمانان در گور" وغیرہ وغیرہ لیکن یہ سب اس انداز سے گویا وہ آپ کو دنیا کا سب سے بڑا احمق ہی نہیں سمجھتا بلکہ تمام
دنیا آپ کو ایسا ہی سمجھتی ہے۔ کبھی کبھی یہ حرکات محض اس بنا پر بھی ہونگی کہ دنیا یہ سمجھنے کہ وہ صاحبان علم و فن کا
مربی اور سرپرست ہے اور اکبر و بکرماجیت کے عہد کو از سر نو بیدار کرنے کے لئے اتنا ہی مضطرب ہے جتنا ہندو مہاسبھا اور
جمعیت العلمائے ہندوستان کو حکومت خود اختیاری دلانے کے لئے دست بدعا یا دست و گریباں ہیں۔ [illegible]
تھا ہو تو وہ آپ پر یہ ثابت کرنے کی کوشش کرے گا کہ اب ایک وقت اس کے بجائے [illegible]
تو غیر نہیں کلکٹر صاحب کے چپراسی یا [illegible] ہیں اور [illegible]
[illegible] ہندوستان [illegible]

زوال شروع ہوتا ہے۔ اٹھارویں صدی عیسوی میں ترکوں کو فاش شکستوں کا سامنا کرنا پڑا۔ اسٹریا ۔ روس اور یونان کے پردے میں تمام یورپ انکا دشمن ہوگیا اور ترکوں کو بہت سے صوبے روس اور اسٹریا کو حوالہ کرنے پڑے۔ انیسویں صدی میں ترکوں کو اور زیادہ نقصان ہوا۔ بغاوت یونان ۔ سرکش محمد علی شاہ "والی" مصر۔ فتنہ ابن سعود غرضکہ تمام آفات بیرونی و اندرونی کا ایک طوفان کی طرح اُبل پڑیں۔ سلطان عبدالمجید کے پیش نظر دو امور تھے۔ اوّل تو روس کی حمایت جس نے وعدہ کیا تھا کہ اگر روسیوں کے ساتھ مراعات کی گئیں تو روس بقائے ٹرکی کا حامی ہوجائیگا۔ دوسرے انگلستان اور فرانس نے اس بات کا وعدہ کیا تھا کہ اگر سلطان نے چند قانونی اصلاحیں اپنے ملک میں کرلیں جس کی وجہ سے بیرونی ممالک کے باشندے ایک حد تک سلطنت ٹرکی میں محفوظ ہوجائیں تو ہر دو دوَل ٹرکی کی حمایت کرینگی۔ سلطان عبدالمجید کو دونوں فریقوں کا اچھی طرح تجربہ تھا انہوں نے یہ خیال کیا کہ انگریز اور فرانسیسی نسبتاً زیادہ قابل اعتبار ہیں لہذا انہوں نے نفاذ اصلاح کا وعدہ کرلیا۔ انہوں نے خط شریف ہمایوں ۱۸۳۹ء میں اعلان کیا اور خط ہمایوں کا اعلان ۱۸۵۶ء میں ہوا۔ ان اعلانات کے رو سے بیرونی ممالک کی کل رعایا کو ترکوں کے مساوی حقوق ملے۔

شرعاً سلطان عبدالمجید کے اوپر کوئی اعتراض نہو سکا کیونکہ یہ سب مراعات "امان" کے تحت میں آگئیں لیکن سلطان نے ایک قدم اور آگے بڑھایا اور اپنے تجارتی قانون کا بھی نفاذ کردیا جس میں اس روپیہ پر جو تجارت میں لگایا جائے سود لینا جائز قرار دیدیا گیا تھا۔ اسی طرح سے قانون تعزیرات میں بھی بہت سی ترمیمیں کیں مثلاً چوروں۔ زانیوں۔ شرابیوں اور ڈاکوؤں کی سزاؤں میں بہت تخفیف کردی۔ سلطان نے مشترک عدالتیں قائم کیں جس میں یہودی عیسائی اور مسلمان جج ایک ہی جگہ بیٹھ کر مقدمہ فیصل کرتے تھے۔ سلطان محمد فاتح اور سلطان سلیمان اوّل کو بھی اپنے زمانہ اقتدار میں کبھی اتنی جرأت نہیں ہوئی جتنی کہ سلطان عبدالمجید کو زمانہ انحطاط میں۔ مگر علماء نے اس کو برداشت کرلیا یہ سب ٹرکی ذہنیت کا نتیجہ تھا علماء نے سمجھا کہ تعزیری قانون کا تعلق پولیس سے ہے اور اسلام میں سلطان پولس کا افسر اعلیٰ مانا جاتا ہے لہذا قوانین پولیس میں سلطان خود مختار ہے اور یہ مداخلت علماء سے بے نیاز اسی طرح قانون تجارت میں بھی چونکہ سوداگروں کا تجارت سے تعلق ہے نہ کہ مذہب سے اس لئے سلطان خود مختار ہے۔ مگر شیخ الاسلام ہمیشہ باب عالی میں اور ٹرکی "دیوانوں" (مجالس مشاورت) میں شریک رہا اور ہمیشہ اپنے دستخط تمام احکام سلطانی پر کرتا رہا علماء کی وقعت ترکوں میں ہمیشہ ہوتی رہی اور ان ترمیموں سے ان کے اثر میں کچھ فرق نہ آیا۔

۱۸۷۸ء میں عہد نامہ برلن سے ترکوں کو بہت نقصان پہنچا

بہت سے صوبے مثلاً بلغاریہ۔ سرویا۔ وغیرہ آزاد ہو گئے۔
سلطان عبدالحمید خاں نے محسوس کیا بغیر بیرونی مسلمانوں کی
مدد کے ٹرکی کی بقا محال ہے لہذا انہوں نے پان اسلامک
تحریک کی بنیاد ڈالی۔ اس کا خیال تھا کہ جملہ مسلمان عالم کو
ایک ہی خیال کا کر لیا جائے تو دشمنان اسلام کا بہت
اچھی طرح مقابلہ کیا جا سکتا ہے۔ اس میں شک نہیں کہ
دشمنان اسلام کے لئے یہ ایک بہت سخت دھمکی تھی اور
اور تمام دول یورپ کو اس کی فکر ہو گئی۔ مثلاً ہندوستان
کا ایک مسلمان شاہنشاہ انگلستان کے مقابلہ میں سلطان
روم کی مدد کرنیکو فوقیت دیگا۔ یہی حالت تمام مسلمانوں
کی تھی۔ پھر اگر یہ تحریک کامیاب ہو جاتی تو اس میں شک
نہیں کہ دنیائے اسلام میں ایک بہت بڑا تغیر پیدا ہو جاتا
مگر اسکیلئے بہت بڑے دماغ اور اعلی التعلیم کی ضرورت تھی
بڑی دقت جو سلطان عبدالحمید کے راستہ میں تھی وہ یہ تھی
کہ تمام مسلمان تعلیمی حالت میں ایک درجہ پر نہیں تھے

اور سیاسی امور کو سمجھنے کی یکساں اہلیت نہیں رکھتے تھے
دوسری وجہ سلطان عبدالحمید کی ناکامی کی یہ تھی کہ
ٹرکی میں "نوجوان ترک" کی جماعت پیدا ہو گئی۔ نوجوان
ترکوں کا یہ خیال تھا کہ ترکوں کی مدد اس وقت تک
کوئی نہیں کریگا اور نہ انکو کوئی فائدہ ہوگا جبتک کہ وہ
خود اپنی اصلاح نکریں۔ لہذا اول ضرورت ترکو انکو خود اپنی
اصلاح کرنا ہے یعنی ٹرکی میں وہ اصلاحات کریں جو ممالک
مغربی میں جاری ہیں تاکہ تعلیمی اور تمدنی حالات میں ترک
یورپ کے ہم پلہ ہو جائیں" تو نوجوان ترکوں کو" دنیائے اسلام
کا اتحاد ایک امید موہوم معلوم ہوا اور انکا خیال تھا کہ
غیر تعلیم یافتہ مسلمانوں کا اتحاد ٹرکی کے لئے باعث پریشانی
اور دیگر مسلمانوں کیلئے باعث خوں ریزی ہوگا پس انہوں نے
ٹرکی میں اصلاحات کی تعلیم دینا شروع کی چونکہ پہلی اصلاح
بادشاہ کی خود مختاری پر حملہ تھا اسوجہ سے سلطان عبدالحمید خاں
اور نوجوان ترکوں میں سخت مخالفت ہو گئی (باقی آیندہ)

# کشکول

(از عالی جناب منشی حبیب احمد صاحب قبلہ عینی)

بہت عرصہ کا ذکر ہے ملفوظات حضرت سلطان المشائخ محبوب الٰہی قدس سرہ پیش نظر تھی ایک موقع پر مولانا نظامی گنجوی کے شعر پر اظہار خیال فرمایا گیا تھا۔ اوس کو دیکھکر حیرت طاری تھی کہ اوائل عہد کے اس نامور حکیم نے جس کی عہد تک تغزل نے کوئی مستقل طرز اختیار نہیں کیا تھا کس بے تکلفی۔ سادگی جوش ادا کے ساتھ جذبات و اولدات کو ادا کیا ہے۔ غرضہ دراز تک اس شعر کی متعلق بقیہ اشعار کی تلاش رہی میخانہ۔ آتشکدہ سرو آزاد و چند دیگر تذکروں میں جو شعرا متقدمین کے ذکر میں ہیں۔ تلاش کیا پتہ نہیں چلا شعر العجم کے اشاعت نے ہمیشہ کے لئے مایوس کر دیا۔ کچھ عرصہ ہوا حسن واتفاق سے ایک سفینہ ادب میں جو کہ محض ردّیات کے حیثیت میں تھا یہ پوری غزل مل گئی۔ اوس کو دیکھ کر جو حالت وکیفیت طاری ہوئی اوس کو ادا کرنے سے زبان قاصر ہے ایک جدائی کیفیت تھی جس نے عرصہ دراز تک محو و خود رفتگی رکھا۔ یہ محسوس ہوتا تھا کہ ارض و سما ساکت ہیں حضرت اسرافیل صدائے صور سے مردہ پیکران خاکی کے عظام رمیم میں روح حیات پھونک رہے ہیں۔ مولانا روم نے انہیں کے شان میں کہا ہے "ایکہ اسرافیل وقت اندلو لیا۔ مردہ را زلیشاں حیات الست ونما" قبل اس کے کہ ان عرش پیما خیالات کو پیش کیا جائے حضرت سلطان المشائخ کے وہ پیارے الفاظ جس کے ہر لفظ نے دل وجگر میں آگ لگا دی پیش کئے جاتے ہیں اس اندازہ سے ذہن قاصر ہے کہ مولانا کے کلام میں کیا واردات وجذبات ہیں جنکے سبب سے ایسی مبارک ومقدس ہستیاں وجد ومستی میں بے خود رہیں حضرات علائے سنجری ملفوظات میں تحریر کرتے ہیں

چہار شنبہ جمادی الآخر سنہ ثلاث وعشر وسبعمائۃ
دولت پائے بوس بدست آمد سخن در نظم افتادہ در
تحلیلات غزل وغیران فرمود۔ کہ تا ہر کس بر چہ حل کند
بعد ازاں فرمود کہ وقتے شیخ الاسلام حضرت ضیاالدین
قدس سرہ العزیز بزبان مبارک راند نظامی ایں چہ
اسرار است کز خاطر بروں داوی بدکے دزدت نی الد
زباں در کش زباں در کش
بیشتر روز ایں بیت میگفت تا تمام شام در آمد در وقت

اظہارِ ہمیں بیت بر زباں مبارک می راند گویند در وقتِ دو
بحر ہمیں بیت می گفت و ہر زمانہ کہ میگفت تیزی درو ے
پیدا می آمد۔ بعد ازاں خواجہ ذکر اللہ بالخیر فرمود کہ تا چہ
بود در خاطر او و چہ چیز ش می گویند۔

اس صنف و جوش ادا میں جو طرز خاص خواجہ حافظ رکھتے ہیں۔ فارسی شعرا میں اور کسی کو میسر نہیں۔ واردات قلبی مقالات مختلفہ میں تنوع مضامین کے ساتھ مستی و بیخودی. ذوق و شوق اور اس کے ساتھ جوش ادا کا وہ اثر ہے کہ الفاظ میں۔ واقعات کی زندہ تصویریں نظر آتی ہیں لیکن مولانا کا جوش و وارفتگی اس سے بہت بالا تر ہے خواجہ صاحب اپنی جوش مستی از خود رفتگی میں آسمان و زمین کو درہم برہم کر رہے ہیں۔ نظام کائنات کو زیر و زبر کر دیا ہے دیوانہ وار جھوم جھوم کر ہاتوں سے تالیاں بجاتے ہیں پائے خوبی سے کیفیت رقص پیدا کر رہے ہیں لیکن مولانا جذبات و ادارات کا جادو عالم سفلی سے بالاتر عالم علوی کو جگا رہا ہے۔ اُن کی کلام کی شرر افشانی عرش و کرسی و ماسوا اللہ کو پھونک کر عالم علوی کے اُس ذروہ حقیقت پر قدم زن ہے جہاں ملکوت کی حدود ہزاروں فرسخ پیچھے رہ جاتے ہیں۔ ظاہر ہے کہ حضرت مسعود فرید الدین گنج شکر کا اس روحانی و ترجمان اسرار کے کلام پر اسقدر بیخود ہو جانا تعجب انگیز نہیں مولانا کی پوری غزل اور خواجہ صاحب کی ایک غزل جو کہ اتحاد مضمون کے لحاظ سے قریب قریب ہے ہے

## خواجہ صاحب

بیا تا گل بر افشانیم و مے در ساغر اندازیم
فلک را سقف بشکافیم و طرح نو در اندازیم
اگر غم لشکر انگیزد کہ خون عاشقاں ریزد
من و ساقی بہم سازیم و بنیادش بر اندازیم
چو در دست است رودے خوش بزن مطرب سرودے خوش
کہ دست افشاں غزل خوانیم و پا کوباں سر اندازیم
صبا خاک وجود ما بداں عالی جناب انداز
بود کان شاہ خوباں را نظر بر منظر اندازیم
بہشت عدن اگر خواہی بیا با ما بہ میخانہ
کہ از پائے خمت یکسر بہ حوض کوثر اندازیم

## مولانا نظامی

جہاں تیرہ است رہ مشکل جنیبت را عناں درکش
زمانے رخت ہستی را بہ خلوت گاہِ جاں درکش
کلاغانِ طبیعت را ز باغ انس بیروں کن
ہمایانِ سعادت را بہ دام امتحاں درکش
چو خاص الخاص جاں گشتی ز صورت پائے بیروں نہ
ہزاراں شربت معنی بیک دم رائیگاں درکش
گراں جانی مکن ہرگز کہ در بزم سبک روحاں
چو ساقی گرم رو گردد بیک رطل گراں درکش
چو مست حکمتش گشتی فلک را خیمہ برہم زن
ستون عرش را جنباں طناب کہکشاں درکش

۱۴

بیا جانا منور کن ز رویت مجلس ما را
که در پیشت غزل خوانیم و در پایت سر اندازیم

سخن دانی و خوش خوانی نمی‌ورزند در شیراز
بیا حافظ که تا خود را بملک دیگر اندازیم

طریقش بی قدم می‌رو جمالش بی نظر می‌بین
حدیثش بی زبان میگو شرابش بی دهان درکش

نظامی این چه اسرار است کز خاطر برون آوی
کسی در عشرت نمی‌داند زبان درکش زبان درکش

# بچہ

از

## روسی مضمون نگار چیخوف

ترجمہ

جناب جلیل احمد صاحب قدوائی، بی۔ اے،

گریشا، ایک پھولے گالوں والا چھوٹا بچہ جسے پیدا ہوئے دوسال آٹھ ماہ ہوئے اپنی آنا کے ساتھ سڑک پر ٹہل رہا ہے وہ ایک لمبا موٹا دگلا، ایک گلو بند، ایک بڑی ٹوپی جس میں لیس ٹکی ہے اور گرم لیدر بوٹ پہنے ہے اُسے گرمی معلوم ہوتی ہے اور گھبرا رہا ہے اور اُس کے چہرہ پر اپریل کی ماہ کی تیز دھوپ پڑ رہی ہے اور اس کے آنکھیں جلی جا رہی ہیں۔

اُس کی پوری بھدی، کمزور، غیر مستقل آواز آہستہ آہستہ اُٹھنے والے قدموں کی شخصیت سے انتہائی سراسیمگی ٹپک رہی ہیں۔

اب تک گریشا کو صرف ایک چوکھنٹی دنیا کا علم ہے جہاں ایک کونے میں اس کا بستر ہے دوسرے میں آنا کا بکس تیسرے میں ایک کرسی اور چوتھے کونے میں ایک چھوٹا چراغ جل رہا ہے۔ اگر کوئی بستر کے نیچے دیکھے تو وہاں اُسے ایک گڑیا، جس کا ایک ہاتھ ٹوٹ گیا ہے اور ایک ڈھول پڑی ملے گی اور آنا کے بکس کے پیچھے بہت سی بیکار چیزیں پڑی ہیں سوت کی گڑیاں، بغیر ڈھکن کے ڈبے اور ایک ٹوٹا پھوٹا جوتہ اس دنیا میں آنا اور گریشا کے علاوہ اکثر اُمّی اور بلّی بھی آجاتی ہے اُمّی بالکل گڑیا کی طرح ہیں اور بلی ابا کے سموز کے کوٹ سی ہے، صرف کوٹ کے آنکھیں اور نہ دُم نہیں ہیں۔ اس دنیا میں جسے نرسری[1] کہتے ہیں ایک دروازہ ہے جو ایک صحن میں کھلتا ہے، اُس سے ملا ہوا ایک کمرہ ہے جہاں کھانا کھاتے اور چائے پیتے ہیں وہاں گریشا کی کرسی رکھی ہے جس کی ٹانگیں اونچی ہیں اور دیوار پر ایک گھڑی لٹک رہی ہے جس کا کام اپنا پنڈولم ہلانا اور گھنٹی بجانا ہے کھانے کے کمرے میں سے آپ اُس کمرے میں جا سکتے ہیں جہاں سرخ آرام کرسیاں ہیں یہاں دری پر ایک سیاہ دھبہ ہے

---

[1] وہ کمرہ جہاں بچے پالے جاتے ہیں افسوس کہ اس کے لئے اردو لفظ جو پورے طور پر معنی پر حاوی ہو مجھے نہیں ملتا۔ مترجم

ممی کو دکھا کر اب تک گریشا پر انگلیاں اوٹھائی جاتی ہیں
اس کمرے کے بعد ایک اور کمرہ ہے جہاں جانیکی کسی کو
اجازت نہیں اور جہاں ابا جان —— کوئی نہایت
ہی پُر راز اور عجیب ہستی — کی جھلک نظر آتی ہے انّا اور
اُمّی بھی یہیں آتی ہیں وہ گریشا کو کپڑے پہناتی ہیں اُسے
کھانا کھلاتی ہیں اور سُلاتی ہیں لیکن ابا جان کی زندگی
کا مقصد کیا ہے یہ نہیں معلوم ایک اور ناقابل فہم وجود
پھوپی اماں کا ہے جنھوں گریشا کو ڈھول خرید کر دی تھی
وہ نمودار ہوتی ہیں اور پھر کہیں الوپ ہو جاتی ہیں وہ
کہاں غائب ہو جاتی ہیں؟ گریشا نے ایک سے زاید
دفعہ پلنگ کے نیچے صندوق کے پیچھے اور کرسی کی
پشت پر انھیں تلاش کیا مگر وہ وہاں نہیں ملیں.....

اس نئی دنیا میں جہاں سورج انسان کی آنکھوں کو
مجروح کرتا ہے اسقدر آبا، اُمّی اور پھوپھی امائیں نظر
آتی ہیں کہ سمجھ میں نہیں آتا کوئی کس کے پاس دوڑ کر جائے
لیکن جو چیز سب سے زیادہ عجیب اور سب سے زیادہ
مہمل ہے وہ گھوڑے ہیں گریشا اُن کی حرکت کرنیوالی
ٹانگیں دیکھتا ہے لیکن اُس کی سمجھ میں کچھ نہیں آتا۔ وہ
اس راز کا حل اپنی اماں سے طلب کرتا ہے مگر وہ
بولتی نہیں ہے۔

یکایک اُسے ایک پُر خطر کھٹ پٹ سُنائی دیتی ہے
سپاہیوں کی ایک فوج جن کے چہرے لال ہیں اور
جن کی بغلوں میں بندوقیں ہیں سڑک پر زور زور سے
قدم ڈالتی ہوئی اُس کی طرف آرہی ہے گریشا خوف کی وجہ
سے سر سے پیر تک کانپ جاتا ہے اور انّا کی طرف سوالیہ
نظروں سے دیکھتا ہے تاکہ معلوم ہو خوف کی بات تو نہیں
ہے لیکن انّا نہ روتی ہے نہ بھاگتی ہے اس لئے اطمینان
ہے کہ خطرہ کی بات نہیں ہے۔ گریشا سپاہیوں کو گذرتے
دیکھتا ہے اور خود بخود اُن کے ساتھ اپنے قدم اُٹھا کر بڑھنا
چاہتا ہے۔

دو بڑی بلیاں جن کے چہرے لانبے ہیں اور جن کی
زبانیں باہر نکلی ہیں اور دُمیں ہوا میں بلند ہیں کہیں سے
آتی ہیں اور ایک دوسری کے پیچھے دوڑتی ہیں گریشا
خیال کرتا ہے کہ اُسے بھی دوڑنا چاہئے اور وہ بلیوں کے
پیچھے دوڑتا ہے۔

"کہاں چلے؟" انّا جلدی سے اُس کے کندھے پکڑ کے
کہتی ہے "ارے آخر کدھر کو؟ کہدیا بچے شرارت نہیں کرتے"

ایک طرف ایک انّا نارنگیوں کی ایک ٹوکری لئے
بیٹھی ہے گریشا اس کے پاس سے گزرتا ہے اور بغیر کچھ کہے
ایک نارنگی اُٹھا لیتا ہے۔

"یہ کیا؟ یہ کیا؟" اُس کی پہلی انّا اُس کے ہاتھ سے
نارنگی چھین کر کہتی ہے "عجب بدتمیز ہو۔"

اب گریشا چاہتا ہے کہ وہ شیشہ کا ایک ٹکڑا اوٹھائے
جو اُس کے پردے کے پاس ہی پڑا ایک چراغ کی طرح چمک رہا
ہے لیکن وہ ڈرتا ہے کہ کہیں پھر اُس کا ہاتھ نہ پکڑ لیا جائے۔

"بوا سلام" یکایک گریشا کو قریب اپنے کانوں

کے اوپر ہی ایک اونچی بھاری آواز سنائی دیتی ہے اور وہ ایک لانبے آدمی کو جس کے کوٹ میں سُرخ بٹن ہیں دیکھتا ہے۔

جب یہ آدمی ٹھہر جاتا ہے، اَنّا سے ہاتھ ملاتا ہے اور اُس سے باتیں کرنے لگتا ہے تو گریشا کو خوشی ہوتی ہے سورج کی چمک، گاڑیوں کا شور، گھوڑے، چمکیلے بٹن یہ سب ایسے نئے اور انوکھے ہیں اور خوف آمیز نہیں ہیں کہ گریشا کی روح میں ایک جذبۂ لطف پیدا ہوتا ہے اور ہنسنے لگتا ہے

"چلو! چلو!" وہ چمکیلے بٹن والے آدمی سے اُس کے کوٹ کے دامنوں کو کھینچ کر کہتا ہے۔

"کہاں چلیں؟" آدمی پوچھتا ہے۔

"چلو!" گریشا اصرار کرتا ہے۔

وہ کہنا چاہتا ہے کہ اپنے ساتھ ابّا، امّی اور بلّی کو بھی لے چلیں تو اچھا ہے مگر جو وہ کہنا چاہتا ہے اُسے زبان ادا نہیں کرتی۔

تھوڑی دیر بعد اَنّا سڑک چھوڑ کر گریشا کو ایک بڑے صحن میں لے آتی جہاں اب تک برف جمی ہوئی ہے اور چمکیلے بٹن والا آدمی بھی اُن کے ساتھ آتا ہے وہ ہوشیاری کے ساتھ برف کے تھوئے اور پانی سے بھرے ہوئے گڑھوں کو بچاتے ہوئے ایک تاریک اور میلے زینہ سے ایک کمرے میں جاتے ہیں یہاں بہت زیادہ دھنواں ہے، بھونے ہوئے گوشت کی خوشبو آرہی ہے اور چولھے کے پاس ایک عورت کھڑی کباب سینک رہی ہے باورچن اور اَنّا ایک دوسرے کا پیار لیتی ہیں اور اُس آدمی کے ساتھ بنچ پر بیٹھ جاتی ہے اور آہستہ آہستہ باتیں کرنے لگتی ہیں گریشا کو اس تنگ و تاریک کوٹھری میں اور اپنے چست اور جکڑے ہوئے لباس میں سخت گرمی اور پیاس معلوم ہوتی ہے۔

"یہ سب کیا ہے؟" وہ اپنے چاروں طرف متحیر نظروں سے دیکھتا ہے۔

وہ سیاہ چھت، کفگیر اور چولھے کو ایک بڑے سیاہ سوراخ کی طرح سے دیکھتا ہے۔

"ام ــــ م ــــ می ــــ ی" وہ چلانے لگتا ہے۔

"اچھا اچھا" اَنّا کہتی ہے "ابھی چلی!"

باورچن میز پر ایک بوتل، دو شراب کے گلاس اور کچھ کباب رکھتی ہے دونوں عورتیں اور چمک دار بٹنوں والا آدمی اپنے اپنے گلاس ایک دوسرے کے گلاس سے ٹکرا کے جھنکار پیدا کرتے ہیں اور انھیں بار بار خالی کرتے ہیں سُرخ بٹن والا آدمی پہلے باورچن اور پھر اَنّا کے کمر میں ہاتھ ڈالتا ہے اور اس کے بعد تینوں مل کر دھیمہ لہجہ میں گانا شروع کرتے ہیں۔

گریشا کباب کی طرف اپنا ہاتھ بڑھاتا ہے اور وہ اُسے اُس کا ایک ٹکڑا دیتے ہیں وہ اُسے کھا لیتا ہے اور اَنّا کو پیتے دیکھتا ہے... وہ چاہتا ہے کہ اُسے پینے کو بھی دیں۔

"اَنّا، وہ...... وہ!" گریشا کہتا ہے۔

باورچن اُسے اپنے گلاس میں سے ایک گھونٹ دیتا ہے وہ اپنی آنکھیں چڑھاتا ہے، پلکیں مارتا ہے کھانستا ہے

اور اُس کے بعد دیر تک اپنا ہاتھ ہلاتا رہتا ہے۔ باورچن اُسے دیکھتی ہے اور ہنستی ہے۔

جب وہ گھر جاتا ہے تو گریشا اُمّی سے دیواروں اور بستر کی نسبت جہاں وہ تھا اور جو کچھ اُس نے دیکھا بیان کرتا ہے۔ وہ زبان سے اتنا نہیں کہتا جتنا اپنے چہرے اور اپنے ہاتھوں سے وہ بتاتا ہے کہ سورج کیسے چمکتا ہے، گھوڑے کیسے دوڑتے ہیں، خوفناک چولھا کیسا معلوم ہوتا ہے اور باورچن کیسے پیتی ہے....

شام کو اُسے نیند نہیں آتی۔ بندوق لئے ہوئے سپاہی، بڑے جھمگٹ، اَلو بلّیاں، گھوڑے، شیشہ کا ٹکڑا، نارنگیوں کے ٹوکری، چمکیلے بٹن سب جمع ہو کر اُس کے دماغ پر چھا جاتے ہیں وہ کروٹیں لیتا ہے، تلا تلا کے بولتا ہے اور آخر کشمکش پر قابو نہ پاکے رونے لگتا ہے۔

"شاید تمھیں حرارت ہے!" اُمّی اپنا ہاتھ اُس کے ماتھے پر رکھکر کہتی ہیں۔ "کوٹھی پر بد پرہیزی کی ہوگی"۔

"چولھا!" گریشا رو کے کہتا ہے۔ "بھاگ جاؤ چولھا!"

میں کہتے کہتے حیران ہوگئی۔ کھانے میں احتیاط نہیں ہوتی....؟ اتنی خفا ہوتی ہیں۔ اور گریشا اپنے ابتی زندگی کے تاثرات کو یاد کرنے کی سزا میں اُمّی سے ایک ایک چمچہ رینڈی کا تیل پاتا ہے۔

# پروازِ جنوں

(از جناب حامد سعید خاں صاحب حامدؔ بھوپالی)

اللہ اللہ یہ کیفیت اعجازِ جنوں
کہ مجھے خود نہیں معلوم مرا رازِ جنوں

دلِ خاموش، جیسے پیکرِ معصوم کہیں
یہی انجامِ تمنا، یہی آغازِ جنوں

موسمِ گُل کی ہواؤں سے لرز جاتا ہوں
کہ بڑھا دیتی ہیں یہ طاقتِ پروازِ جنوں

چھانیوالا ہے زمانہ پہ ابھی رنگِ سکوت
کہنے والا ہوں زمانہ سے ابھی رازِ جنوں

اب وہ دامن رنگیں ہے، نہ دستِ وحشت
رہ گئی یاد بس اک جرأتِ آغازِ جنوں

وحشتِ رنگ محبت ہے، بہ اندازِ بہار
چاک ہے سینۂ مجروح بہ اندازِ جنوں

آنیوالی ہے ابھی وجد میں روحِ نغمہ
چھڑنیوالا ہے لگا ہوں سے ابھی سازِ جنوں

یا وہ حالت کہ کوئی پوچھنے والا ہی نہ تھا
یا یہ عالم کہ ہر اک ذرہ ہے غمازِ جنوں

جن منازل سے محبت میں گذر جاتا ہوں
گونجتی رہتی ہے واں شورشِ آوازِ جنوں

پاس ہے جیب و گریباں کا وگرنہ حامدؔ
مجکو معلوم ہے سب قوتِ پروازِ جنوں

# ہُد ہُد

(از علامہ ابوالکمال مولوی سید محمد عبدالودود صاحب ندرو بریلوی)

فالسے کے پیڑ پر بیٹھا ہے کیوں آجا یہاں آج تو اُڑ کر نکل آیا اِدھر ہُد ہُد کہاں؟
تو پرندوں میں نظر آتا ہے مجھکو خوبرو آکہ کرنا چاہتا ہوں تجھ سے میں کچھ گفتگو
سب پرندوں سے تری شکل و شباہت ہی جُدا سب سے ذہنیت جدا ہے اور ذہانت ہے جُدا
تیرے بھولے پن کے باعث نام ہیں تیرے کئی کوئی کہتا ہے تجھے مُلّا کوئی کھٹ کھٹ بڑھئی

---

شکل تیری کس قدر پیاری ہے اور معصوم ہے پر ادب میں ذکر تیرا شاذ کالمعدوم ہے
قمری و بُلبُل پہ حاصل ہے تجھے فضل و شرف پھر بھی ہے اُردو ادب سے ذکر تیرا برطرف
طرفہ تر یہ ہے کہ بُلبُل ہند میں مفقود ہے اور باغ و راغ میں تو ہر جگہ موجود ہے

کیا نہیں پاتے سخنور تجھ میں کوئی بات بھی؟
کیوں نہ اک مرکز تخیل کا ہو تیری ذات بھی؟

کون کہہ سکتا ہے درد دل سے تو بیگانہ ہے عشق سے بیگانہ جو سمجھے تجھے دیوانہ ہے
تیرے بارے میں یہ سوءِ ظن ہے فی الواقع عجیب رہ چکا ہے تو تو دربار سلیماں کا نقیب

دے چکا ہے بیش قیمت خدمتیں انجام تو — کر چکا ہے قابلِ تعریف اکثر کام تو

جو پڑی بلقیس پر پہلے وہ تیری تھی نگاہ — تو ہے جنسِ حُسن کا کیسا مُبصر واہ واہ

پھر مبصر ہی نہیں تدبیر میں بھی طاق ہے — چارہ سازی تیری وقفِ خدمتِ عُشّاق ہے

وصل کی تدبیر کرنے میں بہت مشاق ہے — تیری خدمت اور اطاعت شہرۂ آفاق ہے

عشق کا پیغام سوئے حسن لیجاتا ہے تو — عاشقِ بیتاب کو تسکین دیجاتا ہے تو

تیرے پہلو میں بھی بیشک اک دلِ آگاہ ہے
تیرے سر کا تاج گویا لائی الا اللہ ہے

---

# دولت کا صحت پر اثر

(از ایم۔ اے۔ خالق صاحب متعلم فرسٹ ایر کلاس)

عام طور پر خیال کیا جاتا ہے کہ صحت و دولت ایک دوسرے سے وابستہ ہیں اور آدمی جس قدر دولتمند ہوگا اسقدر بلند ہمت بھی ہوگا۔ یہ خیال عوام تک ہی محدود نہیں۔ بلکہ علما منافع الاعضا بھی اسی غلطی میں مبتلا ہیں۔ اور وہ دولت کو "اکسیر حیات" اور "اکسیر بدن" کے نام سے یاد کرتے ہیں۔ چنانچہ ڈاکٹر ہال نے ایک مرتبہ اپنے رسالہ صحت (جورنل آف ہیلتھ) میں لکھا تھا۔

انسان پر دولت کا حفظان صحتی اثر اس رپورٹ سے بخوبی واضح ہوتا ہے جو مسٹر ایم۔ دلیری۔ ہیوری کے کمشنران محتاج خانہ کے سکرٹیری نے لکھی ہے۔ انہیں اس نے واضح کیا ہے۔ کہ دولتمندوں کی اوسط عمر غریبوں کی بہ نسبت بارہ سال زیادہ ہوتی ہے چنانچہ ۱۰۵۸ دولتمند ۴۲ سال کی اوسط عمر میں مرے ۴۷۹۱ متوسط الحال اشخاص نے ۲۹ سال کی اوسط عمر پائی۔ اور ۱۹۵۴۹ غریب آدمیوں کی اوسط عمر صرف بیس سال تھی

ان اعداد و شمار سے یہی معلوم ہوتا ہے کہ واقعی دولت صحت پر اچھا اثر ڈالتی ہے۔ لیکن وہ لوگ جو دولت کو درازی عمر اور ترقی صحت کا موجب قرار دیتے ہیں۔ وہ اس میں حق بجانب نہیں۔ وہ اس اصل اصول کو ہی بھول جاتے ہیں۔ جو ان کے نظریہ کی بنیاد ہے۔ یعنی صحت دولت کے حصول کا ذریعہ تو ضرور ہے۔ لیکن وہ دولت کی پیداوار نہیں چنانچہ بیشتر لوگ موروثی طور پر کمزور اور مریض پیدا ہوتے ہیں جنکی وجہ سے وہ دُنیا کی کشمکش میں حصّہ لینے اور دولت پیدا کرنے کے اہل ہی نہیں رہتے۔ اگر وہ وراثت سے دولت حاصل نہ کریں۔ تو مفلسی کی حالت میں بہت جلد ملک عدم کو سدھار جائیں اس کے برعکس تندرست اشخاص خواہ پیدائشی طور پر مفلس ہی کیوں نہ ہوں محنت اور کوشش سے دولتمند ہو جاتے ہیں۔ چنانچہ مغربی ممالک خصوصاً امریکہ کے بیشتر اشخاص جو ابتدائے زندگی میں نہایت عسرت کی زندگی بسر کرتے تھے۔ خود اپنے دست و بازو سے دولتمند بن گئے۔ ہندوستان میں بھی ایسی مثالوں کی کمی نہیں۔ چنانچہ مغرب میں لپٹن کمپنی کا مالک لپٹن۔ فورڈ موٹر کار کا مالک مسٹر ہنری فورڈ۔ مشرق میں میڈن تھیٹرز کا مالک مسٹر میڈن۔ غازی مصطفےٰ کمال پاشا ترکی اور اعلیٰ حضرت شاہ پہلوی ایرانی وغیرہم اس

حقیقت کی بہترین مثالیں ہیں۔

اس کے برعکس بیمار اور دائم المریض اشخاص کو دولت پیدا کرنے کے موقع کہاں میسر آسکتے ہیں ۔ بیماری ان کی تمام امیدوں پر پانی پھیر دیتی ہے انہیں کامیابی کا منہ دیکھنا نصیب نہیں ہوتا۔ اور انکی تمام زندگی اور دولت بیماری سے رستگاری حاصل کرنے میں صرف ہو جاتی ہے ۔

سچ پوچھئے تو دولت اپنی تمام مکروہات کیساتھ انسانی صحت کو خراب اور زندگی کو کم کرتی ہے۔ کیونکہ دولت کی عام استعداد نیکی اور رحمدلی نہیں ہے۔ بلکہ فضول خرچی خود غرضی سستی اور بسیار خوری ہے۔ یعنی دولت فضول خرچی عیش وعشرت۔ سستی بسیار خوری اور مخالفِ صحت عادات واثرات پیدا کردیتی ہے۔ چنانچہ ڈاکٹر جیننگ نے دولت کے جسمانی اثرات کے متعلق لکھا ہے۔ کہ جسمانی امراض میں امیروں اور غریبوں کے درمیان بہت تھوڑا فرق ہے۔ وہ لکھتا ہے:" اس میں شک نہیں کہ ہمارے ملکی بھائی بھوک اور فاقہ کشی کا شکار ہو جاتے ہیں۔ مگر ان کی بہ نسبت اُن اشخاص کی تعداد بہت زیادہ ہے جو بسیار خوری کی بدولت موت کے گھاٹ اترتے ہیں۔ صحیح ہے کہ بہت سے نادار لوگ ایسے ہیں۔ جو لباس کی کمی کی وجہ سے سردی سے ٹھٹھرتے رہتے ہیں لیکن ان سے بھی زیادہ دولتمند امراض کا شکار ہوتے ہیں جو فیشن کی بدولت غیر مناسب اور تکلیف دہ لباس پہنتے ہیں۔ ہمارے ہاں کی امیر عورتیں اپنی قیمتی پوشاکوں کی بدولت اپنی گداگر نیم برہنہ بہنوں کی بہ نسبت جلد تر قبر میں پہنچ جاتی ہیں اسی طرح غریبوں کو اکثر حد سے زیادہ کام کرنا پڑتا ہے لیکن وہ ان بیکار امیروں کی بہ نسبت کم بیمار ہوتے ہیں جنھیں فطرتی قوت عمل کی خواہش کو پورا کرنیکے لئے کوئی مناسب کام ہی نہیں ملتا۔

ڈاکٹر صاحب موصوف کے مندرجہ بالا الفاظ واقعات پر مبنی ہیں۔ غلامی پسند ہندوستان کے بعض اشخاص کو مستثنیٰ کردینے کے بعد دنیا میں فاقہ کشی بہت کم اموات کا باعث ہوا کرتی ہے۔ اسکے برعکس ۹۰ فیصدی اشخاص بالخصوص دولتمند بسیار خوری کی وجہ سے بدہضمی، قبض، اسہال، ہیضہ اور دیگر مختلف جسمانی امراض کی آماجگاہ بنے رہتے ہیں۔ اسی طرح لباس کی کمی کی وجہ سے بھی بہت کم غریب لوگ مرتے ہیں۔ البتہ امیروں میں لباس کی بے احتیاطی ہی اکثر اوقات امراض کا سبب بن جاتی ہے جسکے مختلف اسباب ہیں۔ مثلاً جدید تحقیقات نے ثابت کیا ہے کہ تازہ ہوا کی لہریں اور دھوپ کے اثرات انسانی جسم کیلئے مفید ہیں۔ ان کے بغیر جسم نازک اور کمزور ہو جاتا ہے۔ چنانچہ دیہاتی اور وحشی اقوام کے لوگ جو بالعموم ننگے دھڑنگے رہتے ہیں۔ ہمارے عام دولتمند شہریوں کی بہ نسبت۔ زیادہ تنومند، مضبوط اور قوی الجثہ ہوتے ہیں۔ کیونکہ دولتمندوں کی تہذیب

اور طرزِ معاشرت انہیں اپنے تمام جسم کے پوشیدہ رکھنے پر مجبور کرتی ہے۔ مغربی ممالک میں یہ حقیقت یہاں تک سبق آموز ثابت ہوئی ہے۔ کہ بعض لوگ اب معمولی ستر پوشی کو بھی جائز نہیں سمجھتے۔ اور فطرتی لباس عُریانی کو اختیار کر بیٹھتے ہیں۔ سب سے پہلے مغربی علماء کی توجہ اس مسئلہ کی طرف اپنی نیم برہنہ عورتوں کی روزافزوں صحت و تندرستی کو دیکھکر مبذول ہوئی تھی۔

دولت کی آخری مگر نہایت اہم پیداوار بیکاری ہے۔ جو دولتمندوں کی صحت پر بہت کچھ اثر انداز ہوئی ہے۔ کثرتِ کار سے لوگ اسقدر بیمار نہیں ہوتے جتناکہ بیکاری سے۔ چنانچہ کسی نے کیا خوب کہا ہے۔

مرد چوں شود بیکار یا شود دزد یا بیمار

اس کی صورت یوں ہے کہ انسان طبعی طور پر اچھا بُرا کوئی نہ کوئی کام کرنیکے لئے پیدا کیا گیا ہے۔ اسکے اعضاء اور جسم کی بناوٹ ہی فطرت کے ہاتھوں سے ایسی رکھی گئی ہے کہ یہ کچھ نہ کچھ کام کرتا رہے۔ مگر دولت بیشتر اسکے منافی ہے۔ دولتمند ورزش یا کام کرنا خلافِ شان سمجھتے ہیں۔ جد و جہدِ حیات میں حصّہ لینا غیر ضروری خیال کرتے ہیں۔ کیونکہ وہ معاش کی ضروریات سے مستغنی ہوتے ہیں۔ پس اکثر ان میں سے دائم المریض رہتے ہیں۔ جس کے اسباب مختلف ہوتے ہیں۔ دولتمندوں کے اشغالِ زندگی اکثر ایسے ہوتے ہیں جو بیماری کو دعوت دیتے ہیں۔ وہ بیماری کے تکلیف دہ اثر سے بچنے کے لئے ہر وقت مست و مدہوش رہتے ہیں۔ اسکے لئے منشیات بالخصوص شراب اور کوکین وغیرہ کا استعمال شروع کر دیتے ہیں۔ اور بتدریج کثرت سے مہلک امراض میں مبتلا ہو جاتے ہیں۔ پھر انکا محبوب مشغلہ سامان تعیش بہم پہونچانا ہو جاتا ہے۔ اور یہ بھی جلد یا بدیر انہیں ہمیشہ کے لئے آغوشِ لحد میں سلا دیتا ہے۔

علاوہ بریں دولت اور اُس کی مخصوص دلچسپیوں کا حصول شہری زندگی کے بغیر ممکن نہیں۔ یہ ظاہر ہے کہ شہر کے تیرہ و تار مکانوں اور غلیظ اور گندی گلیوں میں پاک وصاف اور تازہ ہوا۔ نیز عمدہ اور مصفّٰی پانی کا قحط ہوتا ہے اور یہ دو ضروریات ایسی ہیں جن کا ہونا اچھی صحت کے لئے مقدم ہے۔ پاک وصاف اور تازہ ہوا کی کمی پھیپھڑوں کو کمزور اور انہیں مختلف قسم کے امراض میں مبتلا کر دیتی ہے۔ خون پر اس کا بُرا اثر پڑتا ہے۔ وہ اچھی طرح پاک وصاف نہیں ہو سکتا۔ اور اجزائے نسیم (آکسیجن) کی کافی مقدار حاصل نہیں کر سکتا۔ اس کا اثر بالواسطہ تمام بدن اور صحتِ عامّہ پر پڑتا ہے۔ اس کی ایک واضح مثال یہ ہے کہ شہروں کے تمام لوگ جو عام دیہاتیوں کے بہ نسبت دولتمند خیال کئے جاتے ہیں۔ بکثرت پھیپھڑوں کے امراض میں مبتلا ہوتے ہیں۔ اور اس کی وجہ سے زرد رو۔ کمزور اور منحنی سے رہجاتے ہیں۔

دولت ایک اور ناگوار اثر ڈالتی ہے۔ اس کو ہوتے ہوئے انسان بالاکثر جذبات کا غلام ہو جاتا ہے۔

اس میں بے ایمانی۔ غصہ۔ خود غرضی۔ تکبّر اور بے رحمی پیدا ہو جاتی ہے۔ اس کا اثر اس کے اعصاب اور جسم پر پڑتا ہے۔ اور اس کی صحت عامہ خراب اور ناقص ہو جاتی ہے۔ نیکی اور اخلاقی خوبی نہ صرف روح بلکہ جسم کو بھی تندرست کرتی ہے۔ اور بیشتر دولتمندوں میں یہ مفقود ہوتی ہے۔

الغرض دولت صحت پر اچھا نہیں بلکہ بُرا اثر کرتی ہے۔ اس میں شک نہیں کہ حد سے زیادہ مفلسی کا بھی صحت پر بُرا اثر ہوتا ہے۔ اور مفلسی کا بُرا اثر دولت کی بہ نسبت زیادہ اور جلد تر ہوتا ہے۔

البتہ دولت اور مفلسی کا مناسب اعتدال ایک ایسی چیز ہے جو جسمانی صحت کو ترقی دیتا اور روحانی مسرت کو بڑھاتا ہے۔ چنانچہ وہ شخص جو اپنی زندگی میں جائز ضروریات زندگی بآسانی بہم پہنچا لیتا ہے۔ اور نیک کاموں میں اپنی عمر بسر کرتا ہے وہ ان لاکھوں متمول انسانوں کی نسبت دولت صحت سے زیادہ بہرہ اندوز ہوتا ہے جو تمول کی وجہ سے مختلف امراض اور پریشانیوں میں مبتلا ہیں۔



# آمدِ شب

# THE DAY IS DONE

(از حکیم ماجد حامدی متعلم درجہ دہم انٹرمیڈیٹ کالج)

1 The day is done, and the darkness
Falls from the wings of Night,
As a feather is wafted downward
From an eagle in his flight.

ہو چکا دن اور شب کی بے اماں تاریکیاں
پھیلتی جاتی ہیں کل دنیائے موجودات پر
ہو بہو جیسے کسی فرغ ہوا کا کوئی پر
رفتہ رفتہ جانب خاک آ رہا ہو ٹوٹ کر

---

2 I see the lights of the village
Gleam through the rain and the mist,
And a feeling of sadness comes o'er me
That my soul cannot resist:

ہاں دکھائی دے رہی ہے سامنے کی روشنی
آ رہی ہے کُہر اور مینہ سے جو چھن چھن کر یہاں
اور چھاتی جا رہی ہے مجھ پہ وہ غم کی گھٹا
جس سے زائل ہوتی جاتی ہے مری تاب و تواں

---

3 A feeling of sadness and longing
That is not akin to pain.
And resembles sorrow only
As the mist resembles the rain.

ایک احساسِ غم و حسرت ہے دل میں جاگزیں
جس کی صورت درد کی کاہش سے کوسوں دور ہے
کہر کو بارش سے ہے یک گونہ نسبت جس طرح
ہے یہ جذبہ بھی اداسی سے مشابہ ایک شے

---

4. Come, read to me some poem,
 Some simple and heartfelt lay,
 That shall soothe this restless feeling,
 And banish the thoughts of day.

اے مغنی چھیڑ دے اس دم کوئی سادہ سا راگ
دل سے جو نکلا ہوا ہو اور دل میں گھر کرے
جو کہ دے تسکین میرے مضطرب جذبات کو
یک قلم آزاد کر دے دِل کی فکروں سے مجھے

---

5. Not from the grand old masters,
 Not from the bards sublime,
 Whose distant footsteps echo
 Through the corridors of Time.

ہاں مگر تصنیف اُستادانِ کامل کی نہو
جنکے نغموں کی زمانے بھر میں شہرت ہوگئی
کان میں آتی ہے ابتک جن کے قدمونکی صدا
کاروان کو گرچہ گذرے ایک مدت ہوگئی

---

6. For, like strains of martial music,
 Their mighty thoughts suggest
 Life's endless toil and endeavour;
 And to-night I long for rest.

کیوں کہ فوجی گیت کی مانند اُنکے راگ بھی
ہیں مرے نزدیک سرتاپا دہانِ زندگی
میں تو خواہان آج کی شب ہوں سکون قلب کا
یاد آجاتی ہے پر جنگ وجدالِ زندگی

---

7. Read from some humbler poet,
 Whose songs gushed from his heart,
 As showers from the clouds of summer,
 Or tears from the eyelids start.

ہاں سُنا مجھکو کسی شاعر کی وہ پرجوش نظم
قلب کی گہرائیوں سے جو کہ ہو نکلی ہوئی
موسم گرما میں جیسے بادلوں سے بارشیں
یا کسی کے دیدۂ پرنم سے اشکونکی جھڑی

8. Who, through long days of labour,
And nights devoid of ease,
Still heard in his soul the music
Of wonderful melodies.

اج سننا چاہتا ہوں ایسے شاعر کا کلام
جس نے دُنیا کی کشا کش میں لیا ہمت سے کام
میٹھی موسیقی کی تانوں میں دم فکر سخن
روح نے جس کی سُنا ہو بار فطرت کا پیام

---

9 Such things have power to quiet
The restless pulse of care,
And come like the benediction
That follows after prayer.

ہیں یہی چیزیں کہ دے سکتی ہیں تسکیں روح کو
اور چھڑا سکتی ہیں دُنیا کے غم و اندوہ سے
جیسے ہوتا ہے دعا کے بعد اطمینان قلب
ان سے بھی ہوتی ہے راحت قلب کو انسان کے

---

10. Then read from the treasured volume
The poem of thy choice,
And lend to the rhyme the poet
The beauty of thy voice.

ہاں سُنا دے اپنے چیدہ بے بہا کشکول سے
کوئی دلکش سا ترانہ جو تجھے مرغوب ہو
میری خاطر شعرِ جان افزا کو ہم آہنگ کر
اس ترنم سے جو حاصل ہے تری آواز کو

---

11. And the night shall be filled with music,
And the cares that infest the day
Shall fold their tents, like Arabs,
And as silently steal away.

ہوگی تب شب کی فضا لبریز نغموں سے ترے
اور مٹ جائیں گی دن کی فکر ہائے جاں گزا
یک بیک جیسے عرب خیمے اُٹھا کر چل پڑیں
اور یوں میدان سے غائب ہوں گویا کچھ نہ تھا

# غزل

(جناب مولانا ضیاء احمد صاحب ایم۔ اے)

غمزہ بے پناہ نے مارا تیر بے نگہ نگاہ نے مارا
لے چلا پھر صنمکدے کی طرف دلِ گم کردہ راہ نے مارا
آب سمجھا کئے سراب کو ہم اس فریب نگاہ نے مارا
مدد اے نورِ آفتاب مدد غم روزِ سیاہ نے مارا
دل کی غداریاں ارے توبہ ملکے اس خیر خواہ نے مارا
اڑ کے پہونچی نہ خاک بھی میری حسرتِ جلوہ گاہ نے مارا
رکھ لے اے دامن کفن پردہ انفعالِ گناہ نے مارا
دیکھتا ہوں بہار میں بھی خزاں چشم عبرت نگاہ نے مارا
ہو ہی جاتے ستم کے خوگر ہم کرم گاہ گاہ نے مارا
انفعالِ ستم معاذ اللہ نگہ عذر خواہ نے مارا
خم زلف سیاہ کی سوگند خمِ زلفِ سیاہ نے مارا
شکر بیداد بھی گلہ ٹھیرا عشق کی رسم و راہ نے مارا
حیرتِ جلوہ کا تو کیا مذکور حیرتِ جلوہ گاہ نے مارا
کیا کروں برق حسن کا شکوہ مجھے ذوقِ نگاہ نے مارا

میرا دعویٰ ہے اے ضیاؔ دل پر
بس اسی روسیاہ نے مارا

## نظم

# ایک تصویر کو دیکھ کر

(از ایس۔ ایم، ارشد صاحب بریلوی؛ متعلم انٹرمیڈیٹ کالج مسلم یونیورسٹی، علی گڑھ)

تیرے اندازِ خموشی میں تکلم ہے نہاں — تیری صورت الفتِ ماضی کا دیتی ہے نشاں

یاد آیا ہے کہ اک شکل مجسم سامنے تھی — ہم تھے یہ صورت تھی اپنا دن تھا اپنی رات تھی

آسماں کی یہ ستم آرائیاں پہلے بھی تھیں — تیری الطاف اور کرم فرمائیاں پہلے بھی تھیں

ہاں! مگر اغیار اُن الطاف میں شامل نہ تھے — یہ حجاباتِ دوئی آپس میں یوں حائل نہ تھے

یہ ہوائیں، یہ فضائیں یہ سرور اور یہ کرم — صرف اغیار اور ہم ہیں تختۂ مشقِ ستم

یہ تری تصویر اور پھر پہلوئے اغیار میں — یہ ترا مخصوص جلوہ عام ہو بازار میں

بجلیو! اتر پڑو جلا دو خرمنِ مقسوم کو

بادلو! برسو ڈبو دو ہستیٔ موہوم کو

آہ! اے غم چھیڑتا ہے قصۂ دل کس لئے — ذکرِ ماضی ہو رہا ہے ہائے پیشِ محفل کس لئے؟

وہ پریزادوں کے جمگھٹ اور وہ جلسے کیا ہوئے — وہ شبِ روشن کی تنہائی، وہ قصے کیا ہوئے؟

رقصِ نظر و نگاہ وہ میری تیرے عارض کے قریب — بس تخیل رحم فرما مجھ میں اب طاقت نہیں،

پھر وہ تیرا منع کرنا اور برمرتا ہے کیوں — خوشہ چینی گلشنِ اغیار سے کرتا ہے کیوں؟

ابتدا اور انتہا کو دیکھ اور خاموش رہ — "شورشِ امروز میں محوِ بہرِ دیدِ دوش رہ"

طائرِ بے بال و پر کو دیکھ اے صحنِ چمن — آ دعائیں تجھکو دے گا ایک حزین و بیوطن

سرفرازی، سربلندی، سروری زیبا تجھے — بےکسی و بےپری و بےخودی زیبا مجھے

عیش ہو تجھکو مبارک، غم نصیب دشمناں — اک دلِ محزوں کی آہوں سے نہ پہونچے کچھ زیاں

فرق آجائے نہ تیرے عیش و راحت میں کہیں — اس لئے یہ بےنوا اس عیش میں عارج نہیں

بانٹ لے کوئی کسی کا درد یہ ممکن نہیں — بار غم ہے منتِ مزدور کا ممنوں کہیں

بندہ الفت ہے تو نام و نصب کو ترک کر — عزت سادات کیا فخر حسب کو ترک کر

عشق کی تاریکیوں میں روشنی کی کر تلاش
منزلِ مقصود غافل خود ہے تو ہشیار باش!

لو! وہ منظر ہے بدلتا صورتیں کچھ اور ہیں — فکر فردا کچھ نہیں، اب حالتیں کچھ اور ہیں

اب تخیل سامنے کچھ صورتیں لایا ہے اور — پردہ ماضی جو الٹا حال کا نقشہ ہے اور

جذب ہیں نظریں مری اک پیکر انساں میں کیا — جسم کا سب خون کھنچ کر آنکھ میں کیا آگیا

"آنکھ جو کچھ دیکھتی ہے لب پہ آسکتا نہیں — اس قدر ہوں محو حیرت کچھ بتا سکتا نہیں

ایک صورت ان میں کچھ ایسی اثر انداز ہے — قلب سا کھنچتا ہے اور جان مائل پرواز ہے

روح کی گھرائیوں میں رعشہ ہے جس سے خفی — بجلیاں سی کوندتی ہیں قلب کے اندر کبھی

آہ! اے نظرو! خدارا رحم، یہ کیا کر دیا
کیا کیا، دلکو جو مصروف تماشا کر دیا

بس تھا نظر پر دلِ ناداں یہ کیسا اضطراب — نغمۂ محزوں سے ہے لبریز کیوں تار رباب؟

کیوں سبب رسوائی دل کا ہوا جاتا ہے تو — بجلیاں نالوں کی سوئے آسماں لاتا ہے تو؟

شیوہ عاشق نہیں رازِ درون افشا کرے — آرزو گو اک تلاطم قلب میں برپا کرے؟

اپنی قسمت کی خرابی سے ہوا جو کچھ ہوا
شکوہ بے التفاتی ہائے حسن یار کیا

# غزل

از سید ظہور الحق متعلم فرسٹ ایر سائنس

اُدھر برقِ تجلّی کا نہاں اِکبار ہو جانا
ادھر آنکھوں کا وقفِ حسرتِ دیدار ہو جانا

کسی کے تیرِ مژگاں کا جگر کے پار ہو جانا
ہمیں بیٹھے بٹھائے عشق کا آزار ہو جانا

مریضِ غم پہ ہو جائیگی آسان نزع کی مشکل
دمِ آخر ذرا بالیں پہ تم اِکبار ہو جانا

فلک پر برق نے شاید ترے جلوہ سے سیکھا ہے
کبھی روپوش ہو جانا کبھی دوچار ہو جانا

عبث ہے شکوۂ بیدادِ اے دل اِن حسینوں سے
کہا تھا تجھ سے کس نے طالبِ دیدار ہو جانا

تمہارے بسملانِ ناز کو دو کام آتے ہیں
تڑپنا اور تڑپ کر سردِ آخر کار ہو جانا

عدو کے ساتھ وہ جاتے ہیں گھر سے سیرِ گلشن کو
مرے زخمو ہرے ہو کر ذرا گلزار ہو جانا

کمر کستے ہو کیوں تم قتل کو کافی اشارہ ہے
تمہارے ابروؤں کو آتا ہے تلوار ہو جانا

عیادت کو مری اظہر سرِ بالیں وہ شوخ آیا
مرے کام آگیا آخر مرا بیمار ہو جانا

# موجودہ اُردو تغزل کی رفتار

(از جناب مولانا ضیاء احمد صاحب ایم ۔ اے)

ہر زندہ زبان کا خاصہ ہے کہ اُس کے الفاظ ۔ تراکیب ۔ معانی ۔ استعمالات ۔ اسالیب بیان ۔ اور طرزِ خیال غرض ہر چیز میں آئے دن تغیرات ہوتے رہتے ہیں ۔ اور سچ پوچھو تو یہ تغیرات ہی زندگی کی علامت ہیں ۔ یہ انقلابات و اصلاحات ملکی ماحول اور تمدنی ارتقاء کے ماتحت ہوتے ہیں ۔ جسقدر ملک یا قوم میں تہذیب و حضارت ترقی کرتی ہے اہل فن ادبیات کے طرز و اسلوب میں (خواہ نظم ہو یا نثر) کاٹ چھانٹ کرتے ہیں ۔ اسی بنا پر اہل علم کا فیصلہ ہے کہ اگر کسی قوم کی تاریخ صفحۂ دہر سے معدوم ہو جائے تو بھی اُس کے ادب سے اُس کی نشو و نمائے ذہنی و اخلاقی کا سراغ لگانا دشوار نہیں ۔ عربی شاعری کے اُس حصہ کو جو عجمی اثرات سے ملوث نہ ہوا تھا آج بھی پڑھ کر ہم عربوں کے قومی کیریکٹر کے متعلق رائے قائم کر سکتے ہیں ۔ فارسی ادب ہزار اصلیت و واقعیت سے دور سہی لیکن کیا یہ واقعہ نہیں کہ اُس کے مطالعہ سے اہل فارس کے غیر حقیقی اور مبالغہ آمیز خصوصیات کا نقشہ آنکھوں کے سامنے پھر جاتا ہے ۔ انگریزی اور دوسری مغربی زبانوں کا بھی یہی حال ہے ۔ ہماری اردو اگرچہ کم عمر ہے لیکن خدا کے فضل سے زندہ زبانوں میں شمار ہوتی ہے ۔ پھر کیونکر ممکن تھا کہ وہ اس کلیہ سے مستثنیٰ رہتی ۔

اُردو نظم و نثر میں ہر زمانہ میں گرد و پیش کے اثرات ۔ سوسائٹی کے رجحانات اور ارتقائے تہذیب کے مقتضیات کے ماتحت ہزاروں قسم کی تبدیلیاں ہوتی رہیں ۔ یہ تبدیلیاں کبھی طرز تخیل میں ہوتی تھیں کبھی انداز بیان میں ۔ اور رنگینی و سادگی ۔ مبالغہ و واقعیت تصنع و بے ساختگی ۔ آورد و آمد ۔ شیرینی و ملاحت ۔ زور اور لوچ وغیرہ وغیرہ کے اعتبار سے ہمیشہ متنوع اور متأثر رہیں ۔ حکومت یا سوسائٹی کے اثرات نے "طوطی صفت" ادیبوں کو جو پڑھایا وہی کہنے لگے ۔ یہ قانون فطرت کا تقاضا تھا جس کو ٹالنا کسی کے بس کی بات نہ تھی ۔ اس میں شک نہیں کہ بعض نثار یا ناظم ایسے بھی ہیں گے جنہوں نے سوسائٹی سے متاثر ہونے کے بجائے سوسائٹی سے الگ روش اختیار کی اور کبھی کبھی گرد و پیش کی فضا کو متاثر کرنے میں کامیاب بھی ہو گئے (اگرچہ اکثر حالات میں ناکامی کا منہ دیکھنا پڑا) مگر النادر کالمعدوم ۔ عام طور پر یہی

نظر آتا ہے کہ جس رنگ میں دربار یا سوسائٹی رنگی ہوئی
نظر آئی ادب بھی رنگ گیا۔ شعرائے دہلی کی سادگی
ہو یا شاعرانِ لکھنؤ کا تکلف ۔ ماحول کے رجحانات کا
نتیجہ تھے۔

اس مختصر مضمون میں مناسب معلوم ہوتا ہے کہ
ہم اُردو شاعری کی ایک خاص صنف (غزل) میں جو
انقلابات رونما ہوئے ہیں اُن پر بحث کریں اور
اُن کے اسباب و نتائج پر تبصرہ کریں۔ جس سے معلوم
ہوگا کہ ہمارا تغزل کس جانب جا رہا ہے اور اُس سے
کس قسم کے توقعات قائم کی جاسکتے ہیں۔

سب کو معلوم ہے کہ اُردو شاعری اور خصوصاً
غزل نگاری کا دورِ عروج حکومت اسلامیہ کے زوال
کا زمانہ ہے۔ جس عہد میں میر و مرزا نے اپنی رنگین
نوائیوں کی دھوم مچا رکھی تھی گلشن دہلی پر خزاں
آچکی تھی اور دو کے باغ میں کچھ دنوں بہار رہی
... وہ بھی تاراج ہوگیا۔ تاریخ کے جاننے والے واقف
ہیں کہ اجتماعی مطلق العنانی۔ ذہنی پستی۔ اخلاقی تنزل
عیش پرستی۔ آرام طلبی۔ عزم و حوصلہ کی کمی اسراف
و نمائش کی زیادتی۔ توہم پسندی۔ غلامانہ ذہنیت
تقدیر پر اعتماد۔ تدبیر سے انحراف۔ کے اوصاف اُس
وقت ہماری قوم کی طبیعت ثانیہ بن چکے تھے۔ اس لحاظ
سے ہمارے شعرا کے یہاں خیالات میں پستی۔ جذبات
میں سوقیت۔ مدح میں عزت نفس کا فقدان۔ ہجو میں
ابتذال و رکاکت۔ بیان واقعہ میں مبالغہ و تصنع کی
صفات کیونکر پیدا نہ ہوتیں۔ حاشا ہماری یہ تمنا ہرگز
نہیں کہ اُس زمانہ کے تمام افراد قوم ان اوصاف
رذیلہ کے مرتکب تھے یا تمام شعرا ان عیوب سے متصف
تھے۔ لیکن للاکثر حکم الکل۔ اِس سے کون انکار کرسکتا
ہے کہ اُس وقت بقول آزاد "درخت اقبال کی جڑ کو
دیمک لگ چکی تھی"۔ اور بد اقبالی کے دور کے خصوصیات
کسی سے مخفی نہیں۔

اس ماحول کا نتیجہ یہ ہوا کہ ایک صدی تک ہماری
شاعری کا معتد بہ حصہ (مستثنیات کو چھوڑ کر) اس قدر
مبتذل رہا کہ اُس پر حالی کی زبان میں "ناپاک دفتر"
کا لقب بیجا نہ تھا۔ اگر مدح تھی تو بادخوانی۔ ہجو تھی تو
دشنام دہی۔ عشق میں سوقیانہ پن تھا اور تخیل میں
بناوٹ۔ محبت لاریب ایک بلند اور فطری جذبہ ہے
مگر ہمارے غزل گو شعرا نے اُس کو جذبات عریاں کا
مظہر اور داعیات ہوس کا سرچشمہ قرار دے لیا نتیجہ
وہی ہوا جو ہونا چاہیئے تھا کہ غزل سوقیانہ عاشقی کا
شاعرانہ نام ہوگیا جس کو مشاعرہ میں کوئی غیرتمند
بزرگ اپنے چھوٹوں کے سامنے شرم سے آنکھیں
جھکائے بغیر نہیں پڑھ سکتا۔ وصل و ہجر کا عامیانہ
مفہوم۔ واردات حسن و عشق کا گرا ہوا بیان (جس
کا اصطلاحی نام ایران میں وقوعہ گوئی اور ہندوستان
میں معاملہ بندی مقرر کیا گیا) معشوق سے نوک جھوک

رضیوں کی درازدستیوں کا تذکرہ۔ کنگھی چوٹی کے
داستان، خط یا دستار کا ذکر۔ غیر فطری اور مبالغہ آمیز
طرز ادا۔ تصنع اور رعایات کی بھرمار۔ یہ وہ چند
عیوب تھے جو ہماری غزل کا جزو لاینفک بن گئے تھے

اس بے اعتدالی کا اثر یہ ہوا کہ نہ صرف اخلاقی
نقطۂ نظر سے غزل عموماً مخرب اخلاق قرار پائی بلکہ
واقعیت اور تاثیر کے فقدان نے فنی اعتبار سے
بھی اُس کو ناقص بنا دیا۔ بیسویں صدی سے ہندوستان
میں ذہنی انقلاب پیدا ہونا شروع ہوا۔ کوئی خوش
اعتقاد یہ گمان نہ کرے کہ یہ انقلاب برطانوی
حکومت یا یوروپی علوم کے "برکات" کا رہین
منت ہے۔ بلکہ ایشیا اور خصوصاً ہند میں مغربی استعمار
کے خلاف طبائع میں جس قدر جدوجہد کا ولولہ پیدا
ہوا اُسی قدر ذہنی نشوونما کو فروغ ہوا اور تحریک
عمل میں قوت آئی۔ ہمارے چند ارباب ادب نے
اپنے ادبی سرمایہ کی کم مائگی سے شرما کر تخیل اور
اسلوب بیان کی نئی نئی راہیں نکالیں اور قدیم غیر
فطری شاعری کو قومی اور ملکی مقاصد کے لیے
ناکافی پاکر اس کے خلاف ردعمل شروع کر دیا۔ خاص
قومی و سیاسی شاعری سے قطع نظر خود تغزل جدید
میں بہت سے تغیرات ہوئے جن کے وجہ سے قدیم
خائص بڑے حد تک زائل ہوگئے۔ موجودہ غزل گو
طبقہ جس کے علمبرداروں میں حسرت۔ یاس عزیز
فانی۔ اصغر۔ جگر۔ رضی۔ رواں۔ سیماب خاص طور
پر قابل ذکر ہیں تقریباً ربع صدی سے ادب اُردو
کی خدمت میں مصروف اور اِن عیوب کے دور
کرنے میں سرگرم ہے اس میں شک نہیں کہ ان شعرا
کے یہاں بھی اُن عیوب میں سے بعض کہیں کہیں
پائے جاتے ہیں اور دوسرے عیوب بھی جستہ جستہ
ملتے ہیں تاہم یہ ناقابل تردید حقیقت ہے کہ موجودہ
تغزل پہلے کی بہ نسبت واقعیت کے زیادہ قریب
آگیا ہے۔

ہم ذیل کی سطور میں اُن نمایاں خصوصیات کو
جو تغزل کے دورِ جدید کی مابہ الامتیاز ہیں دکھانا
چاہتے ہیں تاکہ قارئین کرام عصر حاضر کے غزل گو
شعرا کی عظمت کا اندازہ کر سکیں۔

(الف) تصوف و فلسفہ۔ یہاں فلسفہ یا حکمت
کی کوئی جامع و مانع تعریف بیان کرنا نہ مقصود ہے
نہ ضروری۔ یوں سمجھئے کہ فلسفہ حقائق موجودات
سے بحث کرتا ہے۔ اس کے ہمہ گیر دائرہ میں ایک
طرف تو تصوف آجاتا ہے جس کا بنیادی اصول وحدت
الوجود ہے دوسری طرف علم اخلاق شامل ہو جاتا
ہے جو خیر و شر کی حقیقت آشکار کرتا ہے۔ تصوف و
اخلاق ہی پر منحصر نہیں۔ نفسیات ہوں یا جمالیات
کوئی اُس کے وسیع احاطہ سے باہر نہیں۔ ان مباحث
کا شعر سے جس قدر گہرا تعلق ہے ظاہر ہے۔ یہ دور درحقیقت

حقائق پرستی کا دور ہے (جہاں تک فکر و نظر یا شعر و
ادب کا تعلق ہے) اور یہی وجہ ہے کہ طبائع دور از کار
خیال آفرینی یا غیر فطری مبالغہ۔ غرض کسی چیز سے
جس کی بنیاد حقائق کو نہ ہو متاثر نہیں ہو سکتیں
تغزل جدید میں آپ دیکھیں گے کہ تصوف و فلسفہ
کو شعر میں اس خوبی سے سمویا ہے کہ حیرت ہوتی
ہے۔ اس امتزاج کا یہ اثر ہے کہ شعر نہ خشک فلسفہ
ہونے پاتا ہے نہ خیالی ڈھکوسلا۔ سابق شعرائے
اردو میں جن لوگوں نے مادّی اور خصوصاً سوقیانہ
عشق سے کلام کو بامزہ بنانا چاہا وہ تو اس وقت خارج
از بحث ہیں۔ جنہوں نے تصوف کے میدان میں گام
زنی کی ہے اُن میں بھی (میر درد وغیرہ کو چھوڑ کر)
تقریباً سب کے سب "جامہ عاریت خواستن" کے
مصداق نظر آتے ہیں۔ وہ گرمی محفل کے لیے صوفی
بنتے ہیں اور کلام میں دلکشی پیدا کرنے کی غرض سے
صوفیانہ مضامین باندھتے ہیں۔ اسے سرمایۂ آرائش
گفتار" بنانے کا نتیجہ اگرچہ عارضی داد و تحسین کی
صورت میں ملجاتا ہے مگر وہ چیز حاصل نہیں ہوتی
جس کی نسبت کوئی نکتہ سنج کہہ گیا ہے۔ ع

ورائے شاعری چیزے دگر ہست

لیکن دورِ حال کے متغزلین کے خیالات دردمند دل
اور وفا پرست روح کی گہرائیوں سے نکلے ہوئے
معلوم ہوتے ہیں۔ اور یہی سبب ہے کہ از دل می
خیزد و بر دل می ریزد۔ اس میں شبہ نہیں کہ اکثر
خیالات وہی ہیں جو بارہا دُہرائے جا چکے ہیں تاہم
انداز بیاں نے ان میں خاص ندرت اور صدق
جذبات نے مخصوص تاثیر پیدا کر دی ہے۔ ان
شاعروں میں فانی۔ اصغر۔ اور جگر اس رنگ خاص
میں زیادہ ممتاز ہیں۔ مثلاً حضرات صوفیہ ذات
بحث کو حقیقت اور اُس کے ماسوا کو مجاز کہتے ہیں۔
دوسرے لفظوں میں وہ ایک کو ہستی برحق اور
دوسرے کو ہستی باطل قرار دیتے ہیں۔ فانی کو یہ
بھی گوارا نہیں۔ وہ ہستی باطل کے مفہوم کو اجتماع
ضدین سے تعبیر کرتے ہیں اور کہتے ہیں۔

ہستی ہی نہیں جو باطل ہو پھر فرق مجاز و حقیقت کیا
یہ عرض حقیقت ہے وہ حقیقت ہستی باطل کوئی نہیں

عرض حقیقت کا ٹکڑا کس قدر بلیغ و پرمعنی ہے۔
پڑھیئے اور وجد کیجئے۔ اسی عرض حقیقت و حقیقت کے
علاقہ کو دوسری جگہ بیان کرتے ہیں۔

جلوہ غیب شہود ہے پھر بھی غیب کے جلوے غیب میں ہیں
نظارہ نظر میں شامل ہے نظارے میں شامل کوئی نہیں

مرزا غالب نے بھی اپنے خاص انداز میں اس
مضمون کو ادا کیا ہے۔

ہے غیب غیب جس کو سمجھتے ہیں سب شہود
ہیں خواب میں ہنوز جو جاگے ہیں خواب میں

عام صوفی شاعر مجاز کی گوناگوں نیرنگیوں میں

حقیقت کو ڈھونڈھتے ہیں۔ فانی کی نادرہ کار طبیعت
کی داد دیجیے کہ وہ عالم مجاز کی جستجو کرتے ہیں اس
لئے کہ اُن کی "حقیقت نگر" آنکھوں کو مجاز کا سراغ
ہی نہیں ملتا۔ کہیں ہوتا تو نظر آتا۔

یہ جستجو ہو کہ ہے عالم مجاز کہاں
تلاش چشم حقیقت نگر نہیں ہے مجھے

صوفی اپنی ہستی کی نفی کرنا عین تصوف سمجھتے ہیں۔
یہ بہت فرسودہ خیال ہے اصغر اس کو کس خوبی سے
ادا کرتے ہیں۔

اصغر حریم عشق میں ہستی ہی جرم ہے
رکھنا کبھی نہ پاؤں یہاں سر لئے ہوئے

عشق کا راز اہل ظاہر کے ظرف کی سمائی سے کہیں
زیادہ ہے۔ اصغر

ایسا کہ بتکدہ کا جسے راز ہو سپرد
اہل حرم میں کوئی نہ آیا نظر مجھے

ذرہ بھی آئینہ دار جمال آفتاب ہے۔ اس پرانے
مضمون کو جگر نے کس ندرت سے بیان کیا ہے

ایک ذرے کا اگر نور نمایاں ہو جائے
آدمی کثرت انوار سے حیراں ہو جائے

عالم فلسفہ و حکمت بھی شعرائے حال کا طرۂ امتیاز ہے۔
جس کا اثر یہ ہے کہ غزل کا محدود دائرہ پہلے سے کہیں
وسیع ہو گیا ہے۔ مگر لطف یہ ہو کہ اس کے باوجود شعریت
ہاتھ سے نہیں جانے پاتی۔ اور غزل پر خشک فلسفہ کا
اطلاق نہیں ہونے پاتا۔ مثال کے طور پر اشعار
ذیل ملاحظہ ہوں۔ عزیز لکھتے ہیں۔

اب بھی زیادہ عالم اسباب سے ہے وہ
جو کچھ کسی کے اجڑے ہوئے دل میں رہ گیا

یعنی انسان اگرچہ ضعیف البنیان ہے تاہم اس کے
اندر عالم اکبر چھپا ہوا ہے۔

وتعلم انک شئے صغیر
وفیک انطوی العالم الاکبر

جبر و اختیار کا مسئلہ اہل مذہب کے علاوہ خود
شعرا نے اس قدر تکرار سے بیان کیا ہے کہ بظاہر اس پر
اضافہ کی گنجائش متصور نہیں۔ مگر دیکھئے دور جدید کے
چند دور رس دماغوں نے اس بحث قدیم میں کیا
کیا جدت آفرینیاں کی ہیں۔ اس مابہ النزاع مسئلہ
کی مذہبی حیثیت سے قطع نظر کر کے بتائیے کہ کیا اس
سے بہتر ندرت اسلوب اردو میں کہیں نظر آتی ہے۔
فانی کہتے ہیں۔

محشر میں جبر دوست سے طالب ہوں داد کا
آیا ہوں اختیار کی تہمت لئے ہوئے

شاعر صوفی ہونے کی بنا پر اپنے آپ کو مختار کیونکر
کہتا جب کہ اپنی ہستی ہی کا منکر ہے۔ مگر دیکھنا جبر کے
مضمون کے لیے انداز بیاں کس قدر بدیع اور عدیم النظیر
اختیار کیا ہے۔

آیا ہوں اختیار کی تہمت لیے ہوئے

اس مصرع کی ندرت کی تعریف نہیں ہو سکتی - ایک جگہ لکھتے ہیں -

کیا ہے خلق مجھے باوجود علم گناہ
یہ ابتدا ہے کرم کی تو انتہا کیا ہے

گناہگار کی حالت ہی رحم کے قابل
غریب کشمکش جبر و اختیار میں ہے

"رحم کے قابل حالت" ہونے کا بالکل نیا پہلو ہے۔ جبر و اختیار کے متعلق مرزا یاس کا ایک شعر سنئے اور شاعر کی رسائی فکر کی داد دیجئے۔ فرماتے ہیں۔

ہاں وسعت زنجیر تک آزادی ہو نہیں
ہستی مری مجموعہ اضداد رہے گی

انسان کوشش کرتا ہے اور اکثر ناکام رہتا ہے۔ اس لئے نتیجہ کے اعتبار سے وہ مجبور ہے۔ لیکن جہانتک سعی عمل کا تعلق ہے وہ مختار ہے (گویہ اختیار بھی ذاتی یا لامحدود نہیں) اس بنا پر یاس نے کسقدر بلیغ تشبیہ سے کام لیا ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ جس طرح ہم کسی جانور کو زنجیر سے باندھ دیتے ہیں اور وہ بھاگنے سے مجبور ہو جاتا ہے یہی حال انسان کی مجبوری کا ہے۔ اُسی کے ساتھ جس حدتک زنجیر کے درازی اجازت دیتی ہے وہ چلنے پھرنے میں آزاد ہوتا ہے۔ اسی پر انسان کی محدود آزادی کا قیاس کرنا چاہئے۔ ہمارے خیال میں اُردو تو کیا فارسی بھی ان نادر تشابیہ اور لطیف اسالیب سے خالی ہے۔ عربی میں ضرور ایک شاعر موت کا ذکر کرتے ہوئے ایسی ہی تشبیہ سے کام لیتا ہے

لعمرک ان الموت ما ابرح الفتیٰ
لکالطول المرخیٰ وثنیاہ بالید

حکمت کے موضوع پر چند شعر اور ملاحظہ ہوں۔ بخوف طوالت بغیر تشریح نقل کرنے پر اکتفا کیا جاتی ہے

جناب عزیز

بزم مطرب میں کبھی سوز نہ ہو ساز نہ ہو
پردہ ساز میں گر آپ کی آواز نہ ہو

حضرت رضی

تھا امتیاز ذوق پہ احساس منحصر
پنہاں شمیم دوست ہر اک پیرہن میں تھی

جناب فانی

خود حسن کمال حسن ہی یعنی حسن جہاں کامل ہی
اور عشق مآل عشق ہی یعنی عشق ہر کامل کوئی نہیں

دریائے محبت بے ساحل اور ساحل بے دریا بھی
جو موج ڈبو دے ساحل ہی یوں نام کا ساحل کوئی نہیں

جگر

یہی ہی سب سے بڑھکر محرم اسرار ہو جانا
میسر ہو اگر اپنا ہمیں دیدار ہو جانا

اصغر

کارفرما ہے فقط حسن کا نیرنگ کمال
چاہے وہ شمع بنے چاہے وہ پروانہ بنے

رواں

سدّا نوارِ حقیقت ہی مرا پردۂ زیست
توڑ دینا ہی یہ آئینہ تصویر مجھے،
مل گیا مل گیا انجام گنہ اے داور
اب خیالات مرے دیتے ہیں تعزیر مجھے

ب۔ متغزلین حال کے یہاں تصوف کے علاوہ عشقِ مجازی بھی کافی ہے مگر حتی الامکان مبتذل اور پست نہیں ہونے پاتا۔ اُن کے کلام میں عشق ہی مآلِ عشق ہے۔ یعنی عاشق صرف اس لیے عشق کرتا ہے کہ عشق اپنا خود انعام ہے۔ وہ کسی مادی مقصود کے حصول کو مدنظر نہیں رکھتا۔ بلکہ اس دریائے بے ساحل کو اسے لئے پسند کرتا ہے کہ "ڈوبنے والے کا بیڑا پار ہے"۔ اگلے شعرا کے یہاں محبوب سے نوک جھونک۔ وصل کا سوقیانہ مفہوم اور پھر اُس کے تمنا۔ جذبات کی عریانی۔ رقیبوں کی شکوہ سنجیاں وغیرہ وغیرہ ہی عشق کے معراج اور تغزل کا معیار سمجھی جاتی تھیں۔ ہم اس موقع پر اِن امور کی مثالیں پیش کرکے قارئین کے ذوقِ سلیم کو مجروح کرنا پسند نہیں کرتے۔ کسی اُستاد کی غزلیات کا دیوان اٹھا لیجئے یہی رنگ پائیے گا الا ماشاء اللہ دورِ جدید کی ذہنیت ان مطالب کو پبلک میں پیش کرنے سے ابا کرتی ہے۔ چنانچہ آپ دیکھیں گے کہ اس دور کے متغزلین کے یہاں یہ مضامین یا تو سرے سے موجود نہیں یا نہ ہونے کی برابر ہیں۔ مختصر الفاظ میں یوں سمجھئے کہ جو جذبات محبت ایک دردمند۔ غیور اور عالی حوصلہ انسان کے قلب میں پیدا ہو سکتے ہیں وہی تغزل جدید کا سرمایہ ہیں۔ مثال کے طور پر دیکھئے ولولہ محبت یا غیرت عشق کا مفہوم۔ اصغر یوں بیان کرتے ہیں۔

نام اُن کا آ گیا کہیں ہنگام بازپرس
ہم تھے کہ اڑ گئے صفِ محشر لیے ہوئے

محبت کی ہمہ گیری (اصغر)

میں کیا کہوں کہاں ہے محبت کہاں نہیں
رگ رگ میں دوڑی پھرتی ہے نشتر لیے ہوئے

حسن کا مطالبۂ عقیدت (اصغر)

مری نگاہوں نے جھک جھک کے کر دیے سجدے
جہاں جہاں سے تقاضائے حسنِ یار ہوا

عشق کا مفہوم ہجر اور وصل دونوں کے علاقوں سے بلند ہے۔ (اصغر)

کیا دردِ ہجر اور یہ کیا لذتِ وصال
اس سے بھی کچھ بلند ملی ہے نظر مجھے

عشق کی لذت نامرادی اور ویرانی میں مضمر ہے۔ (فانی)

اب تو دیوانے پہ اتمامِ کرم کر یا رب
در و دیوار دئے اب انہیں ویرانی دے

عشق خود دار مگر ساماں ہے۔ (فانی)

اپنی ہی بدولت ہے نشیمن کی خرابی

منت کش بیدردی صیاد نہیں ہے
اسی مضمون کو دوسری جگہ لکھتے ہیں۔

آلودہ نہیں خون تمنا سے وہ دامن
رنگین ہے مرے خون سے دامانِ تمنا

بعض موقعوں پر دوست کی توجہ بیجد بیداد سے
زیادہ قاتل ثابت ہوتی ہے۔ جگر

ہم نہ مرتے ترے تغافل سے
پرسش بے حساب نے مارا
ستم یار کی دُہائی ہے
نگہ التفات نے مارا

حسن وعشق لازم وملزوم ہیں۔ جگر

ایک دن پردہ کشا کش سے پشیماں ہونگے
مجکو پائیں گے جہاں تک وہ نمایاں ہونگے

محبوب کی "بیگانہ ہی" کس سادگی اور لطف سے ثابت
کی ہے۔ ملاحظہ ہو۔ (جگر)

تیری آنکھوں کا کچھ قصور نہیں
ہاں مجھی کو خراب ہونا تھا

جذب عشق کی تاثیر۔ جگر

کیا قیس کی پرشوق نگاہوں نے کیا سحر
محمل کو بھی اب صاحب محمل نہیں ملتا

معشوق کا کرم ہی عشق کی ہستی کا کفیل ہے۔
جنوں بدایونی۔

رعب نشاط پھر ترے نغموں نے پھونکدی
مدت سے سازِ بزم تمنا خموش تھا

جلوہ حسن کی ہوشربائی۔

بجلی سی ایک کوند گئی پھر خبر نہیں
جنبش ہوئی حجاب جہاں تک تو ہوش تھا

عالم شباب کی بیخودانہ محویت۔ عزیز

سچ تو یہ ہے کہ جوانی میں کسے ہوش رہا
جیسے وہ اپنا زمانہ ہی کہاں دیکھا ہے

انقلابات عشق۔ ایضاً

دکھاؤں گا تمہیں بھی میں تغیر اپنی ہستی کا
کہ آج اک ابتدائے عشق کی تصویر نکلی ہے

حسن خود اپنی شراب جلوہ سے سرشار ہے۔ یاس

آئینہ رکھ کے سامنے سجدے میں جھک گئے
اب کیا کہیں گے کافر و دیندار دیکھ کر

دنیا کے انقلابات غم عشق میں تغیر پیدا نہیں کرسکے

ولہٗ

نظام دہر نے کیا کیا نہ کروٹیں بدلیں
مگر ہم ایک ہی پہلو سے بیقرار رہے

محبوب کی ندامت ہی عاشق کی تمام اذیتوں
معاوضہ ہے۔ حسرت

گلگوں نہ ہوتیں اشک ندامت سے وہ آنکھیں
بے صرفہ ہوا خون شہیدان تمنا

عشق اپنی تمام نیرنگیوں کے باوجود جہاں سے
یکساں رہے گا۔ سیماب

یہی روداد روداد جہاں معلوم ہوتی ہے
جو سنتا ہے اُسی کی داستاں معلوم ہوتی ہے

سادہ سا شعر ہے۔ مگر کتنے گہرے اور سچے فلسفہ کا حامل ہے۔ غم میں بلائیں چاروں طرف سے اپنی مہیب صورت دکھا کر ڈرایا کرتی ہیں۔ ولہ

قفس کی تیلیوں میں جانے کیا ترکیب رکھی ہے
کہ ہر بجلی قریب آشیاں معلوم ہوتی ہے

محبت میں زحمت بھی راحت معلوم ہوتی ہے۔ رواں

اللہ اللہ یہ عرفان محبت کا اثر
خار کو خار نہ سمجھا ترے سودائی نے

ج۔ صدق جذبات واثر۔ دور جدید کی ایک امتیازی خصوصیت مطالعہ نفسیات ہے جس کا نتیجہ یہ ہے کہ جذبات تصنع سے خالی اور اثر سے لبریز ہوتے ہیں پچھلی صدی کے آخر تک تقریباً تمام شعرا خصوصاً اہل لکھنؤ کی شاعری کا دارومدار مصنوعی جذبات اور خالص لفاظی پر رہ گیا تھا۔ مثال کے طور پر دو استادوں کے دو شعر نقل کرنا کافی ہونگے۔

امیر

وہ دیکھتے ہیں خون تمنا جما کے آنکھ
مہندی لگائی جاتی ہے پائے نگاہ میں

منیر

پھر کیا عدم میں جا کے لگائیں جو ہم پتہ
حال دہن تم آپ بتاؤ تو بات ہے

ظاہر ہے کہ ایسے شعر کیونکر جذبات کو اپیل کر سکتے ہیں۔ کہا جا سکتا ہے کہ اس زمانہ میں سوسائٹی کا مذاق یہی تھا۔ لیکن اگر سوسائٹی کے مذاق کو حجت قرار دیا گیا تو پھر بہت سی باتیں جائز ماننی پڑینگی۔ ان کے برخلاف حال کے غزل گو شعرا کے یہاں عموماً جذبات میں صداقت اور اثر کی کارفرمائی نظر آتی ہے۔ مثال کے طور پر چند شعر کہیں کہیں سے لکھے جاتے ہیں۔

حسرت

حسن بے پروا کو خود بین و خود آرا کر دیا
کیا کیا میں نے کہ اظہار تمنا کر دیا

عزیز

اب کھل رہا ہے نزع میں یہ راز حسن عشق
وہ شوخ دل میں تھا میں سمجھتا تھا درد تھا
دیکھا نظر اٹھا کے جسے میں نے۔ رو دیا
وقت اخیر ایسا نگاہوں میں درد تھا

" دیکھ کر ہر در و دیوار کو حیراں ہونا
وہ مرا پہلے پہل داخل زنداں ہونا

کیا ہے کس نے یاد اللہ اکبر اب اسیروں کو
کہ توڑا جا رہا ہے قفل زنگ آلودہ زنداں کا

یہ مشورے بہم آتے ہیں چارہ جو کرتے
اب اس مریض کو اچھا تھا قبلہ رو کرتے

یاس

نظام دہر نے کیا کیا نہ کروٹیں بدلیں

گر ہم ایک ہی پہلو سے بیقرار رہے

## فانی

بنتی نہیں ہے صبر کو رخصت کئے بغیر
کام اُن کی بیقرار نگاہوں سے پڑ گیا

اے یاس تونے آکے اُسے بھی مٹا دیا
لذت سے کچھ جو شکوۂ رنج و محن میں تھے

اب لب پہ وہ ہنگامہ فریاد نہیں ہے
اللہ ری تری یاد کہ کچھ یاد نہیں ہے

تعمیر آشیاں کی ہوس کا ہے نام برق
جب ہم نے کوئی شاخ چنی شاخ جل گئی

ترک غم ساحل کا حاصل نظر آتا ہے
اے ڈوبنے والے وہ ساحل نظر آتا ہے

آغاز محبت میں جینے ہی کے لالے تھے
اب خیر سے مرنا بھی مشکل نظر آتا ہے

## رضی

شوخی غضب کی اُس نگہ سحر فن میں تھی
اک روح اضطراب تمام انجمن میں تھی

بجلی سی ایک کوند گئی پھر خبر نہیں
جنبش ہوئی حجاب کو جبتک تو ہوش تھا

## رواں

نزع کی اک نگہ یاس نے وہ کام کیا
عمر بھر جو نہ گیا طاقتِ گویائی سے
میں کیا ہی کرتا تھا اپنے حوالہ

کہ اُن کا مرا سامنا ہو گیا

کوئی معترض شاید یہ کہے کہ متغزلین حال کے یہاں فلسفہ رجائی کے عوض فلسفہ قنوطی کی تعلیم بکثرت ہے۔ اور درد یاس۔ ماتم کے مضامین حد اعتدال سے زائد ہیں۔ اس خصوص میں عزیز۔ فانی۔ یاس کا نام زیادہ لیا جاتا ہے۔ اس کا جواب یہ ہے کہ سوز و گداز کے مضامین غزل کے لازمی عناصر ہیں۔ درد مند دل سے درد کی آہ نکل جائے تو کیا تعجب ہے۔ بقول عزیز "اہل دل کبھی کبھی گورغریباں کی بھی سیر کر لیتے ہیں۔ آپ بھی ان کے اشعار کو اسی نظر سے دیکھیں"۔ پھر بھی ان جذبات غم سے اگر طبیعت سیر ہو جائے تو آئیے اصغر و جگر کے یہاں فلسفہ نشاط و سرمستی کا ترانہ سنئے

## اصغر

سرشک شوق کا وہ ایک قطرہ ناچیز
اچھالتا تھا کہ اک بحر بے کنار ہوا

بہت لطیف اشارے تھے چشم ساقی کے
نہ میں ہوا کبھی بیخود نہ ہوشیار ہوا

## جگر

تری یاد کی اُف یہ سرمستیاں
کوئی جیسے پیکر شراب آ گیا

جلوؤں کو ترے دیکھ کے جی چاہ رہا ہے
آنکھوں میں اتر آئے مرا کیف نظر بھی

اس جوش بیان اور سرمستیٔ ادا کو دیکھ کر یقیناً ہر شخص جسکو شعر سے ذرا بھی مس ہوگا اس نتیجہ پر پہنچے گا کہ یہ سب کچھ




اردو لٹریچر میں ایسے ناول بہت کم ہیں جن کے ذریعہ سے سوسائٹی کی خرابیوں کی دور کرنے، یا اصلاح خیالات کی کوشش کی گئی ہو، شرر نے پردہ کے خلاف علم بغاوت بلند کیا تھا، اور اپنے نقطۂ نگاہ کی تبلیغ کے غرض سے "بدر النسا کی مصیبت" لکھا تھا، لیکن ہمیں افسوس کے ساتھ کہنا پڑتا ہے کہ یہ ناول نہایت لچرا ور پژمردہ ہے، بہتر ہوتا اگر اس کی تصنیف سے شرر اپنے ناول نگاری کے دامن کو ملوث نہ کرتے، مغرب میں یہ دستور ہے کہ فلسفیانہ، اخلاقی، معاشرتی، اور علمی خیالات کی ترویج ناولوں کے ذریعہ سے کی جاتی ہے، اور پیچیدہ سے پیچیدہ مسائل قصہ اور کہانی کی صورت میں عوام الناس تک پہونچائے جاتے ہیں، اس انداز کے ناول اُردو زبان میں بہت کم ہیں اس سلسلہ میں "جمیلہ کی ناکامیابی" کا ذکر کرنا ضروری ہے جس کو حکیم عبدالوالی صاحب لکھنوی نے تصنیف کیا تھا، اور جو بالاقساط "معلومات" میں شائع ہوتا رہا، گمان غالب ہے کہ یہ ناول کتابی صورت میں شائع ہوگیا ہوگا، جس کا مجھے علم نہیں، مگر میں بلاخوف تردید عرض کرسکتا ہوں کہ یہ ناول ہر لحاظ سے ملک کے بہترین ناولوں میں شمار ہونے کے قابل ہے، یہ پہلا ناول تھا جس میں اس بات کی کامیاب کوشش

کی گئی تھی کہ قصہ کے ذریعہ سے علمی اور سائنٹفک نکات ملک میں پھیلائے جائیں، مگر مجھے افسوس ہے کہ زمانہ نے اُس کی قدر نہ کی، اور وہ اس قدر مقبول نہ ہوا جسقدر کہ اُسے ہونا چاہیئے تھا، اس کی خاص وجہ اغلباً یہ ہوئی کہ عوام الناس کی ذہنیت اُن علمی خیالات کی بلندی کی تاب نہ لاسکی، مگر مجھے یقین ہے کہ اگر اب اُس کی کوئی اڈیشن نکالی جائے گی تو یقیناً ہاتھوں ہاتھ فروخت ہوگی۔

---

اس قدر طویل دیباچہ کے بعد ہم چوگان ہستی کی معنوی خوبیوں پر متوجہ ہوتے ہیں، قصہ کے ابتدا ہی میں ہم سورداس سے روشناس کئے جاتے ہیں جو وستنے کے حسن وجمال اور صفات کے باوجود قصہ کا ہیرو ہے، سورداس ایک اندھا، مفلوک الحال، بے روزگار ہے جو دن بھر بھیک مانگتا ہے، اور شام کو مندر میں ہو نچکر بھجن گاتا ہے، اُس کی بے نفسی، شرافت، حلم، بردباری، اور نیک نیتی سب پر روز روشن کی طرح ظاہر ہے، اور گاؤں کا ہر کہ ومہ اُس کی قدر و منزلت کرتا ہے، اور اُس کی تعظیم و تکریم کو اپنا فرض اولین تصور کرتا ہے،

> "سورداس ایک نہایت نحیف و ناتواں اور سادہ مزاج شخص تھا، جسے شاید قدرت نے بھیک مانگنے ہی کے لئے بنایا تھا، وہ ہر روز لاٹھی ٹیکتا ہوا پکی سڑک پر آبیٹھتا، اور راہ گیروں کی جان کی خیر مناتا، "داتا بھگوان تمہار اکلیان کریں،" یہی اُس کی صدا تھی، اور اسی کو وہ بار بار دہراتا تھا، شاید وہ اسے مسافروں کے تالیف قلوب کا منتر سمجھتا تھا۔"

سورداس سڑک پر آس لگائے بیٹھا ہی تھا کہ یکایک ایک فٹن کی آواز سنائی دی، اور معاً مسٹر جان سیوک مسز جان سیوک، پربھو سیوک اور مس صوفیا نمودار ہوتے ہیں۔ یہ چاروں ایک ہی گھر کے افراد ہیں، مگر ان کے خصائص میں ایسا نمایاں اور مسلسل فرق ہے جو ناول کے آخری صفحہ تک یکساں قائم رہتا ہے، صوفیہ اور پربھو بھائی بہن ہیں، ایک ہی آب وہوا میں پلے بڑھے، ایک ہی ماحول میں جوان ہوئے لیکن دونوں کے مزاج ایک دوسرے سے بہت مختلف ہیں، علاوہ ازیں ماں بیٹی میں قطبین کا سا فرق معلوم ہوتا ہے،

مسٹر جان سیوک، پکی دنیادار، کٹر عیسائی، تنگ نظر، بدمزاج، مغرور ہے، یہاں تک کہ کبھی کبھی بداخلاق تک ہو جاتی ہے، اس کے برخلاف صوفیہ اپنے حسن وجمال رعنائی و برنائی، اخلاق وشرافت، ہمت و دلیری، وسعت نظر و رواداری میں آپ اپنی نظیر ہے، اور بجا طور سے قصہ کی ہیروئن کہلائی جاسکتی ہے، اُس کے کیرکٹر کی جاذبیت، اور اُس کے انداز کی دلکشی ناممکن ہے کہ آپ سے خراج تحسین حاصل نہ کرے۔

دراصل ناول میں دو جدا جدا قصے ہیں، لیکن یہ پریم چند کے آرٹ کا کمال ہے کہ دونوں قصے ایک خاص نقطہ پر پہونچکر ایک ہو جاتی ہیں، اور یہ معلوم ہوتا ہے کہ یہ کل افراد ایک ہی نظام، اور ایک ہی سلک میں پرو دئے گئے ہیں، مثال کے طور پر شکسپیر کے ڈرامہ "ایز یو لائک اٹ" کو لیجئے، ایک طرف تو آرلینڈو اور روزالینڈ کی حسن وعشق کی داستاں ہے اور دوسری جانب سینیر ڈیوک کی تباہی و بربادی کا المناک قصہ فرآرڈن کے مرغزار میں کل اشخاص ڈرامہ ایک ہی نظام کے ماتحت عمل پیرا ہوتے ہوئے معلوم ہوتے ہیں، یہی انداز اس ناول کا ہے۔ قصہ یوں شروع ہوتا ہے کہ جان سیوک ایک قطعہ زمین حاصل کرنا چاہتے ہیں جو سورداس کی ملکیت ہے، اس افتادہ قطعہ میں گاؤں کے جانور بھینسیں اور گائیں چرتی ہیں، سورداس زمین کے اس قطعہ کو چند در چند وجوہات کی بنا پر فروخت کرنا نہیں چاہتا، اول تو یہ موروثی ملکیت ہے جس کا فروخت کرنا باعث ذلت ہوگا، دوم، اس میں ہمسایہ دوستوں کی گائیں چرتی ہیں، اگر اسے فروخت کردیا گیا تو ان کا کیا حشر ہوگا، سوم سورداس یہ چاہتا تھا کہ اس قطعہ زمین میں ایک شوالہ بنا دیا جائے اس لئے ایک عیسائی تاجر کے ہاتھ اس کا فروخت کرنا بعید از قیاس تھا، سورداس اور جان سیوک میں ایک جنگ چھڑ جاتی ہے، اور جنگ بھی کیسی اَن میل بے جوڑ، ایک طرف فقر و فاقہ، غربت و افلاس، بے بسی، اور کس مپرسی، دوسری جانب دولت، عزت، رسائی، اثر، حکام سے میل جول، مگر اس اندھے فقیر نے اپنی روحانی قوتوں کے ذریعے جان سیوک کو بار بار شکست دی، اور آخر دم تک اپنے خیال میں مردانہ پختگی کے ساتھ قائم رہا۔ اسی قصہ میں یہ قصہ نکل آتا ہے کہ صوفیہ عیسائی تعلیم سے غیر مطمئن ہوکر اپنی ماں سے آزادانہ بات چیت کرتی ہے، جس کا نتیجہ اُس کے حق میں بہت برا ہوتا ہے، اُس کی ماں اُس سے سخت ناراض ہوتی ہے، اور نہایت برہمی کے لہجہ میں اُسے جائز و ناجائز طریقہ سے ملامت کرتی ہے، صوفیہ کا نسوانی غرور بیدار ہوتا ہے، اور وہ گھر سے نکل کھڑی ہوتی ہے

بنارس کی کشادہ سڑکوں پر وہ چکر لگا رہی تھی کہ یکایک ایک مکان میں آگ لگ جاتی ہے، صوفیہ مردانہ وار بہادری سے کام لیکر مکان میں جا پہونچتی ہے، اور اُس شخص کو آگ سے نکال لاتی ہے جو بے بسی کی حالت میں نذر آتش ہونے والا تھا، یہ کنور صاحب کا اکلوتا بیٹا ونے ہے جو آگے چل کر اس کا عاشقِ زار، اور قوم کا ایک باہمت خادم بن جاتا ہے، اس دوا دوش میں خود صوفیہ بیہوش ہو جاتی ہے، اور اپنی جان کی پروا نہ کرکے ایسا کام کرگذرتی ہے جس کا خیال ہی بڑے بڑے سورماؤں کو لرزہ براندام کر دیتا ہے، ونے کی ماں رانی ان الفاظ میں صوفیہ کا شکریہ ادا کرتی ہے۔

"صوفیہ (تین دن کے بعد ہوش میں آکر)..... میں نے جس آدمی کو پکڑ کر کھینچا تھا اُس کی کیا حالت ہے؟ رانی - بیٹی! ایشور کی دیا سے وہ بہت اچھی طرح ہے، اُسے ذرا بھی آنچ نہ لگی، وہ میرا بیٹا ونے ہے ابھی آتا ہوگا، تمہیں نے تو اُس کی جان بچائی، اگر تم دوڑ کر نہ پہونچ جاتیں تو آج نہ جانے کیا ہوتا، میں تمہارے احسان سے کبھی سبکدوش نہیں ہو سکتی، تم میرے خاندان کی حفاظت کرنے والی دیوی ہو"

کنور صاحب، رانی صاحبہ، ونے اور اُس کی بہن، اندو (صوفیہ کی پرانی ہم مکتب سہیلی) صوفیہ کی پرستش کرنے لگتے ہیں، اور اُس کے علاج معالجہ، خاطر، تواضع میں کوئی دقیقہ اُٹھا نہیں رکھتے،

"صوفیہ دل ہی دل میں ان لوگوں کی باہمی محبت کا مقابلہ اپنے گھر والوں سے کرتی تھی، آپس میں کتنی محبت ہے، ماں باپ دونوں اندو پر جان دیتے ہیں، ایک میں بدنصیب ہوں کہ کوئی منہ بھی نہیں دیکھنا چاہتا، چار دن یہاں پڑے ہو گئے کسی نے خبر تک نہ لی، کسی نے کھوج ہی نہ کی ہوگی، ماں نے تو سمجھ لیا ہوگا کہ کہیں ڈوب مری ہوگی، جی میں خوش ہونگی کہ اچھا ہوا سر سے ایک بلا ٹل گئی، میں ایسے نیک دل لوگوں کے ساتھ رہنے کے قابل نہیں ہوں، میری ان سے کیا برابری؟

اس کے بعد اندو اور صوفیہ میں شادی بیاہ کے مسئلہ پر گفتگو ہونے لگتی ہے، اس سلسلہ میں اندو کے یہ خیالات خاص طور سے دلآویز ہیں: "میں تمہیں متنبہ کئے دیتی ہوں کسی ملک و قوم کے خادم سے بیاہ نہ کرنا، ورنہ پچھتاؤگی

تم اُس کے فرصت کے وقت کی محض ایک دل بہلاؤ کی چیز رہو گی"۔ الغرض قصہ شروع ہو جاتا ہے، صوفیہ اور ونے میں محبت پیدا ہوتی ہے، ایک زمانہ تک دونوں آگ کی چنگاریوں کے اثرات سے بے خبر رہتے ہیں، رفتہ رفتہ آگ سلگنے لگتی ہے، اور دونوں کے دلوں کو جلا کر خاک کر دیتی ہے، اسی اثنا میں رانی صاحبہ اس راز سے واقف ہو جاتی ہیں، اور اُن کے غصہ کی کوئی انتہا نہیں رہتی، وہ ونے کے کیرکٹر میں خاص خصوصیات پیدا کرنا چاہتی ہیں اور اس عشق کو اُن خصوصیات کا برباد کرنے والا آلہ سمجھتی ہیں"، ایک طرف تو وہ صوفیہ پر برس پڑتی ہیں، اور دوسری طرف ونے کو جلا وطن کیا جاتا ہے، اور اُسے حکم ملتا ہے کہ وہ سیوا سمتی کے ساتھ راجپوتانہ کی ریاستوں میں قومی اور سوشل کام کرے، ونے جاتا ہے مگر اپنا متاع صبر و قرار سب صوفیہ کے آغوش محبت میں چھوڑ جاتا ہے۔

راجپوتانہ کی جانب گام زن ہونے سے قبل ونے اور پربھو میں دوستانہ تعلقات قایم ہو جاتے ہیں، اور یہیں موقعہ ملتا ہے کہ ہم پربھو کے خصائل سے پوری واقفیت حاصل کر لیں، پربھو ایک حد تک دنیا و مافیہا سے بے نیاز ہے، اُسے صنعتی تعلیم دی جا چکی ہے مگر اب تک وہ صنعت اور تجارت سے اسی قدر دور ہے جسقدر کہ ایک حقیقی شاعر ہو سکتا ہے، مسٹر جاں سیوک روپیہ کی پرستش کرتے ہیں، اور اس لئے ان کے نزدیک پربھو مردود خلائق ہے جس نے اس قدر روپیہ اپنی تعلیم میں برباد کیا، اور کمانے کے وقت شاعر بن بیٹھا۔ ونے کی صحبت پربھو کے لئے نہایت مفید ثابت ہوئی، اور پربھو اپنے کلام معجز نظام میں وہ خوبیاں اور کمالات دکھانے لگا جو ایک فطری شاعر کا طرۂ امتیاز ہو سکتے ہیں، ونے نے راجپوتانہ میں جو جو مصائب اُٹھائے اُن کو اس دردناک ٹریجڈی کا جزو اعظم سمجھنا چاہئے، اُس کا در در بدر پھرنا، ریاست کے سخت قوانین کے شکنجہ میں پھنسنا، جیل خانہ کی سختیاں اور درد فرقت کی بے قراریاں، ناممکن ہے کہ آپ اُنھیں پڑھیں اور متاثر نہ ہوں، اس کے ساتھ ساتھ صوفیہ پولیٹیکل ایجنٹ کی منگیتر کی حیثیت سے اسی ریاست میں پہونچتی ہے، اور ونے سے جیل خانہ ہی میں جا ملتی ہے، ایجنٹ اور کارکنان ریاست کے خلاف بغاوت شروع ہو جاتی ہے، ونے جیل خانہ سے بھاگ کر صوفیہ کی حفاظت کرنے کی غرض سے صفوں کو چیرتا ہوا منصۂ عام پر جا پہونچتا ہے، اور ایک اضطراری حالت میں باغیوں پر فیر کر دیتا ہے، عام رعایا اُس کے خون کی پیاسی ہو جاتی ہے، اور آبادی کا ہر طبقہ اُس پر لعنت بھیجنے لگتا ہے، خود صوفیہ بھی اُس سے کبیدہ خاطر

ہوتی ہے، آخر کار دونوں کے دلوں کی کدورت دور ہوتی ہے، اور دونوں بنارس پہونچتے ہیں، یہاں سورداس کی بدولت سیتا گرہ کا بازار گرم ہے، ایک طرف بے بس رعایا ہے، دوسری جانب سرکار دولت مدار کا جبروت اور طنطنہ جو اکثر خوفناک ہوائی جہازوں، دہشت ناک مشین گنوں، اور بیرحم سپاہیوں کی صورت اختیار کرلیتا ہے، قوم کا سچا، راست باز، باہمت اور نڈر خادم وِنے بھی اس میدان رستخیز میں جا کودتا ہے، اور ایک خاص موقعہ پر پہونچکر خودکشی کرلیتا ہے، اس کے بعد صوفیہ کی موت اور سورداس کا اسپتال میں دم توڑنا، کچھ اس انداز میں لکھے گئے ہیں کہ پڑھنے والے کا کلیجہ منہ کو آتا ہے۔

---

ناول کی زبان کا جہاں تک تعلق ہے ہمیں پریم چند صاحب سے جائز شکایت ہے کہ انھوں نے کہیں کہیں ہندی اور سنسکرت کے ثقیل الفاظ کی بھرمار کی ہے، اُن کے افسانوں کی زبان سے اس ناول کی زبان زیادہ مغلق، پیچیدہ اور مشکل ہے۔ مثلاً

(۱) کیا میری دیہہ میں تاڑی پوتی ہوئی ہے۔

(۲) ابھی نہیں، وہ تمہاری سیوا بھی کرے گی، اور تمہیں بھوجن بھی دیگی، بیچن ساہ کے یہاں تمہیں جھاڑیگی تو چار آنہ روز پائے گی،

(۳) لو بہانے سے میرا دل شانت نہ ہوگا، آپ لوگوں کی دعا سے یہ آگ اور یہ جلن شانت ہو گی، پرماتما سے کیئے میرا دکھ مٹائیں، بھگوان سے بنتی کیجئے، میرا اسنکٹ برین . . . . اُن لوگوں کے دلوں میں دیا دھرم جاگے۔

(۴) کیوں اندھے کے پیچھے پڑے ہوئے ہو؟ چلو کچھ بھجن کیرتنا ہو؟

(۵) جو استری اپنے پرش کی ہتک کرتی ہے اُسے لوک پرلوک کہیں شانتی نہیں مل سکتی۔

آپ خود اندازہ کرسکتے ہیں کہ یہ زبان کہاں تک عام فہم ہو سکتی ہے، لیکن یہ مغلق عبارت بسا اوقات اُسی مقام پر پائی جاتی ہے جہاں سورداس، اور اُس کے گاؤں کے احباب آپس میں گفتگو کرتے ہیں، کتاب کے باقی حصہ میں زبان ایک حد تک صاف شستہ اور دلکش ہے، بعض مقامات پر تعجب ہوتا ہے کہ کیسے مشکل پیچیدہ دور (بعید) از قیاس خیال کو کیسی شستہ و رفتہ عبارت میں تحریر کردیا گیا ہے، پریم چند صاحب بہت پختہ مشق اور ہوشیار

نثر لکھنے میں ہیں اور جذبات و واقعات کو دلفریب پیرایہ میں بیان کرنے کا اُنھیں خاص ملکہ حاصل ہے،

"صوفیہ کو اُن دنوں بناؤ سنگار کا بڑا شوق ہو گیا تھا، اب تک اُس نے مانگ چوٹی یا زیور اور لباس کی کبھی پروا نہ کی تھی، تن آسانیوں سے دور رہنا چاہتی تھی، مذہبی کتب کی یہی تعلیم تھی کہ جسم فانی ہے، دنیا بے ثبات اور زندگی سراب، پس اُس کے لئے آرائش و زیبائش کی ضرورت نہیں، اصلی آرائش کچھ اور ہی ہے، اُسی پر نگاہ رکھنی چاہئے، لیکن جب وہ زندگی کو اس قدر حقیر نہ سمجھتی تھی، اُس کے حسن میں کبھی اتنی شان رعنائی نہ تھی، وہ بننے ٹھننے کے لئے کبھی اتنی بے قرار نہ تھی"۔

دیگر "اراولی کی پہاڑیوں میں ایک برگد کے درخت کے نیچے ونے سنگھ بیٹھے ہوئے ہیں، برسات نے اُس سنسان، سخت خشک، اور پتھریلے مقام میں کشش، فرحت اور رونق پیدا کر دی ہے گویا کوئی اُجڑا ہوا گھر آباد ہو گیا، لیکن ونے کی نگاہ اس قدرتی حسن کی طرف نہیں ہے، وہ تفکر کی اُس حالت میں ہے جب آنکھیں کھلی رہتی ہیں، اور کچھ نہیں دکھائی دیتا، کان کھلے رہتے ہیں اور کچھ نہیں سنائی پڑتا، ظاہر حواس معطل ہو گئے ہیں، اُن کا چہرہ اُترا ہوا ہے، جسم اتنا لاغر ہے کہ پسلیوں کی ایک ایک ہڈی گنی جا سکتی ہے"۔

پریم چند نہ فارسی کی ترکیبیں، اور نہ عربی کے مغلق الفاظ استعمال کرتے ہیں پھر بھی اُس کے انداز بیان میں اسقدر حلاوت اور لطف ہوتا ہے کہ عبارت کے آخری حصہ تک پہونچے بغیر چین نہیں آتا، ممکن ہے کہ اُن کی بعض تراکیب، اور لفظوں کا استعمال قواعد کی رو سے ناجائز ہو لیکن اُن کی پختگی، اور شیرینی مسلم ہیں۔



ناول کا قصہ مجملاً ہم اوپر بیان کر آئے ہیں، جس سے ناظرین نفس مطلب بخوبی اخذ کر سکتے ہیں، اب رہا یہ سوال کہ آیا اس قصہ کو اس قدر پھیلانے کی ضرورت تھی یا نہ تھی، ممکن ہے کہ اس جگہ اختلاف آرا پیدا ہو جائے، یہ ضرور ہے کہ اس ناول کے حجم میں اگر معتد بہ کمی کر دی جاتی تب بھی اختصار کے ساتھ یہ قصہ بیان کیا جا سکتا تھا، لیکن میرے خیال میں اس ناول کا مقصد فوت ہو جاتا۔ قصہ اس قدر اہم نہیں ہے جس قدر کہ وہ تعلیم جو اس

قصہ کے ذریعہ پھیلائی جارہی ہے، ناول کا ہر باب اور ہر سین قومیت کی رنگ میں ڈوبا ہوا ہے، قصہ کی فضا سراسر قومی ہے، اور ہر کیریکٹر انڈین نیشلزم کا علمبردار معلوم ہوتا ہے صفحہ صفحہ پر ایثار، خدمتِ خلق، قومی آزادی حقوق کے تحفظ اور اغیار کی چیرہ دستی کا راگ گایا ہے خود ونے کو لیجئے، ایک نہایت دولت مند باپ کا تعلیم یافتہ بیٹا ہے، لیکن رانی صاحبہ اس امر کی کوشش کرتی ہیں کہ جہاںتک ہوسکے وہ سخت سے سخت اور کٹھن سے کٹھن دشواریوں کا خوگر ہوجائے، ونے راجہ صاحب کی ساری جائداد اور بے شمار دولت کا بلا شرکت غیرے مالک ہے لیکن اپنے عنفوان شباب کے ایام اس طرح گذرتا ہے۔

"کمرہ میں کوئی سامان نہ تھا، صرف ایک کمبل بچھا ہوا تھا، اور زمین ہی پر دس پانچ کتابیں رکھی ہوئی تھیں، نہ پنکھا نہ خس کی ٹٹی، نہ پردے، نہ تصویریں، ہوا سیدھی کمرے میں آتی تھی، کمرے کی دیواریں جلتے توے کی طرح تپ رہی تھیں، وہیں ونے سرجھکائے کمبل پر بیٹھے ہوئے تھے ......"

بنارس میں جب تک رہا تو اس شان سے رہا، قوم وملک کی خدمت کو اپنا فرض اولین سمجھا، اور سیوا سمتی کو فروغ دینے میں دامے، درمے، قدمے کوئی کوتاہی نہ کی، حتیٰ کہ اگر صوفیا نہ وقتی مدد نہ دیتی تو کب کا بھسم ہوچکا ہوتا، اس کے بعد ٹھیک وسط گرما میں راجپوتانہ کی راہ لی، کمر میں کھدر کی دھوتی، بدن پر کھدر کا کرتا، ہاتھ میں سوٹا، مگر دل میں ہمت، شجاعت، ایثار اور خدمت خلق کا ولولہ، مہینوں اس سنگلاخ زمین پر مارے مارے پھرے، دریوزہ گری کی، سختیوں پر سختیاں جھیلیں، تکالیف اٹھائیں، کال کوٹھری میں بند کئے گئے لیکن قوم کے حقوق کے تحفظ کو اپنا فرض اولین سمجھا، خود راجہ صاحب بنارس سرکاری اعزاز سے دست بردار ہوکر قومی رہنما بنے، ادھر اندو نے اپنے شوہر کو سیاسی آزادی کا درس دینا شروع کیا، صوفیہ تو عرصہ ہوا اس رنگ میں رنگی جاچکی تھی، ایک پربھو رہ گئے تھے، انھوں نے بھی سگرٹ کے کارخانہ کو خیرباد کہا، اور ملک کی فضا میں اپنے نغموں کے ذریعہ سے صور پھونکنا شروع کردیا۔ یہ نیشنل تعلیم دراصل اس افسانہ کی روح رواں ہے، جس سے قصہ کی پوری فضا معمور ہے، صرف خود پسند مسٹر سیوک اور دولت پرست جان سیوک رہا ہے اُن کے والد بزرگوار جن کا بخل، اور جن کا تکیہ کلام

جو اُن کے سائے کے ساتھ ساتھ چلتا ہے) تو اس اعلیٰ تعلیم سے محفوظ رہتے ہیں، ان کے علاوہ اور کوئی فرد ایسا نہیں
ہے جو اس شراب کا جام پی کر متوالا نہ بنا ہو، یہ بحث کرنا کہ ناول کے لئے یہ ( [illegible] )
کہاں تک جائز ہے مجھے فضول معلوم ہوتا ہے، ایک کثیر جماعت ایسی ضرور ہے جن کے خیال میں اس سے بہتر
[illegible]) فی زمانا ہندوستان کے ناولوں کے لئے اور کوئی نہیں ہوسکتا، اس جماعت کی تو یہ سفارش ہے
کہ اس قسم کا لٹریچر نویں درجہ سے لیکر ایم۔ اے تک کے ہر طالب علم کو نہایت غور و خوض اور دلچسپی کے ساتھ پڑھنا چاہیئے



ونے اور صوفیہ کے علاوہ دو کریکٹر اس ناول میں ایسے ہیں جن کی رعنائی اور دلکشی سب پر حاوی ہے،
سورداس اندھا ہے، فقیر ہے، مفلس اور کنگال ہے، اپنے موضع کی سب سے زیادہ کم مایہ ہستی ہے، یہاں
تک کہ اُس کی بے بضاعتی ضرب المثل ہوگئی ہے، لیکن ان امور کے باوجود وہ بعض ایسے ملکوتی صفات کا
حامل ہے جو اُس کے قلب میں نور خداوندی کا جلوہ پیدا کردیتے ہیں، اُس کی شرافت کی پختگی، اُس کی
عالی حوصلگی، اُس کی بلند نظری، اور اُس کی اولالعزمی اس دنیا کی آلائشوں سے پاک وصاف ہیں، مگر ان
باتوں کے ساتھ ساتھ وہ سراسر ایک انسان ہے، اُس کی صفات اُسی حد تک ملکوتی ہیں جہاں تک کہ ایک انسان
فرشتہ بن سکتا ہے، دھن کا ایسا پکا ہے کہ حکومت وقت سے لڑجاتا ہے پیچھے تو ہٹنا درکنار، پیشانی پر بل تک نہیں
آنے دیتا، جان سیوک، چیرمین میونسپل بورڈ بنارس، حاکم ضلع غرض ہر متعلق شخص نے لاکھ لاکھ جتن کئے لیکن
وہ اپنی موروثی زمین جدا کرنے پر راضی نہ ہوا، دفتری چال بازیوں سے زمین اُس کے ہاتھ سے نکل گئی
لیکن اُس کی آہیں اُس خوں ریزی کا موجب ہوئیں جس نے حکومت کی بنیادیں تہ و بالا کردیں یہاں تک کہ
ایک عالم میں کہرام مچ گیا۔

اس کے علاوہ آخر زمانہ میں اُس کی گھریلو زندگی بھی مسموم ہوگئی تھی، گاؤں کے شریر افراد اُس کے
صداقت سے خائف تھے، اور اُس پر طرح طرح کے اتہامات لگاتے تھے، ایک مرتبہ اُس کے ہاں چوری ہوئی
اور کل اثاثہ جاتا رہا، پھر اُس پر بدچلنی کا الزام لگایا گیا، آخر میں اُس کا بھتیجا جسے اُس نے پیٹ کاٹ کاٹ کر پالا تھا

اُس کے ہاتھوں سے نکل گیا اور اُسے آنکھیں دکھانے لگا، لیکن ان آفات ارضی کو اُس نے اُس ہمت اور مردانگی سے برداشت کیا کہ جس کی مثال اس دنیا دروں میں کم ملتی ہے، لطف یہ ہے کہ صداقت اور راست بازی کو اُس نے کبھی اپنے ہاتھ سے جانے نہ دیا، ثابت قدمی کوئی چاہے تو اُس سے سیکھ لے، رفتہ رفتہ یہ ساری آفات دور ہوتی ہیں، اور اُس کا منور چہرہ اپنی پوری چمک دمک کے ساتھ نمودار ہوتا ہے ـــــ اُس کی موت! وہ بھی اُسیقدر شاندار ہوئی جس قدر کہ اُس کی روزانہ کی زندگی، اور اُس کی جدوجہد شاندار تھیں، اپنے زندگی کے ابتدائی دور میں وہ ایک غیر معروف گاؤں کا ایک گدلا بے نوا تھا لیکن مرنے سے کچھ دنوں قبل اُس کی شہرت دور دور پھیل چکی تھی، اور بنارس کی کل آبادی نے اُس کی موت کو ایک قومی سانحہ سے تعبیر کیا، یہ اُس کی بلند خیالی اور شرافت نفس کا ثمرہ تھا، وہ دنیاوی دولت کو دولت ہی نہ سمجھتا تھا ورنہ اُس قطعہ زمین کی منہ مانگی قیمت پاتا، ایک عارف کی نظروں میں دنیاوی وجاہت خزف سے بھی زیادہ بے حقیقت معلوم ہوتی ہے، سورداس کو کچھ اور ہی لگن لگی ہوئی تھی جس نے اُسے دنیاوی مکروہات سے بے پرواہ کر دیا تھا، ایسا مکمل اور دلکش کریکٹر آپ کو بہتر سے بہتر ناولوں میں بھی کم ملیں گے!

رانی صاحبہ (جانہوی) کے عادات وخصائل دیکھنے کے بعد مجھے مہاراجہ جسونت سنگھ کی اہلیہ کا قصہ یاد آیا جس نے اپنے قلعہ کا پھاٹک بند کروا دیا تھا، اور اپنے شوہر نامدار کو کہلا بھیجا تھا چونکہ تم دشمن کو پشت دکھا کر آئے ہو اس لئے اس قابل نہیں ہو کہ تمہیں قلعہ میں اندر آنے کی اجازت دی جائے، بہتر تھا کہ تم مر جاتے یا فتح حاصل کر کے واپس ہوتے، یہی حال جانہوی کا ہے، رانی کی دو اولادیں ہیں، اندو، اور ونے، لیکن دونوں کی تربیت میں اُس نے اپنے لاڈ پیار کو کہیں جگہ نہ دی، اندو کی شادی ہو چکی ہے، اُس کے شوہر میں اور اُس میں اکثر اختلاف خیال ہو جاتا ہے، جانہوی کہتی ہیں۔

"میں تم کو شوہر پرست دیکھنا چاہتی ہوں جسے اپنے شوہر کے حکم یا مرضی کے سامنے اپنی عزت یا ذلت کا ذرا بھی خیال نہیں ہوتا، اگر وہ تمہیں سر کے بل چلنے کو کہیں تو بھی تمہارا فرض ہے کہ سر کے بل چلو، تم اتنے ہی میں گھبرا گئیں۔"

"اندو۔ آپ مجھ سے وہ کرنے کے لیے کہتی ہیں جو میرے لیے ناممکن ہے۔

"جانوی - چپ رہو، میں تمہارے منہ سے ایسی باتیں نہیں سن سکتی۔ ....."

آپ خود اندازہ کریجئے جانوی کے خیالات میں کس قیامت کی پختگی اور بلندی ہے۔

ونے۔ صوفیہ۔ دونوں رانی صاحبہ کے پاس بیٹھے ہیں، رات کا وقت ہے، ہر طرف سناٹا ہی سناٹا ہے، صوفیہ رانی صاحبہ کو اخبار پڑھکر سنا رہی ہے، ونے عاشقانہ نگاہوں سے صوفیہ کو دیکھ دیکھکر مزے لے رہے ہیں کہ معاً رانی صاحبہ نے یہ ماجرا دیکھ لیا، اور

"تیز نگاہی سے ونے سنگھ کی طرف دیکھکر بولی: "تم کب جا رہے ہو؟"

ونے۔ بہت جلد

"جانوی، میں بہت جلد کا مطلب یہ سمجھتی ہوں کہ تم کل ہی علی الصباح روانہ ہو جاؤ گے"

صوفی نے ہمت کرکے کہا۔ آج کل تو راجپوتانہ میں آگ برستی ہوگی۔

"جانوی نے طے شدہ انداز میں کہا۔ "فرض کو کبھی آگ اور پانی کی پروا نہیں ہوتی ....."

ونے پر راجپوتانہ میں جو جو مصیبت کے پہاڑ ٹوٹے اُس کا ذکر ہم اوپر کر آئے ہیں، جانوی کو ان امور کی برابر اطلاعیں پہونچتی رہیں، راجہ صاحب نے ہزار بار چاہا کہ اپنے اکلوتے بیٹے کو بلالیں، لیکن رانی صاحبہ اپنی بات پر قائم رہیں، اُن کی بس یہی صدا تھی 'جب تک کام پورا نہ ہو جائے واپس نہ آؤ'، چاہے اس جدوجہد میں تمہیں جان ہی کیوں نہ دینا پڑے،

ایک عورت کی اس دلیری، ہمت اور شجاعت کو دیکھئے اور اندازہ کیجئے کہ اُس کے دل میں قومیت کا دریا لہریں مار رہا ہے، جس پر وہ اپنی عزیز سے عزیز شے قربان کرنے کو طیار ہے، اگر اس پر یہ اعتراض کیا جائے کہ یہ خصلت انسانی نہیں ہے، اور اگر ہے تو فی زمانہ معدوم ہے، مگر میرے خیال میں یہ اعتراض صحیح نہیں ہے، مادرِ ہند کی آغوش میں اب تک ایسی دیویاں موجود ہیں جو بسا اوقات راجہ جسونت کی اہلیہ کی یاد تازہ کرتی ہیں" اور اب تک ایسی ایسی قربانیاں کر سکتی ہیں جن کا مس میو کو وہم و گمان بھی نہیں گذر سکتا، مگر عورتوں کی یہ شجاعت اور فراست اسی وقت تک ہندوستان میں قائم ہے جب تک کہ یہاں مغربیت نہیں پھیلتی، جانوی اور روز الینڈ میں ایک خاص مشابہت ہے "آرڈن کا مرغزار" اور یہی پیکر روز الینڈ سراسر انگلستان کی ملکیت ہے، یہ ناممکن ہو کہ آپ اس مرغزار کا سین

کسی اور سرزمین میں کامیابی کے ساتھ پیدا کرلیں، اور جب آرڈن کہیں اور پیدا نہیں ہوسکتا ر وز الینڈ کا بھی کسی بیرونی مقام پر جلوہ طراز ہونا بعید از قیاس ہے، بالکل اسی طرح جانوی بھی سراسر ہندوستان کی پیداوار ہے، ان خوبیوں کے مجموعہ کو آپ ہندوستان سے باہر ہرگز نہیں پاسکتے، کیونکہ یہ عادات اور خصائل ہندوستان ہی کی آب و ہوا کا نتیجہ ہیں اس لئے ان کو کہیں اور تلاش کرنا سراسر بے سود ہوگا، ہند سے محبت کرنے والے، اور ہند کے تمدن پر فدا ہونے والے ان خصائل اور ان خوبیوں کو ہمیشہ عزت اور احترام کی نگاہ سے دیکھیں گے، اور اُن کو اپنے ملک کی ہزار سالہ تہذیب کا ثمر نورس تصور کریں گے، ہندوستان کی آزادی کا ہر غیر متعصب اور ہندی نژاد آرزومند ہے، لیکن یقین کرلیجئے کہ جب تک ہم میں یہ خوبیاں پیدا نہ ہونگی آزادی ایک خواب و خیال اور سراب ہی کی طرح نظر آتی رہیگی۔

میں اوپر عرض کر آیا ہوں کہ ناول ایک ہزار صفحات پر پھیلا ہوا ہے، لیکن یہ ناول محض ناول ہی نہیں ہے، اس میں جا بجا ڈرامہ کا لطف بھی موجود ہے، قصہ کے شروع میں آگ لگنا، اور صوفیہ کا کمر ہمت کسکر آگ میں کود جانا، علاوہ ازیں آخر میں سورداس کے موضع میں سیتا گرہ کا شروع ہونا، گولیوں کا چلنا، اور ونے کا خودکشی کرنا، یہ واقعات بڑے سے بڑے ڈرامہ کی زیب و زینت بن سکتے ہیں، مگر ان اہم واقعات کے علاوہ بعض مقامات پر کچھ ایسے چھوٹے چھوٹے نکتے اس رنگ میں لکھے گئے ہیں کہ پڑھنے والے کو پریم چند کی ڈرامہ نگاری پر ایمان لے آنا پڑتا ہے۔ مثلاً ونے اور صوفیہ دونوں بھیلوں کے ایک پہاڑی گاؤں میں فروکش ہیں، ونے کو یہ وہم ہوا کہ صوفیہ اب اُس کی اسقدر گرویدہ نہیں ہے جسقدر کہ پہلے تھی، اس لئے وہ جڑی بوٹی اور جنتر منتر سے کام لینا شروع کرتا ہے، اور اس دام تزویر میں گرفتار ہوکر اسقدر بدحواس ہوتا ہے کہ سب کچھ بھول جاتا ہے، اس سلسلہ میں پریم چند نے بعض ایسے ڈرامیٹک واقعات قلمبند کئے ہیں جن کو میں قصہ کی جان سمجھتا ہوں، اس نوعیت کے اور بہت سے واقعات بھی ہیں جن کو بیان کرنا طوالت کا باعث ہوگا، اُن کا اندازہ کرنے کے لئے سب سے بہتر یہ ہے کہ اس ناول کو بار بار پڑھیئے اور لطف اندوز ہوجیئے۔

# غزل

(از منظور حسین صاحب شورؔ، متعلم سکنڈ ایر)

نگہِ اضطراب کو دیکھو، ق ایک سعیٔ خراب کو دیکھو
میرے عہدِ شباب کو دیکھو اور اس اضطراب کو دیکھو

واسطہ گیسوئے پریشاں کا تم مرے پیچ و تاب کو دیکھو

دیکھو اب دلمیں درد اُٹھتا ہے اب اُٹھا دو نقاب کو دیکھو

گر نہ دیکھا ہو قطرہ میں دریا اشکِ حسرت مآب کو دیکھو

بے نیازِ سرورِ ہستی ہوں لذّتِ اضطراب کو دیکھو

میں ہوں خاموش ہے جہاں خاموش شورشِ اضطراب کو دیکھو

ابتدائے گناہ واحسرت انتہائے عذاب کو دیکھو

میرا رونا مجھے ڈبوتا ہے میری چشمِ پرآب کو دیکھو

# ملکۂ سحر و شاہِ خاور

(از سید محمد عارف صاحب فاطمی متعلم فرسٹ ایر کلاس)

طیورِ گلشن کی نغمہ سنجی پیامِ خورشید لا رہی ہے
فلک کی چادر میں لیلیٔ شب وہ اپنا چہرہ چھپا رہی ہے

صدائے مرغِ سحر کو سُنکر گلوں کے بستر سے جلد اُٹھکر
نسیم ہاتھوں سے آنکھیں ملتی جگاتی گلشن کو جا رہی ہے

لباس آبِ رواں ہے در بر ہے نور کا ایک تاج سر پر
سحر کی زہرہ جمال ملکہ نہا کے چشمے سے آ رہی ہے

جو کھینچ رکھا ہے عطرِ شب میں چمن نے فردوس کے گلوں سے
شمیمِ گلشن جھکائے سر کو بصد ادب اُسکو لا رہی ہے

خوشی کے آنسو چھلک رہے ہیں لبوں پہ رقصاں ہے مسکراہٹ
گہر کے ہاروں کے ساتھ شبنم نکل کے پھولوں سے آ رہی ہے

اُٹھا کے سر جو ہیں دیکھتی ہیں حباب بھی اُٹھ رہے ہیں صدہا
جو جھیل کے آئینے میں چہرے کو دیکھنے ملکہ جا رہی ہے

فضا پہ ہے خامشی کا عالم پہاڑیاں چپ کھڑی ہوئی ہیں
صبائے دوش پر خوشی میں سنہرے بادل کو لا رہی ہے

طیور ملکر ہیں گیت گاتے شجر ہیں جھک کر سلامی دیتے
کہ شاہِ خاور سے آگے ملنے سواری ملکہ کی جا رہی ہے

تڑپ کے مشرق سے نکلا سورج نقاب کرنوں کی زرنگار لے ۔ سحر کی ملکہ کے پاؤں چھونے شعاع خورشید آ رہی ہے

ظہور فطرت کے محفلوں میں بلائے جاتے ہیں صرف شاعر
لگا کے سُن کان تو بھی عارفؔ صدا یہ ہر سو سے آ رہی ہے

---

# غـــزل

(جناب پروفیسر عبدالمنان صاحب۔ پٹنہ کالج)

تیری محفل میں تو کس طرح سے بیدلؔ آئے ۔ آپ میں بھی جو وہ آئے تو بمشکل آئے

کوئے دلدار میں ہم پا بہ سلاسل آئے ۔ ہیں تو دیوانے مگر تا سر منزل آئے

قیس دیوانہ اگر آنکھ اُٹھا کر دیکھے ۔ پردے پردے میں نظر لیلیٰ محمل آئے

زحمت زیست یہ پامالیٔ ارماں پیہم ۔ جان میں جان ذرا آئے جو قاتل آئے

تابِ نظارۂ مجنوں ترا پردہ نہ سہے ۔ کبھی بے پردہ اگر لیلیٰ محمل آئے

راحتِ بیکسی و رنج تھا گردش کا مآل ۔ رکھتے ہیں پاؤں سفر میں سر منزل آئے

جلوۂ حسنِ حقیقی بھی ہے محتاجِ مجاز ۔ کیوں نہ پھر طالب لیلیٰ پس محمل آئے

تیغ بیداد کو کیوں شکوۂ بیکاری ہو ۔ امتحانِ ہوس و عشق ہو۔ قاتل آئے

خود کو بھی کھو کے چلے آئے تری بزم سے ہم ۔ اور احباب سمجھتے ہیں کہ ہم دل آئے

حسنِ الزام کو کیا تیغ ستم کی حاجت ۔ ہوں خطا کار وفا شوق سے قاتل آئے

زندگی موت ہے بے گرمیٔ الفت بیدلؔ
لطف جینے کا جبھی ہے کہ کہیں دل آئے

# ترکی جذبۂ وطن

(گذشتہ سے پیوستہ)

## باب چہارم

### جان پہچان کا ذریعہ

ہمت آفندی نے اپنا وعدہ پورا کیا اور سامی کو سنیچر سے لیکر پیر تک کی ۲ دن کی چھٹی دلوادی۔ اور اس سے کہا کہ وہ اتوار کی صبح کو اُس کا انتظار کرے۔ چنانچہ اس کی عنایت کا اُس نے شکریہ ادا کیا اور امیدوں کو آغوش میں لیکر خوش وخرم مدرسہ سے واپس چلدیا۔ اب وہ اپنے گھر پہلے سے بہتر حالت میں پہونچا۔

جمعہ اور ہفتہ گذر گیا اتوار کی صبح ہوئی اور سامی اپنے دوست ہمت آفندی کی آمد کا انتظار کر رہا ہی یہاں تک کہ ہمت آفندی آگیا اور اُس نے اُس کے شایانِ شان ہمت آفندی کا استقبال کیا اور چا اور قہوہ نوشی کے بعد دونوں ۹ بجے کے قریب یورپین محلہ کی طرف چلدیئے تاکہ ہمت آفندی سامی کی محبوبہ کا مکان دیکھ لے۔

دونوں اُس پریوش کے متعلق بات چیت کرتے ہوئے چلے جارہے ہیں اور حصول مقصد کی تدبیریں سوچ رہے ہیں۔ وہ اُسی نتیجہ پر پہونچے کہ تعارف مقصد برآری کے لیے کافی ہوگا اور غالباً اُنھوں نے یہی خیال کیا کہ جب ارتباط اور دوستانہ سامی اور اس کی معشوقہ میں پیدا ہوجائے گا تو عاشق غمگین کا محبوب سے دائمی رشتہ قائم ہوجائے گا۔ دونوں چلتے چلتے مذکورالصدر کے گھر پر پہونچے حسن اتفاق سے ایک یونانی فقیر اس گھر کے سامنے کھڑا ہوا ہارمونیم بجا رہا تھا اور سریلی آواز سے گا رہا تھا تاکہ گھر والے کے دست کرم سے مستفیض ہو۔ سامی کی محبوبہ ایک کھڑکی میں کھڑی ہوئی اُس کو سن رہی تھی اور سڑک کی طرف دیکھ رہی تھی۔ اس کو دیکھتے ہی سامی کا رنگ زرد پڑگیا اور اُس کا دل ہاتھوں اچھلنے لگا۔ چہرہ پر ہوائیاں اڑنے لگیں خیالات کے اتار چڑھاؤ کبھی اس کو خوش کر دیتے تھے تو کبھی غمگین۔ غرضکہ وہ ٹکٹکی باندھ کر اس کو دیکھنے لگا اُس مہ جبین کی طرف سے بھی توجہ کی جھلک

پائی گئی اور اُس نے بھی اُس نوجوان خوبصورت کو دیکھ لیا جو سر اٹھائے ہوئے اسی کو دیکھ رہا تھا جس کے چہرہ پر عشق و محبت کی علامات ظاہر تھیں اور جس کی آنکھیں سوز و گداز کا آئینہ تھیں اب اس کو خیال ہوا کہ اس سے قبل اس نوجوان کو اس نے دیکھا ہے چنانچہ ان تمام واقعات کو وہ یاد کرنے لگی جو اس دن سے لیکر جس روز کہ وہ سرزمین مصر پر اُتری تھی اس وقت تک ہوئے کیونکہ اس کو آئے ہوئے ڈیڑھ ماہ سے زائد نہیں ہوا تھا غرضکہ اس کو یاد آگیا کہ اس کو پہلی بار اس نے چنگی خانہ کے پاس جہاز سے اترتے وقت دیکھا تھا اور دوسرے ہفتہ میں جبکہ وہ اپنی ماں کے ہمراہ ایک دوکان پر گئی تھی تو وہ اس کے مکان کو دیکھ رہا تھا اور پھر جاتے آتے پیچھے پیچھے ہو تا تھا۔

ان واقعات کو یاد کرکے اُس نے سامی کو ذرا غور سے دیکھا تو اس کو نوجوان۔ حسین۔ خوبرو۔ نازک اندام پایا نگاہ لطف سے پھر اُس کو دیکھا۔ چنانچہ جب دونوں کی آنکھیں چار ہوئیں تو اُس نے دندان جواہر ریز کا مظاہرہ کیا اب کیا تھا یہ تبسم عاشق کے دل کو لے اُڑا اور وہ اپنے دوست کی طرف جھک کر کان میں کہنے لگا۔

سامی۔ دیکھئے میری معشوقہ وہ کھڑکی میں کھڑی ہوئی ہے۔

ہمت آفندی۔ میں نے بھی اس کو آتے ہی دیکھ لیا تھا اور دیکھتے ہی سمجھ گیا تھا کہ یہ تمہاری راہزن ہے۔

سامی۔ تو پھر میں اس کے دام میں پھنسنے میں حق بجانب ہوں اور وہ قابلِ التفات ہے؟

ہمت آفندی۔ ہاں ہاں میں تم کو سوائے اس کے اور کچھ نہیں کہتا ہوں کہ اُس تک پہونچنا بہت ہی دشوار ہے۔ لیکن باوجود اس کے میں تمہاری کامیابی کی اپنی طاقت بھر کوشش کروں گا اس لئے کہ جب وہ تم کو غور سے دیکھ رہی تھی اور پھر تم کو دیکھ کر مسکرائی اسی وقت میں تاڑ گیا تھا کہ اس کا تمہاری طرف کچھ میلان ہے۔

اسی اثنا میں اس نے کچھ دام نکالکر گویئے کی طرف پھینکے اور کھڑکی بند کردی گویا واپس چلا گیا اب ان دونوں کے لیے کھڑا رہنا بے سود تھا چنانچہ دونوں وہاں سے چلدیئے۔ لیکن ہمت آفندی پھر ٹھہرا اور اپنے دوست سے کہنے لگا۔

ہمت آفندی۔ اس گلی میں ایک بڑا افسر ہے جو میرا مخلص دوست ہے اور اس کے تعلقات حکومتوں کے سفارت خانوں سے بھی ہیں چلو وہاں چلیں تاکہ اس کے سامنے تمہارے معاملہ کو پیش کریں وہ ہر اس خدمت کے لیے تیار ہوگا جو میں اس سے کہوں گا۔

سامی۔ جیسا آپ کا ارشاد ہو میرا نفس موجود ہے اور وہ اس وقت اس بچہ کی مانند ہے جو اپنے باپ کی حسب منشاء چلتا ہے اور تعمیل حکم کرکے اُس کی مرضی حاصل کرتا ہے۔

ہمت آفندی۔ تم یقین جانو کہ میں تمہارے مسئلہ میں گریز نہیں کر رہا ہوں چنانچہ اُس نے سامی کا ہاتھ پکڑا اور تھوڑی دور گلی میں جاکر ایک گھر کے دروازہ پر جو اس کی محبوبہ کے مکان کے مقابل تھا۔ کھڑا ہو گیا اور دروازہ کھٹکھٹایا وہاں سے ایک سپاہی نکلا اور ہمت آفندی کو دیکھتے ہی اُس نے سلامی دی اور ادب سے کھڑا ہو گیا ہمت آفندی نے پوچھا۔

ہمت آفندی۔ کیا ہدایت بے گھر میں ہیں ؟

سپاہی۔ جی ہاں۔

ہمت آفندی۔ "ان کو میرے آنے کی اطلاع کرو اور یہ بھی کہو کہ میں اپنے ایک دوست کو ملانے کے لئے لایا ہوں"۔

چنانچہ سپاہی نے پھر سلامی دی اور زنانہ دروازہ کے پاس جاکر اُس کو کھٹکھٹایا اور ماما سے کہا کہ صاحب کو جاکر اطلاع کردے اور ملاقات کے کمرہ کا دروازہ کھولدے چنانچہ ماما بھاگی ہوئی گئی اور کمرہ کا دروازہ کھولکر اپنے آقا سے جاکر دونوں مہمانوں کے آنے کی اطلاع کی اسی عرصہ میں اس سپاہی نے ہال میں ان دونوں کو ایک اچھی جگہ پر لیجاکر بٹھلایا اور سگریٹ پیش کئے تھوڑی ہی دیر بعد ہدایت بے آگئے جو معمولی گھر کے لباس میں تھے اُن کو سلام کرکے خوش آمدید کہا اور بیٹھ گیا۔ دونوں کی مزاج پرسی کی اور اس کے بعد قہوہ منگا کر ان کے ساتھ پیا ہمت آفندی نے سلسلۂ گفتگو میں کہا۔

ہمت آفندی۔ میں آپ سے ایک عجیب وغریب بات کہنے آیا ہوں۔

ہدایت بے۔ فرمائیے میں اس کو نہایت خوشی سے سنونگا۔

ہمت آفندی۔ جناب نے اجازت مرحمت فرماکر عزت بخشی۔ لیکن میں صرف اس واقعہ کو آپ کی سُننے ہی کے لئے نہیں آیا ہوں بلکہ اس میں آپ کی مدد کا بھی طالب ہوں جو کچھ آپ حسب مرتبہ کرسکیں۔

ہدایت بے۔ نہایت خوشی سے میں حتی الامکان مدد میں کچھ دریغ نہیں کروں گا۔

ہمت آفندی۔ خواہ کیسا ہی کام ہو اور کیسی ہی خدمت ہو۔

ہدایت بے۔ آپ یقین جانئے میں ہر قسم کی مدد کے لئے تیار ہوں۔

ہمت آفندی۔ تو پھر مجھے لازم ہے کہ میں اس دوست کا تعارف کرادوں کیونکہ اسی کا کام ہے یہ میرا عزیز دوست ہے بلکہ ہم سب افسروں کے محسن جنرل کامل بے کا لڑکا ہے۔

ہدایت بے۔ خوش آمدید۔ خوش آمدید۔ مرحوم کو خدا جنت نصیب کرے۔

ہمت آفندی۔ یہ اب فوجی ہائی اسکول میں ہے اور صرف ایک سال باقی رہ گیا ہے یہاں سے کامیاب ہو کر فوجی کالج آستانہ میں چلا جائے گا۔

ہدایت بے۔ ماشاء اللہ۔ خدا اس کی مدد کرے اس کے لیے کچھ بڑی بات نہیں ہے کیونکہ بڑے ہوشیار لڑکا ہے۔

ہمت آفندی۔ علاوہ اس کے یہ ہمیشہ کامیابیوں میں اول رہا ہے لیکن ان چند دنوں میں یہ ایک مصیبت کا شکار ہو گیا ہے جس نے اس کے عقل و ہوش پر بھی اثر کیا ہے۔ یہانتک کہ اس کی محنت رائیگاں جانیوالی ہے اور میں دیکھ رہا ہوں کہ اگر یہی رہا تو اس بُری طرح گریگا کہ اس کے بعد پھر ابھرنا ناممکن ہے۔

ہدایت بے۔ خدا خیر کرے۔ کیا مصیبت آپڑی۔

ہمت آفندی۔ پہلے میں آپ سے یہ امید کروں گا کہ جو کچھ میں کہوں اس کو حقارت کی نظر سے نہ دیکھیں۔

ہدایت بے۔ خواہ کچھ ہو اس کے باپ اور اس کی کوشش اور محنت کے احترام میں کوئی تبدیلی نہیں ہوگی۔

اس کے بعد ہمت آفندی نے اس یونانی لڑکی اور سامی کے عشق کا قصہ اُن کو سُنایا اور یہ بھی کہا کہ اس کے دیکھنے کا اسقدر مشتاق ہے کہ اس کی حالت غیر ہو گئی۔ عقل گم ہو گئی۔ پڑھنا لکھنا سب غارت ہو گیا اور مستقل مریض ہو کر رہ گیا۔

ہدایت بے تھوڑی دیر تک قصہ سننے کے بعد سر اٹھا کر بولا۔

ہدایت بے۔ میں سمجھتا ہوں کہ وہ موسیو یانی پر دیوش یونانی قنصل کے فوجی اٹاچی ( Attache ) کی بیٹی ہے اس کا نام ایلینا ہے اور اس کا گھر اسی گلی میں ہمارے مکان کے سامنے ہے۔

ہمت آفندی۔ جی ہاں جس کو آپ کہہ رہے ہیں وہی ہے جناب کی زبانی اس وقت اس کا نام معلوم ہوا۔

ہمت بے۔ اچھا مجھ سے آپ کیا کرانا چاہتے ہیں کیا آپ یہ چاہتے ہیں کہ میں اس کے ساتھ سامی کے منگنی کرادوں

ممکن ہے کہ اُس کا باپ میری درخواست کو رد کردے۔

ہمت آفندی۔ ہرگز نہیں ہرگز نہیں۔ وہ اس وقت یہ نہیں چاہتا ہے۔ وہ ہوشیار۔ دانشمند۔ اور سمجھ بوجھ والا ہے۔ معمولی بات پر بھی وہ خوب غور کرتا ہے اور خوب جانتا ہے کہ یہ معاملہ کامیابی سے بہت دور ہے۔ لیکن پھر بھی وہ اب یہ چاہتا ہے کہ اس سے جان پہچان کا ذریعہ پیدا ہو جائے اور اس کے اعزا کے ساتھ تعلقات دوستانہ قائم ہو جائیں تاکہ وہ کبھی کبھی اس سے مل لیا کرے ممکن ہے کہ ایک زمانہ کے بعد وہ اس کو اپنی طرف مائل کرے۔ اور جب تعلیم ختم کر چکے اور حسب خواہش جگہ پا جائے تو پھر ایلینا سے ملکر اس کے باپ سے منگنی کی درخواست کردے۔

ہدایت بے۔ خیال تو اچھا ہے۔ مگر وہ ترکی زبان تو جانتی نہیں ہے۔

ہمت آفندی۔ لیکن سامی آفندی یونانی خوب جانتا ہے اور ایک زباں داں کی طرح سے بولتا ہے۔

ہدایت بے۔ "مجھے اس سے بہت ہی محبت ہوگئی اچھا حصول مقصد تو بہت آسان ہے کیونکہ آج اتوار کا دن ہے اور وہ اپنے گھر والوں کے ساتھ ۴ بجے سیر کو نکلے گی اور مجھے وہ جگہ معلوم ہے جہاں وہ لوگ جایا کرتے ہیں میرے پاس اُسی وقت آپ دونوں آجائیں تاکہ یہاں سے اُن کے پاس ساتھ چلیں۔ پھر معاملہ معاملہ کے ہاتھ ہے میں آپ دونوں سے معاہدہ کرتا ہوں کہ جب کبھی مجھے فرصت ہوا کریگی میں اس کو اس سے ملا دیا کروں گا امید ہے کہ خدا یا تو اس کے دل سے یہ خواہش دور کردیگا اور یا اس کی مراد پوری کریگا"۔ ہمت آفندی نے اس کی اس عنایت کا شکریہ ادا کیا۔ اور اس کے بعد سامی آفندی نے بھی نہایت اچھے الفاظ میں اس طرح سے اس کا شکریہ ادا کیا کہ ہدایت بے کے دل پر اس کا بہت ہی اثر ہوا اور اس سے پھر اپنا وعدہ دُہرایا۔ پھر دونوں اس سے رخصت ہو کر واپس چلے گئے۔ اور شام کو ۴ بجے آنے کے لئے کہہ گئے۔

# پانچواں باب

## ملاقات

شہر کے ایک جانب جو "جافرجہ" کو راستہ جاتا ہے وہاں ایک نہایت دلفریب باغ ہے جس کو "باغ کنبجی" کہتے ہیں۔ اُس کو ایک یونانی نے کرایہ پر لیکر عمومی سیرگاہ بنا دیا اور وہاں وہ تمام ضروری سامان عیش مہیا کر دیا ہے جو امرا کے لئے موزوں ہو سکتا ہے مثلاً عمدہ عمدہ کھانے پینے کی چیزیں۔ قیمتی اور خوشنما ظروف۔ شاندار موٹریں۔ جو پھولدار پودوں کے جھنڈ میں کھڑی ہوئی ہیں۔ چنانچہ سمرنا کے بڑے بڑے لوگ وغیرہ پردیسی ہر روز شام کو اور بالخصوص ہر اتوار کو وہاں ضرور پہنچتے ہیں۔ ہر طبقہ کے سیاح اور سیلانی سے وہ جگہ بھر جاتی ہے۔ اُس کے مالک نے اُس کو ترتیب وار کئی طبقوں پر منقسم کر رکھا ہے۔ تاکہ لوگوں کے مرتبہ کا لحاظ رہے۔ گویا یہ کہا جا سکتا ہے کہ وہ ایک قسم کا تھیٹر ہے جس میں اول۔ دوسرا۔ اور تیسرا درجہ ہے۔ اور ہر درجہ کا ٹکٹ جداگانہ ہے۔ ایلینا کا والد موسیوپانی سمرنا میں پہنچنے کے بعد پہلے ہی ہفتہ میں اس باغ میں گیا تھا پھر ہر اتوار کو مع اپنے بیوی بچوں کے جانے لگا۔ اور بعض اوقات اور دن بھی جس روز اُس کا جی چاہتا تھا سیر کو وہاں چلا جاتا تھا۔

اُس روز بھی حسب دستور مع کنبہ کے باغ میں گیا۔ سب کے سب اول درجہ میں ایک ہی میز کے گرد جا بیٹھے۔ میز قسم قسم کے خوبصورت اور خوش وضع گلدستوں سے سجی ہوئی تھی۔ ہر قسم کے کھانے پینے کی چیزیں اُس پر رکھی ہوئی تھیں۔ چنانچہ سب کھانے پینے میں مشغول ہو گئے۔ مختلف معاملات پر گفتگو ہونے لگی۔ باغ کی خوبصورتی سے کھلے جاتے ہیں اور پھولوں کی خوشبو سے باغ باغ ہو رہے ہیں۔

تھوڑی ہی دیر میں ہدایت بے بھی مع ہمت آفندی افسر فوجی ہائی اسکول اور سامی مصری آفندی وہاں پہنچ گیا ہدایت بے اپنے فوجی وردی میں ہے جس پر کرنیلی کا نشان آویزاں ہے چنانچہ یہ تینوں ٹہلتے ہوئے موسیوپانی کی طرف جا نکلے۔ سامی آفندی کا محبوبہ پر نظر پڑتے ہی دل بانسوں اچھلنے لگا۔ چہرہ پر ایک رنگ جاتا تھا تو ایک آتا تھا جگر

قرب وصال پر جو عاشقوں کو ہیجان ہوتا ہے وہ ہی اُس کی اُس وقت حالت تھی۔

وہ سب ٹہلتے ہوئے موسیو یانی کی جگہ پر پہونچ گئے۔ موسیو نے جب یہ دیکھا کہ ہدایت بے ادہر چلا آرہا ہے تو اپنی جگہ سے اٹھکر اس نے اس کا استقبال کیا اور مصافحہ کے لیے ہاتھ بڑھایا۔ چنانچہ ہدایت بے نے اس سے مصافحہ کیا اور اس کی بیوی کو سلام کیا۔ پھر ہمت آفندی کا اپنے بہترین دوست کی حیثیت سے ان دونوں سے تعارف کرایا اس کے بعد سامی آفندی کو اُن سے یہ کہکر ملایا کہ یہ اس کے مرحوم مخلص دوست کا بیٹا ہے۔ مرحوم کی یاد آجتک چھوٹے بڑے تمام فوجیوں کے دلوں میں تازہ ہے۔ سامی محنت۔ جانفشانی۔ اخلاق ہوشیاری۔ اور سمجھ میں بالکل اپنے باپ کے قدم بہ قدم ہے۔ غرضکہ اس کی تعریف کے پُل باندھ دئے۔ اور آخر میں کہنے لگا۔

ہدایت بے۔ "اسی وجہ سے میں اس سے بے حد محبت کرتا ہوں کہ اس کو اپنی اولاد کے برابر سمجھتا ہوں۔ یہ صرف اس کی اچھی عادتوں اور بہترین خصلتوں کا طفیل ہے" یہ تمام باتیں یونانی زبان میں کر رہا تھا تاکہ اس کی لڑکی کے کانوں میں پڑیں۔ چونکہ یہ تینوں اس زبان پر کافی عبور رکھتے تھے اس لئے اس مدح سرائی کا متوقع اثر موسیو یانی اور اس کی بیوی پر بے انتہا ہوا حتے کہ وہ لڑکی بھی سن رہی تھی اور سامی کی طرف ٹکٹکی باندھے دیکھ رہی تھی۔ اور اس کے دل پر جو اثر ہو رہا تھا اس سے چہرہ پر ایک رنگ جاتا تھا اور ایک آتا تھا۔ جب تعارف ہوچکا تو وہ سب کے سب ایک میز کے گرد بیٹھ گئے ہدایت بے نے سامی کو لڑکی کے برابر اپنے داہنی جانب بٹھایا اور ہمت آفندی کو اس کے والد کے برابر اپنے بائیں جانب اور مسز یانی سامنے بیٹھی۔

قریب سب کے سب بیٹھ گئے تو موسیو یانی نے آدمی سے کہکر قہوہ خانہ کے بیرہ کو بلایا اور اس سے کہا کہ تین خالی گلاس لے آؤ۔ کیونکہ ممالک ترکی کے اس قسم کے باغوں میں دستور ہے کہ بوتلیں میز پر رکھ دی جاتی ہیں اور حاضرین کی تعداد کے اعتبار سے خالی گلاس میز پر رکھدئے جاتے ہیں یہاں کی طرح سے نہیں ہوتا ہے کہ بھرے بھرائے گلاس لائے جاتے ہیں ایسی حالت میں کوئی اور مہمان آگیا تو اس سے صرف خالی گلاس منگوالیں گے اور پینے کے بعد اس سے دوسری بوتل منگالیتے ہیں یہانتک سب کے لیے کافی ہوجائے۔

بیرہ نے خالی گلاس لاکر دئے چنانچہ موسیو یانی نے گلاس لیکر اپنے مہمانوں کی طرف بڑھایا سب نے لیا مگر سامی

آفندی نہایت ادب سے انکار کرکے پینے سے باز رہا اور پاکیزہ اور موزوں الفاظ میں عذر کرتے ہوئے کہنے لگا کہ اس کا سن وسال اس بات کی اجازت نہیں دیتا ہے کہ وہ اس قسم کی تفریحات میں پڑے جو اس کے ذہن اور فکر کو مدرسہ کی زندگی سے باز رکھیں اور اسی وجہ سے وہ ان چیزوں سے دور رہنے کو ترجیح دیتا ہے تاکہ اس کی ذکاوت و ذہن کی روشنی برقرار رہے۔ سب نے اس کے اس خیال کو پسند کیا اور اس کی اس بیدار مغزی پر تعجب کیا چنانچہ وہیں بیٹھے بیٹھے سب نے گلاس خالی کئے اور پھر سب کی سب ترکی قوم کی جو مختلف عناصر اور متضاد مذہبوں پر مشتمل ہے۔ اخلاق و اطوار پر گفتگو کرنے لگے۔ سامی آفندی بھی سب کے ساتھ شریک تھا اور فصاحت و بلاغت سے بدلائل اس کے اقوال کی تائید کرتے ہوئے ان کو جواب دے رہا تھا جس سے اس کی بیدار مغزی کا پتہ چلتا تھا اس کی مدلل گفتگو کو سنکر ہدایت بے بھی بہت ہی متعجب ہوا اس کے بعد اندرونی اور بیرونی سیاست پر گفتگو شروع ہوگئی اور سب کے سب اس میں بے انتہا منہمک ہوگئے۔ اس لیے کہ ترکی قوم حمیدی عہد میں سیاست کے متعلق ایک حرف زبان سے نہیں نکال سکتے تھے لیکن دستوری حکومت کا اعلان ہوتے ہی سب کی زبانیں کھل گئیں اور سیاست پر گفتگو جائز ہوگئی اب ان مسائل سیاسی میں ان کو اسقدر انہماک ہوگیا تھا کہ سیاست کی اس کنہ معلوم کرنے کے درپے تھے جس سے اب تک وہ بالکل نابلد تھے ہمارے اس ناول سے کچھ ہی زمانہ پہلے دستوری حکومت کا اعلان ہوا تھا۔ چنانچہ ہر جگہ اب بھی سیاسی گفتگو اور اسی کی چھان بین رہا کرتی تھی۔ اگرچہ وہ طبقہ کلیتاً اس سے ناآشنا ہوتا تھا۔ پھر فوجی اور سیاسی لوگ کیونکر یہ گفتگو نہ کیا کرتے بالخصوص ایسے مجمع میں جہاں موسیو یانی بروش جیسے ہوں اور جن کا تقرر سمرنا کے قنصل خانہ میں صرف اسی سیاسی غرض سے ہوا ہو جس کو اس کی حکومت اہمیت دے رہی تھی۔ جیسا کہ آگے چلکر آپ کو اسی ناول میں معلوم ہوجائے گا۔ چنانچہ سیاست داں حضرات سے وہ اسی وجہ سے ملتا تھا اور فوجی افسروں سے اسی غرض کے پردہ میں تعارف حاصل کیا کرتا تھا۔ جہاں کسی سے ملا اور اس نے فوراً سیاسی گفتگو شروع کردی کیونکہ اس کی حکومت اس زمانہ میں ریاست ہائے بلقان سے ایک خفیہ معاہدہ کرنیوالی تھی جس کا مقصد یہ تھا کہ ترکوں کو یوروپ سے نکالکر صرف ایشیا میں ان کو محصور کردے۔ اس سیاسی کوشش کا سہرا موسیو وینیزولاس کے سر تھا جو عثمانی سایہ میں پیدا ہوا تھا اور وہیں پرورش پائی تھی۔ غرضکہ سیاسی مسائل خوب چھڑے اور ان کے مختلف پہلوؤں پر روشنی ڈالی گئی حتی کہ وہ تمام واقعات روشنی میں لائے گئے جو برسے یا بھلے اس روز سے رونما ہوئے جس روز سے کہ انجمن اتحاد و ترقی کی بنیاد دسالونے کا میں پڑی اور اس وقت تک جب تک کہ انجمن نے آستانہ کے زمام حکومت اپنے

ہاتھ میں لی اور اس کے ساتھ ساتھ بلغاریہ نے آزادی کا اعلان کیا دوسری طرف آسٹریا نے بوسینیا اور ہرسک کو ہڑپ کیا اور اس سے جو کچھ اندرون ترکی میں اقتصادی کشمکش برپا ہوئی۔

سیاست کا میدان بہت وسیع تھا چنانچہ بڑی لمبی گفتگو چھڑ گئی۔ لیکن سامی اور وہ لڑکی خاموش تھے۔ اور ہونٹ تک نہیں ہلاتے تھے کہ اسی دوران میں اس کی ماں نے دونوں سے محض اس لیے چھیڑ چھاڑ شروع کر دی تاکہ اس کے خاوند کے مقاصد نہ ظاہر ہو سکیں جب یہ گفتگو زیادہ لمبی ہو گئی تو ہدایت بے ایلینا کی طرف مخاطب ہو کر بولا۔

ہدایت بے۔ "ہم نے اپنی اس گفتگو سے جس سے میرا خیال ہے کہ تم کو کچھ دلچسپی نہیں ہے تمہاری تفریح کو مکدر کر دیا اور اپنے بیٹے سامی کو بھی دیکھ رہا ہوں کہ وہ بھی کچھ مکدر ہے لہذا تم دونوں کے لیے مناسب ہے کہ اٹھ کھڑے ہو اور باغ میں ٹہلو اور جگمگاتی روشنی شاداب درختوں اور بھینی بھینی خوشبوؤں سے اپنے میں تازگی پیدا کرو جیسا کہ تمہارے برابر کے اور دوسرے سیلانی کر رہے ہیں۔" موسو یانی نے یہ سنتے ہی خیال کیا کہ ہدایت بے کچھ کہنا چاہتا ہے اور اس لئے سامی کو ہٹاتا ہے۔ چنانچہ اس نے اپنی لڑکی سے کہا۔

موسیو یانی۔ "بیٹی! اگر تمہارا جی چاہے تو تم بھی سامی کے ساتھ کچھ دیر باغ میں ٹہل آؤ اس میں کچھ ہرج نہیں ہے" اس کے ساتھ ہی اس نے اس کو اشارہ سے سمجھایا اور وہ سمجھتے ہی اٹھ کھڑی ہوئی اور سامی آفندی کو ساتھ لے لیا۔ یہ موقع جو اس کے خواب میں بھی نہ تھا پاتے ہی سامی تو خوشی کے مارے پھولے نہیں سمایا اور فوراً اس کے ساتھ کھڑا ہو گیا اور اس کے ہاتھ میں ہاتھ دیکر ٹہلنے لگا دونوں چلے جا رہے ہیں اور سامی خاموش ہے اور دل بانسوں اچھل رہا ہے باغ فردوس میں ایک حور کے ساتھ ہے لیکن اپنے جی کی بات نہیں کہہ سکتا ہے چنانچہ اس موقعہ کو اس نے اللہ تعالیٰ کی بڑی نعمت شمار کر کے بھی مناسب سمجھا کہ خاموش رہے اور وقتی لذت جو ہاتھ میں ہاتھ دیکر حاصل ہو رہی ہے اس سے مستفید ہو۔ خوشی اور مسرت کے دریا میں غرق ہے کہ اتنے میں اس نے سر اٹھایا تاکہ اس نور مہ جبیں کو دیکھے چنانچہ دیکھا کہ اس کے جمال میں وہ جگمگاہٹ ہے کہ جس نے تاریکی میں روشنی پیدا کر دی گویا آسمان پر چودھویں رات کا چاند ہے۔ یہ سوچتے ہی اس نے فوراً اپنی آنکھیں بند کر لیں تاکہ یہ خواب جلد ختم نہ ہو اور فکر کے دریاؤں میں جو اپنی موجوں سے اس میں تلاطم پیدا کر رہے تھے ڈوب گیا کہ اس لڑکی کی آواز سے چونکا۔

ایلینا۔ یہ چپ کیوں ہو اور بولتے کیوں نہیں ہو؟

اس نے سر اٹھا کر اس کی طرف ذرا گھور کے دیکھا اور لڑکھڑائی ہوئی زبان سے کہا۔

سامی۔ میڈم ازیل! میں کیا بولوں اور کونسی ایسی بات ہے جو کہوں۔

ایلینا۔ کم ازکم اس باغ کی خوبصورتی اور رات کا سماں جس میں ستارے گویا موتیوں کی لڑی ہیں اور جس سے تمام آسمان جھل مل جھل مل ہو رہا ہے ایسا ہے کہ اسی کے متعلق کچھ کہو۔

سامی۔ میری زبان اس بیان سے عاجز ہے کہ جس طرح سے تم نے انتہائی بلاغت سے اس مختصر عبارت میں اس کی بہترین تعریف بیان کر دی۔ لڑکی اس کے جواب سے متاثر ہو کر بولی۔

ایلینا۔ اچھا تو سمرنا اُس کی عمارات اس کی سڑکوں اس کی مجلسوں اس کی سوسائٹیوں اس کے کھیلوں اور سیر گاہوں ہی کے متعلق کہو کیونکہ میں تو نووارد ہوں اور تم یہیں کے رہنے والے ہو۔

سامی۔ میڈم ازیل! ۔ بہت اچھا۔

چنانچہ وہ اپنے شہر اس کے عمارات اور سڑکوں کی خوبیاں اور کھیلوں اور سیر گاہوں کی تعداد بیان کرنے لگا وہ سن رہی ہے اور خوشی کے آثار اس کے چہرہ پر نمایاں ہیں۔ پھر مختلف باتیں ہونے لگیں اور وہ باغ میں ٹہلتے ٹہلتے دور نکل گئے اور آنکھوں سے اوجھل ہو گئے باتوں میں ایسے لگے کہ ان کو خاصی دیر ہو گئی یہاں تک کہ ایلینا کا نوکر آ کر دونوں کو بلانے گیا کیونکہ اس کا باپ واپس جا رہا تھا چنانچہ دونوں اس جگہ واپس آ گئے۔ جی تو اُن دونوں کا یہی چاہتا تھا کہ کاش یہ چہل قدمی اور زیادہ دیر تک رہتی۔

غرضکہ اب سب کی سب باغ سے باہر نکلے اور ایک دوسرے سے آیندہ کی ملاقات تک رخصت ہو گئے اور گاڑیوں میں بیٹھ بیٹھ کر اپنے اپنے گھروں کو چلدئے سامی اپنے دوست کے ساتھ اور ایلینا اپنے باپ کے ساتھ ہے مگر دل دونوں میں سے ہر ایک نے ایک دوسرے کو دیدیا۔ جب دونوں گاڑیاں ایک دوسرے سے دور ہو گئیں تو ہدایت بے سامی کی طرف متوجہ ہو کر بولا۔

ہدایت بے۔ کہو۔ شام کیسی گذری۔ تم اس سے خوش بھی ہوئے ؟

سامی شرم سے سرنگوں ہو گیا اور اُس نے کچھ جواب نہ دیا لیکن ہدایت بے نے پھر کہا۔

ہدایت بے۔ کہو کہو! شرماؤ مت! تمہاری گفتگو کا موضوع کیا تھا۔ اور گفتگو شروع کیونکر ہوئی ؟

چنانچہ سامی نے جو کچھ گفتگو اور جس طرح سے شروع ہوئی تھی سب بیان کر دی حتیٰ کہ چھوٹی سے چھوٹی اور بڑی سے بڑی سب باتیں اس کو سنا دیں۔ اس پر ہدایت بے نے کہا۔

ہدایت بے۔ اس سے تو پتہ چلتا ہے کہ اس کا میلان تمہاری طرف ہے جو میری خوشی کا باعث ہے۔ اب میں دل سے چاہتا ہوں کہ تم دونوں میں محبت مضبوط ہو جائے کیونکہ میں دیکھتا ہوں کہ اس کا باپ دولت علیا کو آزار پہونچانے کی کوشش کر رہا ہے اس صورت میں اگر تم دونوں میں محبت بڑھ جائے گی تو ہم بیٹی کی زبان سے باپ کی نیتوں کا حال معلوم کرسکیں گے۔ میں تم دونوں کے ملانے میں اپنی تمام کوشش صرف کرتا رہونگا تاکہ تمہاری محبت بڑھے اور ہمارا کام نکلے۔

پھر ہدایت بے نے ایک ہوٹل کے قریب اپنی گاڑی روکی اور اپنے دوست کے ساتھ کھانا کھایا اس کے بعد دونوں اپنے اپنے گھروں کو چلے گئے۔



# نقد و نظر

(از اڈیٹر)

## تصحیح اللغات

یہ تقریباً سو صفحات کی کتاب ہے جو ہمارے پاس ریویو کی غرض سے آئی ہے۔ حضرت مؤلف یعنی جناب مولوی رفیع احمد صاحب عالیؔ وکیل بدایونی ایک خاموش اور سنجیدہ علمی و ادبی ذوق رکھنے والے بزرگ ہیں جو عرصہ سے ادب اردو کی خدمت میں مصروف ہیں۔ آپ کا دیوان جو تقریباً تمام اصناف سخن پر مشتمل اور آپ کی کہنہ مشقی کا روشن ثبوت ہے مدت ہوئی کہ شائع ہو چکا ہے حال میں آپ نے تصحیح اللغات ترتیب دے کر زبان اور لغت کی قابل قدر خدمت انجام دی ہے۔ زمانۂ موجودہ میں عربی و فارسی کا مذاق اٹھ جانے کی وجہ سے اکثر اردو ادیبوں کی تقریر و تحریر میں جو بے راہ روی اور بے قیدی کی شان پیدا ہو گئی ہے اُس کو دیکھتے ہوئے زبان کے بہی خواہوں کا فرض تھا کہ ان امور کی اصلاح کی جانب متوجہ ہوتے۔ مؤلف علام کی ہمت قابل ستائش ہے کہ اُنھوں نے سب کی طرف سے یہ فرض کفائی ادا کر دیا۔ اور مختلف مستند کتب لغات سے تحقیق کر کے اکثر ایسے الفاظ جمع کر دئے جن کو نہ صرف عوام بلکہ خواص بھی غلط بولتے یا لکھتے ہیں۔ آپ نے ہر لفظ کے معنی دیکر اُس کی غلطی اور صحت کی کیفیت بہ قید اعراب ظاہر کر دی ہے جس کی وجہ سے کتاب مذکور نہایت مفید اور دلچسپ بن گئی ہے۔ ہم ذیل میں چند مثالیں تصحیح اللغات سے پیش کرتے ہیں جن سے ہمارا مفہوم زیادہ واضح ہو سکے گا۔ مثلاً

| غلط | صحیح | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| اژدہام | ازدحام | استدعا (بضم دال) | استدعا (بسکون دال) |
| آصف (بہ کسر صاد) | آصف (بفتح صاد) | بقراط (بہ ضم با) | بقراط (بہ فتح با) |

| غلط | صحیح | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|
| جدّہ (نام معلم) (بفتح جیم) | جدّہ (بضم جیم) | جلوہ (بہ کسرِ جیم) یا جُلوہ (بزبان مستورات) | جلوہ (بہ فتح جیم) |
| حجامت (بہ فتح حا) | حجامت (بکسر حا) | خراج (بکسر خا) | خراج (بہ فتح خا) |
| رمضان (بسکون میم) | رمضان (بہ فتح میم) | سیّد (بہ فتحہ یا) | سید (بہ کسر یا) |
| شجاعت (بضم شین) | شجاعت (بہ فتح شین) | صندوق (بہ فتحہ صاد) | صندوق (بہ ضم صاد) |
| نواب (بلا تشدید واو) | نواب (بہ تشدید واو) | نوید (بہ فتح واو) یا نوِیل (بزبان جہلا) | نوید (بہ ضم نون و کسر واو) |

ہمارا خیال ہے کہ یہ کتاب زبان کے اغلاط کی تصحیح میں ارباب ادب خصوصاً شعرا اور طلبہ کی کامل رہنمائی کرے گی اور نہایت کارآمد ثابت ہوگی۔ سررشتۂ تعلیم کا فرض ہے کہ ایسی کتابوں کو مدرسوں میں رائج کرے تاکہ طالبعلموں میں صحت زبان کا ذوق پیدا ہو۔ آخر میں جیسا کہ خود جناب مولف نے دیباچہ میں ظاہر کر دیا ہے یہ بتا دینا ضروری ہے کہ "وہ الفاظ عربی و فارسی جو اردو میں اپنی اصل کے خلاف جمہور فصحا کی زبان و قلم پر رائج ہوگئے ہیں گو اصلاً صحیح نہ ہوں اردو ادب میں صحیح ماننے چاہئیں کیونکہ یہ ایک قسم کی تہنید ہے۔" مگر ظاہر ہے کہ عوام کا استعمال مستند قرار نہیں دیا جا سکتا۔ کتاب مذکور دیدہ زیب تقطیع اور خوشنما طباعت کے ساتھ نظامی پریس بدایون سے شائع ہوئی ہے اور اسی پتہ سے ۸ر میں ملتی ہے۔ حسنِ طباعت کے لیے نظامی پریس کا نام ہی کافی ضمانت ہے۔ شروع میں حضرت مولانا احسن مارہروی کا محققانہ مقدمہ ہے۔

# HERE AND THERE.

BY
**Sulaiman Mohammad**
*Class X. A.*

(1) Sunday Island, in the Pacific is really the tallest mountain in the world. It rises 2,000 ft. out of five miles of water, and is thus nearly 30,000 ft. from base to summit.

(2) Thirty-one cities in the world have more than 100,000 telephones.

(3) At sea or over a level plain the human eye, at a height of 5 ft. from the ground can see an object 2·9 miles away.

(4) Bannanas are banned in Italy because they do not grow in Italy or in any Italian Colony.

(5) The height standard for infantry soldiers is now 5 ft. 2 ins.

(6) The fly, as a germ carrier, is capable of doing more harm than a mad elephant.

(7) Fish, either fresh or salt water, is much more digestible than any other form of flesh.

(8) Syria, Persia, and Iraq are the latest countries to adopt the right hand rule of the road.

(9) A diamond, under pressure in the jaws of a vice becomes phosphorescent and emits a light like that of a glow-worm.

*Servant:* "No, sir; he comes once a month to read the magazines."

---

*He:* "You wouldn't marry me for my money, would you?"

*She:* "Why, no, you silly boy! I wouldn't marry you for anything."

---

*Student:* "I have just bought an encyclopaedia and there is everything in it that you want to know."

*Landlady:* Then just look and find out when I am to receive the money for your rent.".

---

*Mistress:* "I am Cornish by birth."

*New Maid:* "You don't say so! I always thought they was caused by tight shoes."

*Employer (to office boy):* "How do you find yourself these cold mornings, Tommy?"

"Quite easily, thank you, sir, I just throw back bed clothes and there I am!"

---

"My Lord," said the foreman of an Irish jury, when giving verdict, "We find the man who stole the mare 'Not Guilty."

---

*Doctor;* "Your coughing seems to be easy."

*Patient:* "It should be so—been practising all night."

---

*She*: "How did you manage to come here?"

*He;* "On my feet."

In two mintues she had returned to the box-office.

"I am afraid there's been a mistake," she stammered.

'I thought this was a picture show, but when I got downstairs I discovered that a man with asthma was giving a lecture in German."

---

Harassed carpet salesman (appealing to husband): "you won't beat this, sir.'

*Wife* (snappily): "You'll pardon me—he will if I buy it."

---

"That man cheats," said a golfer, as he entered the club-house. "He lost his ball in the rough and played another ball without losing a stroke."

"How do you know he didn't find his ball?" asked a friend.

"Because I've got it in my pocket."

---

*Teacher:* "What is a cannibal, Tommy?"

*Tommy:* "Please, teacher I don't know."

"Well, if you ate your father and mother, what would you be?"

"An orphan, miss!"

---

*Sunday School Teacher:* "Johnny, what can you tell me about Aaron?"

*Johnny:* His name was the first in the telephoe book."

---

*Wife:* "I read the other day that the giraffe has a tongue eighteen inches long"

*Husband:* "Aren't you jealous?"

---

Noisy soup drinker (in restaurant): "Whatcha looking at"

Another Diner: "Sorry, thought you'd fallen in."

---

*Author:* "May I have some further details about this magnificent estate you offer for sale?"

*Agent:* "Do you wish to buy it?"

"No; but I think I can use your glowing description of it in my new novel.

---

*Teacher:* "What is an island?"

*Bright Lad:* "A place where the bottom of the sea sticks up through the water."

*Uncle:* "You speak seven langvages, do you? Well, let's hear you say 'good morning' in Italian."

*Nephew:* "Gooda mornin'!"

---

*Doctor:* "Is that a patient in the waiting room?"

## WIT AND HUMOUR.

BY

**Sulaiman Mohammad,**

*8, Jubilee Hostel.*

*Suspicious Butler* (downstairs at 2. a. m. after hearing noise) :

" Is that your lordship ?"

*Voice from the Darkness* :" Yes that's me!"

---

After terrific struggles, the school boy finished his examination paper. Then, at the end, he wrote:

" Dear Mr. Examiner,—If you sell any of my answers to the papers, I expect you to hand me half the profits."

---

*Pretty Waitress* : " Are you the fried haddock ?"

*Susceptible Diner*: " No, the lonely sole."

---

"You'll be round to night. Bob?" "said Dora.

"Rather! But you must tick off that ugly-looking fellow who drives your car and works in your garden; he gives me a nasty look when he sees me."

"Oh, don't worry." replied Dora airily: " that's only father."

---

" Is he one of the landed gentry?"

" No, he's still a bachelor."

---

*Father* speaking to prospective son-in-law) :

" The man who gets my daughter will get a prize."

---

*Suitor*: "May I see it please?"

*Customer*: "You say this material is the very latest fashion?"

*Assistant*: "The very latest, madam."

" But will it fade in the sun?"

"No! It's been in our window for two years.'

---

An old lady with an hour to spare went into a cinema without realising that a talking film was being shown.

داد کے شور سے ہم مہمانوں کی بعض غزلیں پڑھنا دشوار کر دیا اور اسے اپنی خصوصیت بنا کر اس سے خوش بھی رہے حضرت قبلہ مولانا احسن اور حضرت گرامی پرنسپل صاحب کالج کے لئے دل ہی وقف ہے۔ شکریہ کیا؟ پھر یہ کہنا بھی ضروری ہے کہ آپ حضرات کی بھی وہ نوازشیں ہیں جن سے بدنصیب اور بے وسیلہ مسلمانوں کے علوم و فنون اُن کی قومی خصوصیات اور ادبی روایات محفوظ رہ سکتی ہیں، حضرت احسن، حضرت پروفیسر تیدی اور دوسرے پروفیسر صاحبان منتظم طلبہ نے مہمانوں کے ساتھ ہی مشاعرہ کے نظم اور وقار کو جس بلند پایہ خوش اسلوبی سے باقی رکھنے کی کوشش فرمائی اُس کے لئے ہم جس طرح ان اپنے دینی بھائیوں کے شکر گزار ہیں وہاں ہم حضرت گرامی پرنسپل صاحب کو بھی مبارک باد پیش کرتے ہیں کہ آپ کے خلوص نیت سے اُن کے کالج کا یہ "آل انڈیا مشاعرہ" اپنی تمام روایات کے ساتھ کامیاب رہا، خدا کرے یہ مشاعرہ انھی مسرتوں کے ساتھ اس مرتبہ بجائے شدید جاڑے کے کسی معتدل اور خوشگوار موسم میں ہو۔ آمین



یہ تو تھی " روداد مشاعرہ" اب چند باتیں ایسی بھی سن لیجئے جنھیں ظرافت و خوش طبعی کے مقابل عقل و ضرورت سے تعلق ہے اور وہ یہ ہیں:

علی گڑھ یعنی کالج اور یونیورسٹی کی علمی و ادبی روایات اور ذمہ داریوں کے یہ معنی نہیں کہ وہاں ہر سال کوئی ایسا ہی مشاعرہ ہو جایا کرے جیسا کہ ہندوستان کے ہر شہر میں ہوتا رہتا ہے، بلکہ جس طرح علی گڑھ اسلامی ہند کی ذہنی اور عقلی اصلاح و ترقی کا ایک عظیم الشان مرکز عمل یا مصلح ہے اُس کی نسبت سے یہاں کی ہر تحریک میں کوئی ایسی شان ضرور ہو جو مسلمانوں کے عام ذہنی اور فکری اداروں سے اُسے ممتاز و مفید ثابت کر سکے، اس لئے آئندہ مشاعرہ کے لئے ذیل کی تجویز و تحریک پیش ہے۔

(۱) آئندہ مشاعرہ میں جس قدر غزلیں اور نظمیں پڑھی جائیں گی وہ اس طرح روداد میں شائع نہ ہوں گی بلکہ ہر غزل اور ہر نظم پر ایک عروضی اور فنی تنقید ہوگی۔ اس تنقید سے جہاں شاعر کو اپنے نقائص کا علم ہوگا وہاں ناظرین کی علمی اور فنی معلومات میں اضافہ ہوگا، اگر کلام قابل ستائش ہوگا تو اس پر نہایت متانت سے بہتر داد دی جائے گی کیوں کہ اس تنقید سے کسی کی دل شکنی مقصود نہیں بلکہ اصلاح و خدمت مقصود ہے۔

۲ - جو کم علم، کم عمر اور کم سمجھ لڑکے یا شعرا اپنی واقعی اور علمی قابلیت سے بلند اور نمایاں غزل یا نظم دوسروں سے لکھوا کر پڑھتے ہیں اُن کا سختی سے بھانڈا پھوڑا جائے گا، کیوں کہ شعر کی خوبی کا معیار، علم و عقل ہونا چاہیے و ذہن پوشی نہیں، ورنہ بچوں سے بہترین غزلیں پڑھوانے کا مقصد یہ ہوا کہ مشاعرہ کے صاحب علم و فضل اور ارباب غور و شعر کار دانستہ طور پر "بے وقوف" بن کر یہ کہتے رہیں کہ "صاحبزادے خوب غزل کہی۔ ایسی دانستہ داد کے یہ معنی ہیں کہ ہماری علمی مجالس کا ذوق "علم پسندی" نہیں بلکہ "حماقت پسندی" ہے اس لئے ضرورت ہے کہ ہر طالب علم اور ہر "شاعرزادہ" آئندہ کلامِ غیر کو اپنا کہہ کر نہ پڑھے ورنہ اس پر ہم جو کچھ لکھیں گے اُس کی شدت کے ہم ذمہ دار نہیں

۳ - ایسے شعرا کے نہایت مضحک خاکے اُڑائیں گے جو غزل پڑھنے سے پہلے اور غزل پڑھتے وقت مضحکہ انگیز تکلفات اور لائق استہزا حرکات و اطوار کو اختیار کر کے مجلسی ذوق میں غور و تاثر کی جگہ مذاق اور ہائے وہو کی بیہودگی کو رواج دے رہے ہیں اور یہ سب کچھ اس لئے ہو گا کہ اس زمانہ کو "علم و عقل اور تہذیب و روشن خیالی کا زمانہ" کہتے ہیں، پھر کس قدر شرم ناک بات ہے کہ اس درجہ بیداری میں ہمارا مجلسی رنگ انھیں لایعنی خرافات میں آلودہ رہے جو جہل و بے خبری کے عہد کا نہایت گھناؤنا اور گندہ ورثہ ہے۔

اس گزارش کا مقصد یہ ہے کہ آئندہ مشاعرہ میں "غزل اور شاعر دونوں کو سنبھل کر آنا چاہئے اور ہماری قلمی دیانت و ذمہ داری کی یہی وہ "شرطِ بلاغ" ہے جسے ہم پورے ادب سے پہلے ہی آپ تک پہونچا رہے ہیں کیوں کہ دنیا جانتی ہے کہ ہم خوشامد کے بعد اگر حق کہنے اور حق لکھنے پر آجائیں تو پھر یہ "اپنا علی گڑھ کالج والے تو ایک طرف وہ "آف انڈیا والی گورنمنٹ" تک سے تو ڈرتے نہیں اور یہی تو راز ہے جو علی گڑھ کالج اور علی گڑھ یونیورسٹی والے بھی ہم سے دور ہی دور رہا کرتے ہیں۔

ما علینا الا البلاغ

ملا رموزی

# مصرع طرح

## بے خودی کا ہے یہ عالم کہ خدا یاد نہیں

## آرزو۔ منشی افتتاح الرحمن صاحب ساکن ڈبائی

قیس مجنوں نہیں، یا وامق و فرہاد نہیں — کون ہے راہِ محبت میں جو برباد نہیں
مدتیں ہوگئیں بجلی کو نشیمن پھونکے — کون کہتا ہے نشیمن مرا برباد نہیں
قصۂ رنج و الم اُن کو سناؤں کیوں کر — ہمتِ نالہ نہیں، طاقتِ فریاد نہیں
پھیر کر خنجرِ برّاں رگِ بسمل پہ کہا — ظلم کرنے سے جو باز آئے وہ جلاد نہیں
رگِ بسمل سے تو لپٹے ہوئے دیکھا تھا ضرور — کتنے ارمان ہوئے ذبح یہ کچھ یاد نہیں
عالمِ نزع تھا گم ہوش تھے، لب پر دم تھا — آئے ہوں گے وہ عیادت کو ہمیں یاد نہیں
کس طرح قیدیٔ زلف اُن کے رہا ہوتے ہیں — آرزو ہم کو یہ ترکیب رہا یاد نہیں

## ابر۔ منشی احمد حسین صاحب انصاری گنوری

اب رہائی کی تمنا ہمیں صیاد نہیں — چھٹ کے جائیں تو کہاں راہِ وطن یاد نہیں
غیر تک تھے مرے ماتم میں مگر آپ نہ تھے — بات کی بات ہی کچھ شکوۂ بیداد نہیں

چھٹنے والوں کی طرف دیکھ کے رو دیتے ہیں ۔ جن اسیروں کی مقرر کوئی میعاد نہیں
مطمئن رہیے کہ پھونکے گی ہمارا ہی جگر ۔ ہو رسا آپ کے در تک وہ فریاد نہیں
داغِ دل تیری شہادت کی ضرورت اب ہے ۔ کہ انھیں حشر کے دن اپنے ستم یاد نہیں
اب یہ لذت کشِ جور آگئے ہوئے سے تھے صیاد ۔ کیوں اسیروں پہ کئی روز سے بیداد نہیں
دیکھ تو چل نہ بسے ہوں کہیں زنداں میں اسیر ۔ آج کیوں رات سے ہنگامۂ فریاد نہیں
یہ گھٹائیں یہ ترشح یہ بہاریں یہ قفس ۔ ہے مقدر کا گلہ شکوۂ بیداد نہیں
سوچ لے پھر کہ اٹھاتے ہیں مری لاش عزیز ۔ اور حسرت تو جفا کی ستم ایجاد نہیں
خونِ رگ رگ نے دیا ہو گئی تکمیلِ جنوں ۔ اب یہ وحشت مری منت کشِ فصاد نہیں

## احسن مارہروی مہتمم مشاعرہ

درسِ عبرت ہے یہ مجبور کی روداد نہیں ۔ لبِ فریاد ہیں وا، طاقتِ فریاد نہیں
ایک بلبل ہی غمِ قید سے ناشاد نہیں ۔ اس زمانے میں خیالات بھی آزاد نہیں
گھر کو بھولا ہوں غریب الوطنی میں ایسا ۔ ہے کدھر راہِ وطن یہ بھی مجھے یاد نہیں
ایک ضرب اُس کی فقط، اس کی ہزاروں خلشیں ۔ ناخنِ غم سے سوا، تیشۂ فرہاد نہیں
اُٹھتے ہیں گنجِ شہیداں سے بگولے بنتے ۔ عالم آباد وہ ہیں عالمِ برباد نہیں
اُن کو معلوم نہیں جذبۂ الفت کیا ہے ۔ اُن کے احساس کی دنیا ابھی آباد نہیں
قسم اپنی، ستم اپنا، مری خواہش، مرا نام ۔ یہی دو چار ہیں باتیں جو انھیں یاد نہیں
غم کی تخلیق مرے ساتھ ہوئی ہے احسن ۔ کون کہتا ہے کہ میرا کوئی ہمزاد نہیں

## احمد۔ محمد احمد صاحب متعلم درجۂ دوازدہم مسلم یونیورسٹی انٹر کالج

گلۂ جور نہیں شکوۂ بیداد نہیں ۔ کچھ خطا اس میں تری اے ستم ایجاد نہیں

اُن کا وعدہ جو اُنھیں یاد دلایا تو کہا — کچھ کہا ہوگا کبھی اب تو مجھے یاد نہیں
برق جب گرتی ہے تب میرے ہی کاشانے پر — ایسا دنیا میں کوئی خانۂ برباد نہیں
سن کے حالِ دلِ پُردرد یہ فرماتے ہیں — کوئی بات اس کے سوا اور تمھیں یاد نہیں
جی میں آتا ہے کہ اس بھول پہ ہو جاؤں فدا — لیکے دل مجھ سے یہ کہتے ہیں مجھے یاد نہیں
اپنے جذبات کا اظہار ہے اس میں احمد — نالۂ قیس نہیں ماتمِ فرہاد نہیں

## اختر۔ سید اختر امام صاحب عظیم آبادی متعلم درجۂ دہم

سبقِ جذبِ محبت سے ہوں اب تک زندہ — کون کہتا ہے کہ برباد ہوں، برباد نہیں
میں ہوں اُجڑا ہوا گلشن جسے ویراں کہئے — جس طرف دیکھئے دنیا مری آباد نہیں
خواب میں ایک جھلک دیکھی تھی اُن کی لیکن — بخدا اس کے سوا کچھ بھی مجھے یاد نہیں
میں تری راہ میں مجذوب بنا آخر کار — "بے خودی کا ہے یہ عالم کہ خدا یاد نہیں"
بے کہے حالِ دل اختر انھیں معلوم ہے سب — عاشقی میں ہمیں کچھ حاجتِ فریاد نہیں

## اختر۔ فیاض احمد صاحب بھوپالی متعلم درجۂ دوازدہم مسلم یونیورسٹی کالج

جرأتِ ضبط نہیں، ہمتِ فریاد نہیں — اور یہ کیا ہے جو دنیا مری برباد نہیں
گلۂ بخت نہیں، شکوۂ صیاد نہیں — ہم اسیرانِ جنوں خوگرِ فریاد نہیں
ضبطِ گریہ نہیں، پابندیِ فریاد نہیں — قیدیوں کو ابھی آدابِ قفس یاد نہیں
پھر اسیرِ غمِ گلچین و ہوائے گل ہوں — میں رہا ہو تو گیا ہوں مگر آزاد نہیں
یا وہ حالت کہ نظر میں تھی ہر اک منزلِ دشت — یا یہ عالم کہ مرا گھر بھی مجھے یاد نہیں
طور کیا، عرش سہی، حسنِ طلب ہو تسکین — پھر کوئی سعیِ نظر حسرتِ برباد نہیں
دل کی افسردگیِ ذوق، الٰہی توبہ — کوئی جذبہ نہیں ایسا کہ جو برباد نہیں

کیا کہوں تم سے کہ افسانۂ ہستی میرا — ہے وہ قصّہ کہ کہیں سے بھی مجھے یاد نہیں

یہ بھی عرفانِ حقیقت ہے کہ خوابِ ہستی — یاد رکھنے کی تھی اک چیز مگر یاد نہیں

کیوں ہیں اخترؔ یہ زمانے کی فضائیں خاموش — کیا چمن میں کہیں ہنگامۂ فریاد نہیں

## اصغرؔ۔ مولوی محمد اصغر صاحب گونڈوی

اللہ اللہ رے ساقی تری صہبائے الست — تیرے مستوں کو وہ پیمانِ وفا یاد نہیں

یوں بھی کچھ روز محبت میں گزر جائیں گے — میں انھیں یاد نہیں ہوں وہ مجھے یاد نہیں

## امجدؔ۔ محمد امجد علی صاحب (علیگ) انسپکٹر خفیہ پولس حیدرآباد دکن

آہ کا حکم نہیں، رخصتِ فریاد نہیں — حسن بیداد جو کر جائے وہ بیداد نہیں

ہجر میں پائی وہ تکلیف کہ سب بھول گیا — اب یہی یاد کا عالم ہے کہ کچھ یاد نہیں

دل میں آتے جو نہیں آپ یہ باعث کیا ہے — آپ کا گھر ہے مگر آپ سے آباد نہیں

سوزشِ غم سے جلا جاتا ہوں میں صورتِ شمع — آہ لب پر نہیں، نالہ نہیں، فریاد نہیں

اُس نے اس ناز سے پامال کیا تربت کو — ہے مجھے ناز کہ مٹی مری برباد نہیں

جان و دل تاب و تواں ہوش و خرد ہیں راہی — ایک اُمید ہی باقی ہے جو برباد نہیں

آشیاں رکھتے ہیں ہم گلشنِ آزادی میں — خوفِ گلچیں نہیں امجدؔ غمِ صیاد نہیں

## انورؔ۔ محمد قمر الدین صاحب متعلم مسلم یونیورسٹی کالج

خوگرِ جور رہوں اتنا مجھے کچھ یاد نہیں — ظلم کچھ باقی ہیں یا اب کوئی بیداد نہیں

چاہیئے جذبۂ صادق جو پلٹ دے تقدیر — عشق کچھ منحصرِ نالہ و فریاد نہیں

حسن کی شان کہ ہو آہ و فغاں سے پیدا — میری عادت ہے کہ میں خوگرِ فریاد نہیں

خلشِ عشق ہی کافی ہے مرے دل کے لئے — تم نے کیا خوب کہا، تجھکو مری یاد نہیں

جب سے تم نے رخِ تاباں سے اٹھائی ہے نقاب — بے خودی کا ہے یہ عالم کہ خدا یاد نہیں

ہے تعجب ترے در پر بھی نہ نکلیں ارماں — تیرا کوچہ ہے کوئی جنتِ شداد نہیں

قید میں ہو گئی اتنی ترے گھر سے الفت — یاد اب سیرِ چمن بھی مجھے صیاد نہیں

آگیا اب تو ہمیں لطفِ اسیری انور — غم بے بال و پری اب مجھے صیاد نہیں

## بسمل ۔ محمد احمد صاحب بی اے متعلم ایم اے مسلم یونیورسٹی

شاد کب تھا جو کہا تو نے کہ ناشاد نہیں — یہ ترا حسنِ نظر ہوگا مجھے یاد نہیں

کیا کہوں ہجر میں کیوں جرأتِ فریاد نہیں — سامنے تو ہے تصور میں تری یاد نہیں

آتی ہے بوئے چمن مجھکو قفس سے پیہم — شاخِ گل کی تو کہیں تیلیاں صیاد نہیں

پوچھئے آپ نہ رودادِ محبت مجھ سے — داستاں یاد تو ہے طرزِ بیاں یاد نہیں

میں قفس میں ہوں، چمن میں ہے مرا پائے نظر — میری فطرت تو ہے آزاد میں آزاد نہیں

میری آنکھوں میں ہیں یا مرے دامن پہ رہیں — قطرۂ اشکِ تمنا کہیں برباد نہیں

عالمِ یاس تو ہر لحظہ ہے ہنگامہ طلب — ہاں مگر شوق کی دنیا کہیں آباد نہیں

بابِ لعنت میں ہوں اک نکتۂ رنگیں بسمل — میری ہستی کا فسانہ نہیں روداد نہیں

## آصف صاحب

گلۂ جور نہیں، شکوۂ بیداد نہیں — پیکرِ درد ہوں لیکن لبِ فریاد نہیں

حسن کو آپ ہوا اپنا تماشا منظور — اور کچھ باعثِ ہنگامۂ ایجاد نہیں

عشق میں حوصلۂ صبر ہے شرطِ اول — کس کو معلوم زیاں کاریٔ فرہاد نہیں

مختصر ہے یہی افسانۂ ایامِ شباب — خواب تو اک نظر آیا تھا مگر یاد نہیں

لذتِ درد خدا حافظ و ناصر تیرا
وہ ستم کیش اب آمادۂ بیداد نہیں

آج گردش میں ہیں بلائے قفس کچھ تنکے
آشیاں ہی تو یہ میرا کہیں صیّاد نہیں

جذبۂ شوقِ شہادت کا بُرا ہو یا رب
دیکھ کر میرا لہو ہوش میں جلّاد نہیں

روز دنیا سے سفر کرتے ہیں جانے والے
پھر بھی بستی عدم آباد کی آباد نہیں

کیوں تأسف کو نگاہوں سے گرایا تُو نے
بے وفا کیا تجھے پیمانِ وفا یاد نہیں

## توحید - سیّد الٰہ بخش صاحب متعلم بی ٹی کلاس

ناشکیبائی کی مجرم مری فریاد نہیں
دل کی عادت ہی یہی شکوۂ بیداد نہیں

دل نشیں جب سے ہے تصویرِ ستمگر تیری
اشک رکتے نہیں تھمتی کبھی فریاد نہیں

چٹکیاں لیتی ہیں رہ رہ کے ادائیں تیری
جو نکل جائے مرے دل سے یہ وہ یاد نہیں

تیرے جلوے ہی سے روشن ہے شبستانِ خیال
دل وہ تاریک ہے جس دل میں تری یاد نہیں

وہ ارادہ ہی نہیں جس میں نہ ہو استقلال
وہ عمارت نہیں جس کی کوئی بنیاد نہیں

غم ہے مضمر مری ہر ایک خوشی میں توحید
زخم کی طرح میں خنداں ہوں مگر شاد نہیں

## جگر مرادآبادی

نالہ پابندِ نفس ہے دلِ ناشاد نہیں
یہ تو فریاد کی توہین ہے فریاد نہیں

اب یہ کیا بات کہ آباد نہیں شاد نہیں
دل گزرگاہ تری ہے تجھے کیا یاد نہیں

آنکھ کہہ دے جسے وہ عشق کی روداد نہیں
دل سے آ جائے جو لب تک مری فریاد نہیں

ہم وہ مدہوشِ ازل ہیں کہ الٰہی توبہ
دل سے کیا کہہ کے چلے تھے ہمیں کچھ یاد نہیں

مستیٔ غم کا ہے ادراک جسے کہتے ہیں درد
ہستیٔ دل کا ہے احساس تری یاد نہیں

آنکھ غافل ہے کہ ہے تشنۂ دیدار ہنوز
دل ہے آگاہ کہ تو خود ہے تری یاد نہیں

پھونک دے قیدِ تعین کو بھی اے برقِ جمال — دل ہے آزاد نگاہیں ابھی آباد نہیں
تم نے کیوں انجمنِ ناز میں تیور بدلے — دل دھڑکنے کی صدا ہے کوئی فریاد نہیں
غم سلامت ہے تو کرلے گا بہت دل پیدا — سچ کہا آپ نے ہستی تری برباد نہیں
دور ہے منزلِ عرفانِ خودی اور یہاں — "بے خودی کا ہے یہ عالم کہ خدا یاد نہیں"
مجھ سے اے دوست مری برہمیٔ شوق نہ پوچھ — بھول جانے کے سوا اب مجھے کچھ یاد نہیں
دل ہو یا ذوقِ طلب یا نگہِ حسنِ شباب — کوئی آزاد نہیں روح جو آزاد نہیں
ہاں غمِ یار ترے دم سے ہے تعمیرِ حیات — تو سلامت ہے تو ہستی مری برباد نہیں
مختصر ہے مری ہستی کی حقیقت یہ جگر — مجھ میں آباد ہیں سب میں کہیں آباد نہیں

## حامد ۔ حامد سعید صاحب بھوپالی

چشمِ تر منفعلِ شکوۂ بیداد نہیں — یہ مرے ضبط کی اک موج ہے فریاد نہیں
وجہِ تسکیں نظرِ عالمِ ایجاد نہیں — یاں وہ جلوے نہیں وہ حاصلِ فریاد نہیں
رنگِ بربادیٔ کاشانۂ ہستی توبہ — اور در و دیوار کا خاکہ بھی مجھے یاد نہیں
نالۂ بلبلِ بے تاب ہے یا نغمۂ نے — میری فریاد کے آگے کوئی فریاد نہیں
اڑنے والے تو قفس توڑ کے اڑ جاتے ہیں — ان کو پروائے نگہبانیٔ صیاد نہیں
دیکھنا ذوقِ اسیری کہ غلامانِ جنوں — اس قدر خوش ہیں قفس میں کہ چمن یاد نہیں
ان فضاؤں میں پریشانِ جنوں پھرتا ہوں — ایک نغمہ بھی جہاں حاصلِ فریاد نہیں
نقش ہے دل پہ ہر اک حادثۂ ردِ سوال — اب یہ صرف آپ کی خاطر ہے جو کچھ یاد نہیں
بے حسی کا یہی عالم ہے تو اے اہلِ قفس — ہے یہ وہ قید کہ جس کی کوئی میعاد نہیں
کیا مٹائے گا وہ کافر کہ ہماری ہستی — وہ حقیقت ہے جو مٹنے پہ بھی برباد نہیں
حسنِ معصوم تو ہے صرفِ تبسم حامد — دلِ ناشاد اگر شاد نہیں شاد نہیں

## حزیںؔ۔ صلاح الدین صاحب متعلم درجۂ دہم

ضبط کی تاب مجھے اے دلِ ناشاد نہیں — چھیڑتا کیوں ہے کہ اب طاقتِ فریاد نہیں
اس قدر رنج و مصیبت کا ہوں عادی ہمدم — کہ مجھے قید میں بھی شکوۂ صیاد نہیں
میں وہ اک ہستیٔ ناکام ازل ہوں کہ مجھے — باعثِ رنجشِ اربابِ وفا یاد نہیں
وائے ناکامیٔ قسمت کہ ہم ایسے ڈوبے — بدنصیبی ہے مصیبت میں خدا یاد نہیں
رحم کر رحم مرے حال پہ اے چرخِ بریں — یہ دل و جانِ حزیں درخورِ بیداد نہیں

## حسرتؔ۔ سید فضل الحسن صاحب موہانی

شکرِ الطاف نہیں شکوۂ بیداد نہیں — کچھ ہمیں تیری تمنا کے سوا یاد نہیں
گیسوئے دوست کی خوشبو ہے دو عالم کی مراد — ہے یہ وہ نکہتِ برباد کہ برباد نہیں
محوِ گل ہے یہ عنادل کہ چمن میں گویا — خوفِ گلچیں کا نہیں خطرۂ صیاد نہیں
جان کر دی تھی کسی نے ترے قدموں پہ نثار — یہ بھی تو بھول گیا یہ بھی تجھے یاد نہیں
تجھ سے یا تیری محبت سے اُسے کیا سروکار — دل جو ناکام نہیں روح جو ناشاد نہیں
شکوۂ چرخِ جفا جو سے گزر کر جو کہے — کچھ تجھے بھی یہ مجالِ لبِ فریاد نہیں
قیدِ مذہب سے بھی کچھ بڑھ کے ہے قیدِ غمِ عشق — حسرتؔ آزاد ہے کہنے ہی کو آزاد نہیں

## حناؔ۔ سید نونہال مہدی صاحب متعلم درجۂ ہم انٹر کالج علی گڑھ

عادتِ شکوہ نہیں خوگرِ فریاد نہیں — تیرا جانباز ہوں آزردۂ بیداد نہیں
قتل ہونے میں تو حجت بھی مجھے جلاد نہیں — قابلِ حلق گر خنجرِ بے داد نہیں
نام ہی نام ہے حریت و آزادی کا — حال یہ ہے کوئی آزاد بھی آزاد نہیں

شور نالوں کا شبِ ہجر جو ہو جاتا ہے
یہ بھی اک یاد ہے اس کی کوئی فریاد نہیں

محوِ حیرت تھا تصور میں شبِ غم اتنا
میں تھا یا آپ کی تصویر تھی کچھ یاد نہیں

اے حنا جس کو سناتا ہے وہ سن لیتا ہے
گوشِ نااہل کے قابل مری فریاد نہیں

## دیوانہ - محمد فاروق صاحب

کہہ رہے کیا ہو کہ مجنوں نہیں فرہاد نہیں
مجھکو دیکھو تو بھلا میں بھی تمھیں یاد نہیں

تم کو جس دن سے غرض میری وفا سے نہ رہی
بس اسی دن سے مجھے شکوۂ بیداد نہیں

کل کے وعدوں کے بھلاوے یہ ہیں سے کیا خوب
اور تم کل جو یہ کہدو کہ مجھے یاد نہیں

ہاں نہیں ہے تو نہیں پیرویٔ رسمِ خلیل
ورنہ نمرود نہیں ہم میں کہ شداد نہیں

بے خودی کا یہ تقاضہ کہ خدا بن بیٹھوں
"بے خودی کا ہے یہ عالم کہ خدا یاد نہیں"

میرے ہونے ہی سے وابستہ ہے سب کا ہونا
جس گھڑی میں نہیں یہ عالمِ ایجاد نہیں

آج کی بات کو کیوں کل پہ اٹھا رکھا ہے
کل اسے کہتے ہیں جس کی کوئی میعاد نہیں

نفی کے بعد اب اثبات کہاں سے لاؤں
اپنی ہستی نہیں اور غیر کی بنیاد نہیں

خود قفس توڑیئے صیاد کے وعدے کیسے
جن میں ہمت ہے وہ منت کشِ امداد نہیں

## رازؔ - راز صاحب چاندپوری

قصۂ حسن نہیں عشق کی روداد نہیں
حیف وہ بزم جو اس ذکر سے آباد نہیں

موردِ رنج و الم کشتۂ بیداد نہیں
وائے بر عیشِ جہاں! مجھکو خدا یاد نہیں

ہم صفیرانِ چمن واہ یہ پرسش یہ کرم
اب مجھے شکوۂ بے مہریٔ صیاد نہیں

میں ہوں ناشادِ ازل خیر مگر حیرت ہے
عشرت آباد جہاں میں بھی کوئی شاد نہیں

قصۂ جورِ فلک شکوۂ ایامِ زبوں
ایک افسانہ ہے جس کی کوئی بنیاد نہیں

سر فروشانِ محبت پہ خدا کی رحمت
مدعی سب ہیں مگر ایک بھی فرہاد نہیں

واہ اے منظرِ خوش وقتیٔ منزل قرباں
دشتِ غربت کے مصائب بھی مجھے یاد نہیں

میں خطاوار مگر تیرے کرم کے صدقے
ایک مجبور تو یوں مستحقِ داد نہیں

راز یہ نامۂ احسن یہ پیامِ عزت
وائے تقدیر کہ میں آج بھی آزاد نہیں

## رضی ۔ رضی احمد صاحب بدایونی

ہمتِ ضبط نہیں طاقتِ فریاد نہیں
لطفِ بیداد بہ اندازۂ بیداد نہیں

حشر میں داد طلب کشتۂ بیداد نہیں
تھے ستم اتنے کہ تفصیلِ ستم یاد نہیں

بے اثر جلوۂ گل نغمۂ بلبل بے کیف
اب وہ رنگِ چمنِ عالمِ ایجاد نہیں

ہوش اتنا ہے اٹھی تھی رخِ روشن سے نقاب
کیا ہوا اس کے سوا پھر مجھے کچھ یاد نہیں

نہ نشانِ کفِ پا ہوں نہ غبارِ سرِ راہ
مجھسا دنیائے طلب میں کوئی برباد نہیں

حسن ہے ہفت نظر ذوقِ تماشا محدود
عام ہے جلوہ ۔ نگاہیں مگر آزاد نہیں

ہو محبت میں جو شرمندۂ احسانِ اثر
آہ میں آہ وہ فریاد میں فریاد نہیں

اے ستم پیشہ یہ اندازِ تغافل کب تک
کیا تجھے اور کوئی طرزِ ستم یاد نہیں

قید سے شاید اسیرانِ جنوں چھوٹ گئے
آج زنداں میں وہ ہنگامۂ فریاد نہیں

خاک میں مل کے ملی منزلِ مقصود رضی
غیر مشکور مری کوشش برباد نہیں

## رواں صاحب

اُن سے پوچھے کوئی یہ کیا ہے جو بیداد نہیں
منہ پہ کہتے ہیں کہ واں کون تھا کچھ یاد نہیں

روح کیا روح جو ہو قیدیٔ زندانِ حیات
دل ہے کیا دل جو غمِ دہر سے آزاد نہیں

نعمتیں سب مرے خالق نے عطا کی ہیں مجھے
پھر بھی دل کو یہ قلق ہے کہ میں آزاد نہیں

اب خزاں آئے چمن میں کہ رہے فصلِ بہار
مجھ سے کیا واسطہ جب دل مرا آزاد نہیں

یہ تو ہے بات ہی کچھ اور کہ میں کچھ نہ کہوں
ورنہ کیا مجھ پہ جو گزری ہے مجھے یاد نہیں

مایۂ روح ہے ایامِ گزشتہ کا خیال
حیف کچھ ایسی بھی باتیں ہیں کہ کچھ یاد نہیں

یادگاریں دلِ مردہ کی ہیں سوہانِ حیات
شکر ہے ایسے بھی کچھ رنج تھے جو یاد نہیں

وقت جو یاد ہے اب تک اسے ضائع نہ کہو
ہاں وہ ضائع ہوا جو وقت کہ اب یاد نہیں

سب جنھیں سمجھے ہیں قیدی وہ نہیں ہیں قیدی
جن کو سب کہتے ہیں آزاد وہ آزاد نہیں

آخر امکانِ وفا کی کوئی تدبیر بھی ہے
تم تو ہر وعدے کو کہتے ہو ہمیں یاد نہیں

دیکھیں گرتی ہے قفس پر کہ چمن پر بجلی
آج یا میں ہی نہیں یا مرا صیاد نہیں

اپنا اپنا یہ مقدر ہے شکایت کیسی
سارا عالم تو ہے مسرور رواں شاد نہیں

## رہبر۔ شجاعت اللہ خاں صاحب حیدرآبادی

روز کرتے ہیں وہ پامال مری تربت کو
شکر کی جا ہے کہ مٹی مری برباد نہیں

اس کے دامن پہ تو کچھ لختِ جگر برساتا
تجھکو رونا بھی ذرا دیدۂ تر یاد نہیں

لطف دیتی ہے جفا یار کی اب تو رہبر
اس کی بیداد بھی حق میں مرے بیداد نہیں

## ریاض۔ لسان الملک سید ریاض احمد صاحب خیرآبادی

نازنیں جان بھی لیں تو کوئی بیداد نہیں
چوڑیاں ہاتھ میں ہیں خنجرِ فولاد نہیں

لے نسیمِ سحری ساتھ لئے جا سوئے بام
نفسِ سرد ہے نامہ نہیں فریاد نہیں

سبز باغ آپ دکھائیں نہ اب آزادی کے
آپ کے باغ میں تو سرو بھی آزاد نہیں

چپکے ہیں کچھ مری آغوش میں وہ جشن کے دن
یہ وہی ہیں جنھیں پیمانِ وفا یاد نہیں

شورِ قلقل میں گم آوازِ دعا ہے اے شیخ
یہ بہت خوب کہی میکدہ آباد نہیں

ایک اک پھول کو ایک ایک کلی کو دیکھا
ہار میں ان کے ہمارا دلِ ناشاد نہیں

نکلی ہیں حشر میں دنیا کی پرانی باتیں
میں تو کیا میرے فرشتوں کو بھی اب یاد نہیں

نہ گری برق مگر آپ گرے غش کھا کر
یہ تو لے حضرتِ موسیٰ کوئی افتاد نہیں

جس سے آتا تھا نشیمن میں قفس کا کچھ لطف
تیرے قربان تری آنکھ وہ صیاد نہیں

دل سے نکلی ہے یہ دل ہی میں رہے گی ظالم
جاکے دیوار سے ٹکرائے وہ فریاد نہیں

یہ بہت ہے جو رہے دل پہ حکومت قائم
آج قبضہ میں اگر بصرہ و بغداد نہیں

حد سے آگے نہ بڑھے دیکھئے مژگانِ دراز
چھیڑنے کے لئے کم نشترِ فصاد نہیں

شعرا آپ کو بھی خوب بناتے ہیں ریاضؔ
سب یہ کہتے ہیں کوئی آپ سا استاد نہیں

## زاہدؔ۔ آفتاب علی خاں صاحب متعلم درجۂ دہم

وائے قسمت مرے نالے شررِ آباد نہیں
اب یہ فریاد ہی میں قابلِ فریاد نہیں

کھینچکر لایا ہے خود مجھکو مقدر میرا
اس میں تقصیر تری اے مرے صیاد نہیں

ستم آموزیٔ معشوق ہے اک شیوۂ عشق
یہ ترا جور۔ ستمگر تری ایجاد نہیں

## ساغرؔ۔ صمد یار خاں صاحب نظامی سیمابی (علیگ)

دشت میں قیس نہیں کوہ پہ فرہاد نہیں
ہے وہی عشق کی دنیا مگر آباد نہیں

رسمِ الفت میں روا شکوۂ بیداد نہیں
یعنی کم ظرفیٔ جذبات ہے فریاد نہیں

کب کیا شکوۂ بیداد مجھے یاد نہیں
کہوں کس دل سے کہ میں تشنۂ بیداد نہیں

وہ مری خاک نشینی کے مزے کیا جانے
جو مری طرح تری راہ میں برباد نہیں

ڈھونڈنے کو تجھے او میرے نہ ملنے والے
وہ چلا ہے جسے اپنا بھی پتا یاد نہیں

نہ وہ آہیں نہ وہ نالے نہ وہ بیتابیٔ شوق
اب بھلا سا مرا عالم ایجاد نہیں

ایک زنجیرِ طریقت میں بندھے ہیں دونوں — عشق پابند نہیں حسن بھی آزاد نہیں
عرش والے نہ سنیں ساری خدائی سن لے — اس قدر پست مذاقِ لبِ فریاد نہیں
اپنی ایجاد پہ ہے ناز مگر حال یہ ہے — فلسفہ بے خبرِ عالمِ ایجاد نہیں
روحِ بلبل نے خزاں بن کے اجاڑا گلشن — پھول کہتے رہے ہم پھول ہیں صیّاد نہیں
حسن سے چوک ہوئی اس کی ہے تاریخ گواہ — عشق سے بھول ہوئی ہو یہ مجھے یاد نہیں
خیر ہلکی اپنی جفاؤں کی ستم کی ہم کی — آخری تیر ہے ظالم مری فریاد نہیں
بربطِ ماہ پہ مضرابِ فغاں رکھدی تھی — میں نے اک نغمہ سنایا تھا تمھیں یاد نہیں
قفس و بلبل و گل سب ہیں یہ فانوسِ خیال — تیری ہستی سے زیادہ کوئی صیاد نہیں
کھول قاموسِ محبت ورقِ عشق الٹ — حسن کو معنیٔ یک لفظِ وفا یاد نہیں
لاؤ اک سجدہ کردں عالمِ بدمستی میں — لوگ کہتے ہیں کہ ساغر کو خدا یاد نہیں

## ساغر۔ محمد خلیل صاحب صدیقی سیمابی اکبرآبادی پرائیوٹ طالب علم ایف اے کلاس

آہ کرنے کا طریقہ بھی مجھے یاد نہیں — ہیں اسی سوچ میں آمادۂ فریاد نہیں
آپ کے جور کی ہر شان حریفِ راحت — میری روداد کا اک لفظ بھی روداد نہیں
گمرہِ دشتِ محبت ہوں مگر بھول یہ ہے — وہ مجھے یاد نہیں یا میں اُسے یاد نہیں
دل گرفتارِ مصائب ہے نگاہیں غمگیں — بحرِ ہستی سے سفینہ مرا آزاد نہیں
خون رُوتا ہوں میں تھامے ہوئے اپنے دل کو — سُننے والا کوئی مجبور کی فریاد نہیں
یاد آتے وعدۂ رحمت کی دلاتے ہیں مگر — ہم بھی کچھ کہہ کے چلے تھے یہ ہمیں یاد نہیں
حسن کی بات پڑھے میں یہ سمجھ کر چپ ہوں — تم سمجھ لو کہ مجھے جرأتِ فریاد نہیں
ان کی محفل میں اگر جاؤں تو کیوں کر جاؤں — ابھی دامانِ تمنا مرا آباد نہیں
فطرتِ حسن میں کچھ بھول ہے ایسی ساغر — میں ہوں انداز ستم قتل بھی نہیں یاد نہیں

## سیماب - مولوی عاشق حسین صاحب اکبر آبادی

عزمِ فریاد! نہیں اے دلِ ناشاد نہیں
مسلکِ اہلِ وفا ضبط ہے فریاد نہیں

حاصلِ عشق بجز خاطرِ ناشاد نہیں
یہ غنیمت ہے کہ محنت مری برباد نہیں

شرطِ شبنم سے نہیں ربطِ شمیم و نکہت
شبنم آوارہ ہے پھر یہ کہ چمن زاد نہیں

غم کی حد یہ ہے کہ احساسِ خوشی تک شل ہے
ابھی شائستۂ تسکیں دلِ ناشاد نہیں

انھیں بکھرے ہوئے پھولوں میں ہمارا دل تھا
تجھے اے خانہ پری زادِ چمن یاد نہیں

اے مری قیدِ تمنا کے بڑھانے والے
غیر محدود ترے حسن کی میعاد نہیں

خلوتِ عرصۂ غربت کی یہ ویرانی دیکھ!
ہے جہاں تک مری دنیا کوئی آباد نہیں

دل کی تجدید کا تھا عزم مگر کیا کہئے
فکرِ تخلیق میں گنجائشِ ایجاد نہیں

بزمِ افسانہ کرد ختم، جوانی گزری
قابلِ ذکر اب آگے کوئی روداد نہیں

عشق بر ہر قدمے حسن بر اہے گا ہے
مجھے شیریں کا قلق ہے غمِ فرہاد نہیں

موت ہے روح کی معراج تو پھر اے سیماب
یہ غلو ہے مری دانست میں افتاد نہیں

## شمیم - سید محمد مرتضیٰ صاحب بھوپالی

حسن کا ذکر نہیں عشق کی روداد نہیں
اب وہ ہنگامۂ جاں بازیٔ فرہاد نہیں

عالمِ کیف محبت میں نیا عالم ہے
بے خودی ڈھونڈتی پھرتی ہے کسے یاد نہیں

ہوسِ سیر و تماشائے چمن کیا کیجے
شاہدِ دہر نہیں اسبابِ طرب زاد نہیں

کاشفِ پردہ ہیں تمکینِ نظر کے انداز
مقصدِ شوق تنک ظرفیٔ فریاد نہیں

دل جگر پھونک دیئے آتشِ غم نے آخر
جو ہوا لاہے بجز صورتِ برباد نہیں

نالہ ہم دوشِ اثر عرش بریں پر ہو جائے
یہ مقدر نہیں ایسی لبِ فریاد نہیں

حسن در پردہ ہے آمادۂ رعنائیٔ شباب — کون حیرت زدۂ شوخیٔ ایجاد نہیں
عرش سے خاص اُترتے ہیں مضامین شمیم — طبعِ موزوں کے لئے حاجتِ استاد نہیں

## شورؔ۔ منظور حسین صاحب

اب دلِ رنج طلب کیوں خلشِ آباد نہیں — یہ تری مشق گہِ ناز ہے کیا یاد نہیں
عشق میں نالۂ فریاد مجھے یاد نہیں — مجھکو منظور تنک ظرفیٔ فرہاد نہیں
شاد کب ہے دلِ پُر درد جو ناشاد نہیں — تم نے جو دل پہ جفا کی تھیں کیا یاد نہیں
تم اسے سن کے پریشاں نہ کہیں ہو جانا — دل کا احوال ہے افسانۂ فرہاد نہیں
ہے جو تصویر کشِ حیرتِ ناکامیٔ عشق — کوئی مانی نہیں ایسا کوئی بہزاد نہیں
ناز سے اُس نے سرِ بزم کبھی دیکھا تھا — اس قدر یاد ہے کچھ اور مجھے یاد نہیں
لب پہ اک آہ تو وہ بھی نفسِ سوختہ ہے — یہ کوئی تیری نگاہِ شرر آباد نہیں
رو کشِ تارِ نگہ رہتا ہے ہر تارِ نفس — سانس تک مخمصۂ یاس سے آزاد نہیں
عمر سی عمر غم و رنج میں برباد ہوئی — شورؔ بے وجہ دلِ غم زدہ ناشاد نہیں

## شورؔ۔ غلام مرتضیٰ صاحب مرادآباد

آپ کی داد بھی بے داد ہے کچھ داد نہیں — اتنا انبوہِ شکایت ہے کہ تعداد نہیں
قتلِ عالم کے لئے تیغِ نظر ہے کافی — آپکے ہاتھ میں گو خنجرِ فولاد نہیں
ستم و جور سے کس طرح میں نالے کرتا — خوگرِ ضبط ہوں اندازِ فغاں یاد نہیں
جب کہا میں نے کہ اقرارِ وفا بھول گئے — ہنس کے فرمایا کہ ہاں یاد نہیں یاد نہیں
جذبِ دل نے تو کہیں کا بھی نہ چھوڑا مجھکو — بیخودی کا ہے یہ عالم کہ خدا یاد نہیں
کیا سبب سیکڑوں بے سر ہیں ہزاروں بسمل — دستِ قاتل میں مگر خنجرِ فولاد نہیں

شورِ محشر میں اٹھا ہے کہ کوئی آتا ہے　　روبرو دان کے مجھے ہمتِ فریاد نہیں

## صفی - سید صفی محمد صاحب جعفری طالب علم درجۂ نہم مسلم یونیورسٹی انٹر کالج

آج قابو میں دلِ مضطر و ناشاد نہیں　　"بے خودی کا ہے یہ عالم کہ خدا یاد نہیں"

آرزو کرتا ہے بیدرد نرالی پیدا　　میرے دل سا کوئی ظالم ستم ایجاد نہیں

بیکسی کا ہو بھلا جس نے کیا ہے تنہا　　پاس مونس نہیں ہمدم نہیں ہمزاد نہیں

درد بے چوٹ کے پیدا نہیں ہوتا ہرگز　　لب پہ بے درد کے آتی کبھی فریاد نہیں

## ضیا - مولوی ضیا احمد صاحب ایم اے لکچرر انٹر کالج

غم نہیں۔ تجھکو اگر طرزِ وفا یاد نہیں　　شائی جور ہو ایسا دلِ ناشاد نہیں

ساز آہنگِ شکایت لبِ فریاد نہیں　　ناز جز حسنِ طلب اے ستم ایجاد نہیں

ہے تقاضائے جفا شکوۂ بیداد نہیں

گرچہ الفت کا ہے دنیا سے نرالا اسلوب　　مگر اچھی نہیں ایسی بھی تلاشِ محبوب

اہلِ غیرت کو یہ شیوہ نہیں ہرگز مرغوب　　عشق و مزدوری عشرت گہِ خسرو کیا خوب

ہم کو تسلیم نکونامیِ فرہاد نہیں

رنجِ غربت سے ہو کیا خاطرِ وحشی مغموم　　جس جگہ جائے کوئی ساتھ ہے اس کا مقسوم

یہی تنہائی یہی حسرت و حرماں کا ہجوم　　کم نہیں وہ بھی خرابی میں یہ سب معلوم

دشت میں ہے مجھے وہ عیش کہ گھر یاد نہیں

کامیابی کا ہے ہر کوششِ ناکام سبب　　سست کیا ہو قدمِ ہمتِ دشوار طلب

ہے ہر افتادِ مصائب سبق آموزِ ادب　　اہلِ بینش کو ہے طوفانِ حوادث مکتب

ہے موج کم از سیلیِ استاد نہیں

واہ کیا خوب ملی شرطِ محبت کی جزا — شکر اس قدر شناسی کا ہو کس منہ سے ادا
ادبِ حسن سے ہم تو نہیں کرتے نالا — وائے محرومیِ تسلیم و بدا حالِ وفا
جانتا ہے کہ ہمیں طاقتِ فریاد نہیں

سچ تو محوِ فغاں بلبلِ نالاں کیوں ہے — چشمِ شبنم سے بپا اشک کا طوفاں کیوں ہے
صرفِ تاراجِ خزاں حسنِ گلستاں کیوں ہے — رنگِ تمکینِ گل و نالہ پریشاں کیوں ہے
گر چراغاں بہ سرِ رہگذر آباد نہیں

میں نے مانا کہ ستم ہے غمِ غربت غالب — تھی وطن ہی میں مگر کون سی راحت غالب
کچھ ضیا سے تو کرو شرحِ حقیقت غالب — کرتے کس منہ سے ہو غربت کی شکایت غالب
تم کو بے مہریِ یارانِ وطن یاد نہیں

## طاہر۔ طاہر حسین صاحب زبیری متعلم انٹر کالج مسلم یونیورسٹی

چمنِ دہر میں کوئی بھی تو آزاد نہیں — پا بگل سرو ہے قمری نہیں شمشاد نہیں
مئے الفت سے ہوں سرشار نہیں ہوش مجھے — "بے خودی کا ہے یہ عالم کہ خدا یاد نہیں"
اس میں ترتیبِ ادب ہوش و خرد کا کیا کام — بزمِ مے ہے یہ کوئی محفلِ میلاد نہیں
لطف تو یہ ہے ستم توڑتے جاتے ہیں مگر — پھر بھی کہتے ہیں یہی ہم ستم ایجاد نہیں
دیکھ لو دیکھ لو مرقد ہے تمناؤں کا — خانۂ دل مرا برباد ہے آباد نہیں
لذتِ درد کا خوگر مجھے پا کر اُس کا — یہ نیا ظلم ہے اب مائلِ بیداد نہیں
ٹوٹنے کی ہے صدا شیشۂ دل کی میرے — تم کو دعویٰ کا ہوا دیکھو تو یہ فریاد نہیں
اب جو اٹھے مرے سینے سے ہوا ہی اٹھے — تاب اٹھنے کی تو مجھ میں ستم ایجاد نہیں
نالۂ شام و سحر سے نہ پریشاں ہونا — یہ تو دنیا پہ فریاد ہے فریاد نہیں
آج اس بت نے جو آنے کا کیا ہے وعدہ — "بے خودی کا ہے یہ عالم کہ خدا یاد نہیں"

حسن فانی ہو تو ہے عشق بھی فانی ظاہر — اب جو شیریں نہیں دنیا میں تو فرہاد نہیں

## عارف - سید محمد عارف صاحب فاطمی ملیح آبادی میرس ہوسٹل یونیورسٹی

دل وہ آباد نہیں جس میں تری یاد نہیں — ہے وہ کافر جو تری راہ میں برباد نہیں
مسلکِ عشق کے قانون ہیں ادروں کے لئے — مجھکو تو تیرے سوا اور ہی کچھ یاد نہیں
لذتِ درد میں ملتا ہے مزا مجھکو سوا — تیری بیداد مرے واسطے بیداد نہیں

## سید عبدالحی صاحب جونیر بی اے ۳۰ عثمانیہ

مژدہ اے مرغِ چمن باغ میں صیاد نہیں — دیکھ فریاد نہ کر موسمِ فریاد نہیں
دید کے لطف اٹھاتا ہوں مزے لیتا ہوں — عاشقِ حسن ہوں میں مائلِ فریاد نہیں
آپ سنئے تو سہی دل نہ پریشاں کیجے — قصۂ دردِ جگر شاملِ رودا د نہیں
ظلم کی جور کی اک حد بھی ہوا کرتی ہے — آخر انسان ہوں پتھر نہیں فولاد نہیں
یا الٰہی مری مشکل کو تو آساں کردے — صبر کی تاب نہیں، طاقتِ فریاد نہیں
خلشِ دردِ جگر وجہِ تسلی کیا ہو — میری فریاد سے خوش بانیٔ بیداد نہیں

## عزیز - عبدالعزیز صاحب پوری

قابلِ رحم نہیں لائقِ بے داد نہیں — اک معمہ ہے مری ہستیٔ ناشاد نہیں
یاد ہے جلوۂ بے باک کی شوخی لیکن — دل پہ کیا گزری تھی یا رب یہ مجھے یاد نہیں
ہائے اس پیکرِ پابندِ الم کی حالت — جو غریب اپنے خیالوں میں بھی آزاد نہیں
کچھ نہیں جوشش فراوانیٔ امواجِ بہار — دل کی رگ رگ پہ اگر نشترِ فصاد نہیں
ہم نفس قصۂ رنگینیٔ عنوانِ شباب — خواب کی طرح سے کچھ یاد ہے کچھ یاد نہیں

جن پہ موجوں کی یہ جرأت ہے گناہِ الفت — تم یہ سمجھو کہ اسے طاقتِ فریاد نہیں

میں تری بزم میں خاموش نہ رہتا لیکن — ایک تصویر ہوں اور طاقتِ فریاد نہیں

کیا کہوں قصۂ ہستی کہ ستمگر مجھکو — زندگی کا کوئی عنوانِ سکوں یاد نہیں

دل کی دنیا بھی کسی چاند کی دنیا ہے عزیز — جو فقط نام کی دنیا ہے اور آباد نہیں

## محمد عمر صاحب کلارک مسلم یونیورسٹی

محشرِ درد ہوں آوارۂ فریاد نہیں — میں ہوں برباد حقیقت مری برباد نہیں

پُر اثر نالہ ہے شیون ہے سراپا تاثیر — یہ تو سب کچھ ہے مگر عادتِ فریاد نہیں

جو جھلک مجھکو دکھائی تھی اُسے بھول گئے — اپنی مستانہ ادائیں بھی تمھیں یاد نہیں

اُف رے سرمستیِ جامِ مئے پُر کیفِ الست — کیا پیا کس نے دیا کچھ بخدا یاد نہیں

زخمِ دل دیکھ کے کہتے ہو کہ کیوں کر یہ ہوا — اپنا یہ کارِ نمایاں بھی تمھیں یاد نہیں

تجربہ یہ ہے عدو پر ہے عنایت کی نظر — واقعہ یہ ہے کہ اب مائلِ بیداد نہیں

## فرحت - مرزا قطب عالم صاحب دہلوی

جب سے پہلو میں وہ لذت کشِ بیداد نہیں — شورشِ آبادِ جفا سے ستم ایجاد نہیں

خود گرفتارِ قفس کو لبِ فریاد نہیں — اس اسیری کو بھلا خاطرِ صیاد نہیں

تپشِ سوزِ دروں آگ لگی جاتی ہے — اُف کروں کیا کہ مجھے عادتِ فریاد نہیں

ہائے بے مائیگیِ صبر نے مارا ہے مجھے — ضبط ہم دوشِ جفا ہے ستم ایجاد نہیں

پھر چلی سوئے چمن بلبلِ دلدادۂ عشق — کیا اسے تجربۂ عادتِ صیاد نہیں

یاد آتا تو ہے اس نے مجھے دیکھا تھا مگر — پھر ہوا کیا یہ مجھے ہوش نہیں یاد نہیں

پھر ملیں وہ صید جسے خود ہو کاوشِ صیاد — مجھکو آزاد سمجھتے ہو میں آزاد نہیں

کس سے پوچھوں دلِ مضطر کا مداوائے سکوں
چارہ گر تجھکو بھی کیا اس کی دوا یاد نہیں

مجھکو یہ شوق کہ ہر وقت رہوں وقفِ جفا
اور وہ شوخ ابھی واقفِ بیداد نہیں

بحرِ الفت میں سبک سیر ہوں مانندِ حباب
آشنائے لبِ ساحل مری فریاد نہیں

شیوۂ عشق نہیں تیشہ زنی اے فرحت
حسن منت کشِ جاں بازئ فرہاد نہیں

## فطرت۔ مرزا عبدالرحیم صاحب حیدرآبادی

اے جنوں عشق میں تیری اگر امداد نہیں
لطفِ فریاد نہیں لذتِ بیداد نہیں

ضبط تو دیکھ نہ آہ نہ شکایت نہ گلہ
کیا ترے رحم کے قابل مری روداد نہیں

مر گئے ہم نہ ہوئی دستِ اجل کو بھی خبر
خنجرِ ناز ہے یہ خنجرِ فولاد نہیں

بے قراری دلِ زار کو کیا کہتے ہیں
بے نیازی تری گر شاملِ بیداد نہیں

تیری تصویر ہوئی وجہ فروغِ عالم
بے سبب حیرتِ آئینہ ایجاد نہیں

میں ہوں وہ بلبلِ گلزارِ مدینہ فطرت
خوفِ گلچیں نہیں مجھکو غمِ صیاد نہیں

## کریمی۔ خواجہ عبدالواحد صاحب لدھیانوی

نجد میں قیس نہیں کوہ پہ فرہاد نہیں
گھر بھی برباد ہے ویرانہ بھی آباد نہیں

جن و انسان و ملک سب ہیں اسیرانِ قضا
عرش سے فرش تلک ایک بھی آزاد نہیں

ایک جہاں چونک اٹھا ارض و سما کانپ گئے
زلزلہ ہے ترے مظلوم کی فریاد نہیں

روزِ محشر وہ مجھے دیکھ کے فرماتے ہیں
ان کو دیکھا ہے کہیں ہم نے مگر یاد نہیں

سنگدل سارا زمانہ ہے ترا فرہادی
کون ہے وہ جو ترے عشق میں برباد نہیں

موسمِ گل ہے سنا کوئی ترانہ بلبل
صحنِ گلزار ہے یہ خانۂ صیاد نہیں

لطف مرنے کا نہیں جب کہ مری بالیں پہ
وہ ستم کیش ستم گر و ستم ایجاد نہیں

مجھ پہ وہ ظلم بھی کرتے ہیں کرم بھی لیکن — یہ بھی کہتے ہیں کہ قاتل نہیں جلاد نہیں

## کوثر۔ عبدالحلیم خاں صاحب متعلم انٹر کالج مسلم یونیورسٹی

تم جو کہتے تھے کہ تو عشق میں برباد نہیں — دل کے ویرانے سے ظاہر ہے کہ آباد نہیں
اس سے ڈرتا ہوں کہ وہ بھی کہیں بدنام نہ ہو — لب پہ آہیں نہیں نالہ نہیں فریاد نہیں
وصل کا لطف کہاں ہجر کے صدمے کیسے — تم سے الفت تھی کبھی یہ بھی ہمیں یاد نہیں
حسنِ فطرت کا تقاضا ہے نگاہِ انساں — عشق پابند نہیں حسن بھی آزاد نہیں
اک جھلک دیکھ کے کیوں ہو گئے موسیٰ بے خود — پرتوِ حسن ہے یہ عشق کی روداد نہیں
یاد ہے اتنا کہ اک چوٹ لگی تھی دل پر — پھر کہاں ہم تھے کہاں وہ یہ ہمیں یاد نہیں
دل میں ہے ایک ہجوم غم و یاس و حرماں — خلد ہے خوب مگر اس قدر آباد نہیں
مکتبِ عشق کا ہر درس ہے ازبر کوثر — ترکِ الفت کا سبق ایک ہے جو یاد نہیں

## کیف صاحب

مجھ کو اتنی بھی خبر خاطرِ ناشاد نہیں — غم سے آباد جو ہوتا ہے وہ برباد نہیں
وہ غلط سمجھے کہ تسکیں ہے تغافل سے مجھے — مجھ پہ بیداد یہ کیا کم ہے کہ بیداد نہیں
عشق کو ننگ ہے پابندِ مقاصد ہونا — میں نے منزل کبھی ڈھونڈی ہو مجھے یاد نہیں
آج دل محرمِ اسرار ہے اللہ اللہ — کل جو کہتا تھا میں آباد نہیں شاد نہیں
کس قدر بزمِ تمنا بھی ہے رنگیں یا رب — کس لئے آئے تھے یہ بھی ہمیں اب یاد نہیں
اب مری خاک ہے پامالِ خرامِ جاناں — اب مری خاک کا اک ذرہ بھی برباد نہیں
رازِ رنگینیٔ گلشن ہے بہارِ گلشن — دل ہے برباد اگر دل میں تری یاد نہیں
ڈال رکھے ہیں نگاہوں پہ حسینوں نے پردے — وہ کسی رنگ میں ہوں پر ستم ایجاد نہیں

ہے مرے ذوقِ تمنا کو شکایت اتنی
کہ تمھیں دل میں ہو اور دل ہی تمھیں یاد نہیں

میرے احساس میں اک جہاں ہے عرفانِ شہود
جب سوا تیرے کہیں بھی کوئی آباد نہیں

میں نے دیکھا ہے کسی انجمنِ ناز کا رنگ
دونوں عالم یہ مری نظروں میں کچھ یاد نہیں

شدتِ درد سے کیفیتِ غم کا اظہار
کیف بے کیف ہے یہ عشق کی فریاد نہیں

## گہر - آفتاب احمد صاحب

بزمِ عشرت ہے یہ بزمِ غم و فریاد نہیں
مہرِ ہر کس پہ ہے ساقی یہاں بیداد نہیں

عالمِ وجد ہے طاری ترے دیوانوں پر
"بے خودی کا ہے یہ عالم کہ خدا یاد نہیں"

اے گہر کوچۂ جاناں میں ہے یا اور کہیں
دل کہاں بھول کے آیا ہوں مجھے یاد نہیں

## ماجد صاحب

نالۂ محرومِ اثر آج جو صیاد نہیں
قصۂ عشق ہے کچھ درد کی روداد نہیں

آئے ہیں غیر بھی ارمانِ شہادت لے کر
آج شمشیر بکف خیر سے جلاد نہیں

کوئے دلدار میں ہے دوشِ فنا پر مری خاک
جو محبت میں ہو برباد وہ برباد نہیں

پھونک دے تو ہی کہیں برقِ تجلی مجھکو
میری دنیائے محبت ابھی آباد نہیں

بے خودی تو ہی بتا جا کے کہاں سجدہ کروں
جس جگہ کھویا تھا میں اب وہ جگہ یاد نہیں

دل وہ خالق ہے کہ کر لیتا ہے خود غم پیدا
شور و شیون اس کا بہ اندازۂ بیداد نہیں

پھونک دیتا ہے مجھے کشتِ فریبِ من و تو
کچھ عبث آج مرے نالۂ فریاد نہیں

میری آنکھوں میں وہ پڑھ لیں مری کیفیتِ دل
نہ سہی لب پہ جو مرے نالۂ فریاد نہیں

کچھ ہے ہر سانس نہیں سوز نہ سکی ماجد
رقصِ ہر موجِ نفس مستیٔ فریاد نہیں

## مبین صاحب

ایسا ہے مہر جفا کار ستم گر عیار
دہر میں کوئی بھی تجھسا ستم ایجاد نہیں

ہم نے اس راہ میں ہستی کو مٹا کر چھوڑا
کوچۂ عشق میں مجھسا کوئی برباد نہیں

عشق کافر نے ہزاروں کئے گھر ویرانے
اس کے ہاتھوں نظر آتا کوئی آباد نہیں

کر دیا اُس بت کافر نے یہاں تک مدہوش
"بے خودی کا ہے یہ عالم کہ خدا یاد نہیں"

یوں تو دنیا میں ہزاروں ہیں حسین ماہ جبیں
پر کوئی تجھسا کہیں دیکھا پری زاد نہیں

حالِ دل میں نے کہا اُن سے تو بولے کہ مبینؔ
کوچۂ عشق میں کوئی بھی دل آزاد نہیں

## مجروح صاحب

گلۂ جور و جفائے ستم ایجاد نہیں
میں کسی رنگ میں منت کشِ فریاد نہیں

دیکھ لے چھیڑ کے مضراب جفا سے مطرب
بربطِ دل میں کہیں نغمۂ فریاد نہیں

خاکِ رہ بن کے ہو پابوسیٔ دیدار نصیب
اپنی قسمت میں تو یہ بھی دلِ ناشاد نہیں

پھول تربت پہ چڑھاتے ہیں حسینانِ جہاں
زندگانی نہ سہی موت تو برباد نہیں

دلِ مجروحؔ تڑپتا ہے زمیں پر لیکن
ہے یہ معراجِ محبت کوئی افتاد نہیں

## محمد علی صاحب متعلم درجۂ نہم

شکوہ و آہ و فغاں اے دلِ ناشاد نہیں
عاشقوں کے لئے زیبا کبھی فریاد نہیں

روز بڑھتی ہے شہیدانِ وفا کی تعداد
اے فلک تجھسا تو کوئی ستم ایجاد نہیں

ظلم کی جور کی نہایت بھی ہوا کرتی ہے
آخر انسان ہوں میں پیکرِ فولاد نہیں

عارضی حسن پہ نازاں ہے خدا کی قدرت
فخر اسی شے پہ کہ جس چیز کی بنیاد نہیں

ہو مرے ذوقِ تمنا کو شکایت اتنی
کہ تمہیں دل میں ہو اور دل ہی تمہیں یاد نہیں

میرے احساس میں اک جہل ہے عرفانِ شہود
جب سوا تیرے کہیں بھی کوئی آباد نہیں

میں نے دیکھا ہے کسی انجمنِ ناز کا رنگ
دونوں عالم یہ مری نظروں میں کچھ یاد نہیں

شدتِ درد سے کیفیتِ غم کا اظہار
کیف بے کیف ہے یہ عشق کی فریاد نہیں

## گہر۔ آفتاب احمد صاحب

بزمِ عشرت ہے یہ بزمِ غم و فریاد نہیں
مہر کس پہ ہے ساقی یہاں بیداد نہیں

عالمِ وجد ہے طاری ترے دیوانوں پر
"بے خودی کا ہے یہ عالم کہ خدا یاد نہیں"

اے گہر کوچۂ جاناں میں ہے یاد کہیں
دل کہاں بھول کے آیا ہوں مجھے یاد نہیں

## ماجد صاحب

نالۂ محرمِ اثر آج جو صیاد نہیں
قصۂ عشق ہے کچھ درد کی روداد نہیں

آئے ہیں غیر بھی ارمانِ شہادت لے کر
آج شمشیر بکف خنجر سے جلاد نہیں

کوئے دلدار میں ہے وحشتِ وفا پر مری خاک
جو محبت میں ہو برباد وہ برباد نہیں

پھونک دے تو ہی کہیں برقِ تجلی مجھ کو
میری دنیائے محبت ابھی آباد نہیں

بے خودی تو ہی بتا جا کے کہاں سجدہ کروں
جس جگہ کھویا تھا میں اب وہ جگہ یاد نہیں

دل وہ خالق ہے کہ کر لیتا ہے خود غم پیدا
شور و شین اس کا بڑا اندازۂ بیداد نہیں

پھونک دیتا ہے مجھے کشتِ فریبِ من و تو
کچھ محبت آج مرے نالہ و فریاد نہیں

میری آنکھوں میں وہ پڑھ لیں مری کیفیتِ دل
نہ سہی لب جو مرے مائل فریاد نہیں

سچ ہے ہر بات نہیں ہونا ممکن ماجد
رقصِ ہر موجِ نفس مستیٔ فریاد نہیں

## مبین صاحب

ایسا بے مہر جفا کار ستم گر عیار　　دہر میں کوئی بھی تجھسا ستم ایجاد نہیں
ہم نے اس راہ میں ہستی کو مٹا کر چھوڑا　　کوچۂ عشق میں مجھسا کوئی برباد نہیں
عشق کافر نے ہزاروں کئے گھر ویرانے　　اس کے ہاتھوں نظر آتا کوئی آباد نہیں
کردیا اُس بتِ کافر نے یہاں تک مدہوش　　"بے خودی کا ہے یہ عالم کہ خدا یاد نہیں"
یوں تو دنیا میں ہزاروں ہیں حسیں مہ جبیں　　پر کوئی تجھسا کہیں دیکھا پری زاد نہیں
حالِ دل میں نے کہا اُن سے تو بولے کہ مبین　　کوچۂ عشق میں کوئی بھی دل آزاد نہیں

## مجروح صاحب

گلۂ جور و جفائے ستم ایجاد نہیں　　ہیں کسی رنگ میں منت کشِ فریاد نہیں
دیکھ لے چھیڑ کے مضراب جفا سے مطرب　　بربطِ دل میں کہیں نغمۂ فریاد نہیں
خاکِ رہ بن کے ہو پابوسیٔ بیداد نصیب　　اپنی قسمت میں تو یہ بھی دلِ ناشاد نہیں
پھول تربت پہ چڑھاتے ہیں حسینانِ جہاں　　زندگانی نہ سہی موت تو برباد نہیں
دلِ مجروح تڑپتا ہے زمیں پر لیکن　　ہے یہ معراجِ محبت کوئی افتاد نہیں

## محمد علی صاحب متعلم درجۂ نہم

شکوہ و آہ و فغاں سے دلِ ناشاد نہیں　　عاشقوں کے لئے زیبا کبھی فریاد نہیں
روز بڑھتی ہے شہیدانِ وفا کی تعداد　　اے فلک تجھسا تو کوئی ستم ایجاد نہیں
ظلم کی جور کی غایت بھی ہوا کرتی ہے　　آخر انسان ہوں میں پیکرِ فولاد نہیں

عارضی حسن پہ نازاں ہے خدا کی قدرت
فخر اسی شے پہ کہ جس چیز کی بنیاد نہیں

## محو صاحب

اب کرم کر کہ ستم اب ستم ایجاد نہیں
دل پہ اس درجہ ہی بیداد کہ

روح مضطر ہی کہ اب دل میں تری یاد نہیں
دل ہی برباد کہ آباد نہیں شہ

غم کو اب تک یہ تمنا ہے کہ دل شاد نہیں
دل کو اب تک یہی حسرت ہے کہ آ

دل زرا ولولۂ شوق کو روکے رکھے
عشق پابندئ آداب سے آز

کرتے ہیں اس کو محبت میں وفا سے تعبیر
میری تصویر کا وہ رخ جو تمہیں یا

عشق کو اتنی بھی دیوانگی غم نہ سکھا
حسن کو ہوش تماشا دل ناشا

ہے وہی محو سحر کاری شیریں اب تک
محفل دہر میں لیکن کوئی فرہا

## مست صاحب

شکوہ سن کر متاثر ستم ایجاد نہیں
ایسی فریاد تو لے دل کوئی فریا

کچھ تجھے وجہ ندامت ستم ایجاد نہیں
میرے مرنے کی خبر تک تری بیداد نہ

دم نکلتا ہے مگر وا لب فریاد نہیں
پھر بھی کہتے ہو کہ اقرار وفا یاد نہ

دو ہی آہوں میں پکڑتا ہے کلیجہ صیاد
صبر کر صبر ابھی فریاد سی فریاد نہ

پائیں ہم اس کی اجازت تو چمن میں جائیں
حکم صیاد کے پابند ہیں آزاد نہیں

عاشقی خوگر ایذا طلبی ہوتی ہے
ہم کو ہر ظلم ترا داد ہے بیداد نہیں

نہیں ملتا ہمیں دنیا میں پرکھنے والا
داغ دل کس کو دکھائیں کوئی نقاد

ہم کو زنداں کی مصیبت کا نہیں کچھ بھی خیال
سچ اس کا ہے کہ اس کی کوئی میعاد نہیں

ہم قفس میں ہیں تو گرتی ہے قفس پر بجلی
آشیانے ہی پہ موقوف یہ افتاد نہیں

پایۂ عرش نہ ہل جائے تو میرا ذمہ
میرے نالے کبھی کم ظرف [illegible]

نشۂ عشق میں اپنا بھی نہیں ہوش جسے — میں وہی مست ہوں عاقل تجھے کیا یاد نہیں

## مشتاق — مشتاق احمد صاحب بٹالوی تلمیذ حضرت رسا مرحوم

آہ کی تاب نہیں طاقتِ فریاد نہیں — یعنی پہلو میں ہمارے دلِ ناشاد نہیں
پنجۂ غم سے ہیں آزاد قفس میں کیا ہیں — خوفِ گلچیں نہیں کچھ خطرۂ صیاد نہیں
اس میں راحت کے سب اسباب مہیا ہونگے — عدم آباد یقیں ہے عدم آباد نہیں
دامِ الفت میں ازل سے ہی گرفتار ہیں ہم — یہ وہ تقدیر ہے جس کی کوئی میعاد نہیں
خاک سے ان کی ابھی بوئے وفا آتی ہے — باوجود اس کے کہ شیریں نہیں فرہاد نہیں
بیکسی بیٹھی ہے تربت پہ مجاور بن کر — اُس پہ یہ لطف کہ نالہ نہیں فریاد نہیں
کس سے لے دادِ سخن آپ کا مشتاقِ حزیں — اے رسا آپ کے بعد آپ سا استاد نہیں

## مشرف صاحب

ماتمِ درد ہے یہ شکوۂ بیداد نہیں — نوحۂ عشق ہے ظالم مری فریاد نہیں
وہ بھی عالم تھا کہ آبادی ہی آبادی تھی — یہ بھی حالت ہے کہ اک شخص بھی آباد نہیں
بربطِ حسن کے موجد سے یہ پوچھے تو کوئی — اس میں کیوں نغمۂ بربادیٔ فرہاد نہیں
کیوں ترے کہنے سے میخانہ جلا دوں واعظ — تیرا کہنا کوئی جبریل کا ارشاد نہیں
جل گیا شہرِ وفا لُٹ گئی دل کی بستی — عشق کی سلطنت اب نام کو آباد نہیں
ان کو دیکھا تھا مشرف کہ گری اک بجلی — کیا ہوا بزم میں پھر کچھ بھی مجھے یاد نہیں

## مظفر — حافظ قاری سید مظفر علی صاحب زیدی

یہ غلط ہے کہ مجھے [illegible] یاد نہیں — اب وہ عالم ہے کہ گنجائشِ فریاد نہیں

دل جو ویران ہوا ہو گئی دنیا ویران — کوئی گھر خوش نہیں بستی کوئی آباد نہیں
باغ میں جاکے مجھے اور قلق ہوتا ہے — پھول پتے بھی مرے دل کی طرح شاد نہیں
جب سے دل بادۂ الفت سے ہوا ہے مخمور — بے خودی کا ہے یہ عالم کہ خدا یاد نہیں
نغمۂ درد مظفر ہے صدا سے خالی — کیا سُنے کوئی یہ نالہ نہیں فریاد نہیں

## منظر۔ منظر صاحب صدیقی سیمابی اکبرآبادی

قابلِ داد نہیں لائقِ بے داد نہیں — سچ ہے لے عشق کہ مٹی مری برباد نہیں
جب محبت ہو تو ہر بات روا ہوتی ہے — تم سلامت رہو میں شاکیٔ بیداد نہیں
بعدِ زنداں بھی جنوں اہلِ جنوں کا نہ گیا — گھر کو جاتے ہیں مگر گھر کا پتا یاد نہیں
ہے ہر اک ذرے میں پنہاں دلِ مضطر کی تڑپ — عشق کس گوشۂ برباد میں آباد نہیں
یہ خدائی ہے کہ بھولا نہیں بندوں کو خدا — اور خودی یہ ہے کہ بندوں کو خدا یاد نہیں
وجہ بربادیٔ دل ہو گیا ہنگامۂ غم — واہ رے دل کہ ہے آباد اور آباد نہیں
طبع نازک تری نازک بھی ہاں ہیں ہم بھی — دلِ ناشاد ہمارا دلِ ناشاد نہیں
تیری بیداد سر آنکھوں پہ مگر سن تو سہی — اُس پہ بیداد ہے جو قابلِ بیداد نہیں
بانگِ مستقبلِ عالم ہیں صدائیں میری — عہدِ ماضی کا فسانہ تو مجھے یاد نہیں
یہ مرا ظرفِ محبت ہے یہ اندازۂ غم — خون روتا ہوں مگر مائلِ فریاد نہیں
نقش برآب ہے یہ عالمِ فانی منظر — اس میں مضبوط کسی چیز کی بنیاد نہیں

## منہدی۔ مہندی علی خاں صاحب متعلم بی اے کلاس

گلۂ جور نہیں شکوۂ بے داد نہیں — اک تصور کے سوا کچھ بھی مجھے یاد نہیں
ہر نفس موت کا پیغام دیا کرتا ہے — پھر بھی کہتا ہوں کہ ہستی مری برباد نہیں

مدتیں گزریں مجھے قیدِ قفس میں مہندی ۔ راستہ کیسا مجھے نقشِ چمن یاد نہیں

## نصرت ۔ نصرت علی صاحب منصوری

غیر کو ہو یہ مبارک کہ وہ ناشاد نہیں ۔ مجھکو یہ غم ہے کہ مجھ پر تری بیداد نہیں
خود بخود ہوتا ہے آہوں سے ترنم پیدا ۔ سازِ حسرت کے لئے حاجتِ فریاد نہیں
اُف بھی نکلے تو زباں کاٹ کے رکھدوں اپنی ۔ سوزِ پنہاں میں مرے گرمیٔ فریاد نہیں
اُن کے قدموں پہ گرا ہے خودیٔ عشق مجھے ۔ اس سے بہتر کوئی میرے لئے افتاد نہیں
کیوں نہ دل کھول کے میں سیر کروں چار طرف ۔ کہ چمن میرے لئے خانۂ صیاد نہیں
صنعتِ قدرتِ حق ہے یہ ترا حسن و جمال ۔ کارِ مانی نہیں نقاشیٔ بہزاد نہیں
وہ اگر حامی و ناصر ہے تو نصرت مجھکو ۔ دین و دنیا میں کہیں حاجتِ امداد نہیں

## نہال ۔ نہال احمد صاحب ملازم میونسپلٹی علی گڑھ

کب ترے جور نہیں کب تری بیداد نہیں ۔ پھر بھی چپ ہوں کہ مجھے عادتِ فریاد نہیں
دیکھکر پوچھتے ہو نام تمھارا کیا ہے ۔ ایسے بھولے ہو کہ صورت بھی مری یاد نہیں
اتنا معلوم ہے انکار کے کچھ فقرے تھے ۔ اور کیا خط میں لکھا تھا یہ مجھے یاد نہیں
پوچھتا ہوں میں وفاؤں کا نتیجہ اُن سے ۔ جن کو انجامِ ستم تک بھی ابھی یاد نہیں
پھل وفاؤں کا مجھے کیوں نہیں ملتا ہے نہال ۔ میں کوئی سرو نہیں ہوں کوئی شمشاد نہیں

## وصف ۔ محمد ظفر صاحب خورجوی

ہم نے مانا کہ انھیں طرزِ وفا یاد نہیں ۔ اپنے لب پر بھی کوئی شکوۂ بیداد نہیں
ایک بجلی سی تو البتہ گری تھی دل پر ۔ اور آغاز مجھے عشق کا کچھ یاد نہیں

میری تصویرِ خیالی کی بھی کھنچے تصویر — ورنہ کاملِ فنِ تصویر میں بہزاد نہیں
وہ زباں کیا جو ترے ذکر سے محروم رہے — دل وہ کس کام کا جس دل میں تری یاد نہیں
وصف کو یاد کبھی بزمِ عدو ہی میں کریں — اتنی امید بھی اُن سے دلِ ناشاد نہیں

## وفا۔ منشی باقر حسین صاحب

کونسا ظلم نہیں کونسی بیداد نہیں — اور میں ہوں کہ لبوں پر مرے فریاد نہیں
شکر جاری ہے زباں پر مری فریاد نہیں — ان کی بیداد بھی احسان ہے بیداد نہیں
قیدِ افکار سے آزاد ہیں محبوسِ قفس — برق کا خوف نہیں دہشتِ صیاد نہیں
لطف اندوز ہو اس باغ میں شبنم کی طرح — دل لگانے کی جگہ گلشنِ ایجاد نہیں
ایک مایوس کو کیا رنج و خوشی سے مطلب — نہیں مغموم بھی دل اپنا اگر شاد نہیں
بال و پر ہیں نہ کسی وقت قفس کھلتا ہے — مطمئن اس پہ بھی مجھ سے دلِ صیاد نہیں
نقش ہے دل پہ ابھی تک مرے پیمانِ وفا — آؤ میں یاد دلا دوں جو تمہیں یاد نہیں
دل کو قربان کروں جان تصدق کر دوں — دیکھ لینے کے لئے حسنِ خداداد نہیں
ایک دن وہ تھا کہ احسان و کرم تھے مجھ پر — ایک دن یہ ہے کہ میں قابلِ بیداد نہیں
قید اک طرح کی ہے وضع کی پابندی بھی — میں تو زنداں سے نکلنے پہ بھی آزاد نہیں

ایک میں ہوں کہ سمجھتا ہوں تمہیں جانِ وفا
ایک تم ہو کہ جسے نامِ وفا یاد نہیں

# مصرعِ طرح فارسی

## دانستہ دشنہ تیز نہ کردن گناہِ کیست

### آبر۔ احمد حسین صاحب انصاری گنوری

طوفان دہم تلاطمِ فریاد و آہِ کیست ‏ ‏ ‏ ازکیست جلوہ سازی داین جلوہ گاہِ کیست
حشرست و نیز کشمکشِ قاتل و قتیل ‏ ‏ ‏ اے دل خیالِ خویش بگو تو گواہ کیست
دل پاش پاش می کند و سینہ چاک چاک ‏ ‏ ‏ بشنو ستم شعار کہ فریاد و آہ کیست
جز دردمندِ عشق و بجز مستمندِ حسن ‏ ‏ ‏ گردد بدردِ ہجرِ تو حالِ تباہ کیست
قاتل ترا بگفتم د تقصیر شد مگر ‏ ‏ ‏ ہر لمحہ تیغ داشتن از رسم و راہِ کیست
آمد ز سینہ تا لبِ آں بود آہِ من ‏ ‏ ‏ پیوست چوں سناں بہ جگر این نگاہِ کیست
گیرم کہ سخت جانیِ آبر از خطائے اوست ‏ ‏ ‏ دانستہ دشنہ تیز نہ کردن گناہ کیست

### تاسّف۔ سید ناصر علی صاحب ہیڈ مولوی جی اے ایس ہائی اسکول خورجہ

دلہا کہ پیشِ چشم ربایدِ نگاہِ کیست ‏ ‏ ‏ اے دل شدہ بگو کہ دلت داد خواہِ کیست
آں ترکِ من کہ می کند از کشتنم ابا ‏ ‏ ‏ غافل ازیں کہ دامنِ پر خوں گواہِ کیست

## مسرور - آلِ حسن صاحب وارثی قنوجی

از حسنِ خود که نور دہد آفتاب را — اے دل مرا بگو که درونِ تو ماہ کیست
اینجا که نورِ قدس بہ ہر لحظہ نازل ست — اے قدسیاں بگو کہ ہمیں بارگاہ کیست
من سر بہ پیش کردہ ز زخم بری شدم — "دانستہ دشنہ تیز نہ کردن گناہ کیست"
مسرور رہست گو کہ چرا دل گرفتہ — این نالہ ہا کنندہ ز شام و پگاہ کیست

## عشرتی - سیّد محمد مرتضیٰ صاحب

سیمائے صبح پردہ درِ جلوہ گاہ کیست — حیرانیٔ جمال دمِ صبح گاہ کیست
ہم رنگِ دیر پیرِ مغان خانقاہ کیست — دل کعبہ ہست صومعہ سازِ این نگاہ کیست
یک بار بے حجاب بیا اے خدائے حسن — دل را وقوف نیست کہ این جلوہ گاہ کیست
یارب چہ شد کہ درہم و برہم زمانہ ہست — آشفتگی ز سلسلۂ دودِ آہ کیست
حسن ست عشق عشق بحسن ست جلوہ گر — راز درون بخلق رسید این گناہ کیست
صوفی بوجد آمدہ و سرخوشی کند — این نشۂ شرابِ خمِ خانقاہ کیست
ہر زخمِ دل کہ جامۂ خونین گرفتہ است — منت پذیرِ خنجرِ چشمِ سیاہ کیست
ہر برگ کائنات شرابِ تو می دہد — مستِ وجود عربدہ سازِ نگاہ کیست
مجرم بفاشِ راز چو حلاج گشتہ اند — یارب بجرم کہ من و دل گناہ کیست
دل می برد بہ خاص ادائے تبسمے — آں شوخ پردہ دار بتِ کج کلاہ کیست
پیرایۂ جمالِ زلیخا گرفتہ است — دامانِ چشمِ شوق و دیدِ این نگاہ کیست
حسن ست خو گرفتۂ عاشق کشی ہمیں — ہر تیغ را شکایتِ بیجا گناہ کیست
نازم بہ شوخ چشمیٔ طرزِ نگاہِ تو — ظلم آفریدۂ دلِ وحشت پناہ کیست

خوش باش می بنوش بہ رندی گذار عمر [۳] — اے عشرتی خیالِ آلِ گناہِ کیست

# ایضاً

(تضمین بر غزل فارسی مرزا نوشہ غالب مرحوم)

نازِ تو بے نیاز دلِ داد خواہِ کیست — چشمِ تو پُر فریب ز تاثیرِ آہِ کیست
شانِ تو فتنہ سازِ جہانی گواہِ کیست — حسنِ تو در حجابِ ز شرمِ گناہِ کیست
جا بر کرشمہ تنگ ز جوشِ نگاہ کیست

ہنگامِ صبحِ دولتِ بیدار می رود — چوں آفتابِ دامنِ زرتار می رود
خود باغِ حسن و طالعِ بیدار می رود — مست ست رخ کشادہ بہ گلزار می رود
خوں در دلِ بہار ز تاثیرِ آہِ کیست

ای باعثِ حدوثِ قدم شانِ کبریا — آئینۂ جمالِ رخت عالم آشنا
در تابم از خیالِ وفا ایں چہ ماجرا — ما با تو آشنا و تو بیگانہ ز ما
آخر تو و خدا کہ جہانے گواہِ کیست

جعدِ تو ہست فتنۂ اربابِ خستہ تن — یا شامِ تیرگی ست پے شمعِ انجمن
رونق فزائے ظلمتِ بخت ست بہرِ من — مو بر نتابد ایں ہمہ پیچ و خم و شکن
زلفِ تو روزنامۂ بختِ سیاہ کیست

آشفتہ سازِ خاطرِ نازِ تو آہِ من — آتش زن ست طالعِ مشتِ گیاہِ من
آرے بہ اضطراب جہانے گواہِ من — بے خود بہ ذوقِ ذبح تپیدن گناہِ من
دانستہ دشنہ تیز نکردن گناہِ کیست

ہر چشم تیز نرگس و ریحان و سنبل ست — سامانِ شیفتہ گل و ریحان و سنبل ست
آئینہ دارِ گل و ریحان و سنبل ست — زیں ساں کہ سر بسر گل و ریحان و سنبل ست
طرفِ چمن فزودۂ طرفِ کلاہِ کیست

حسن ست بے حجاب تماشاکنِ جہاں ‏ ‏ ہر ذرہ می دہد بہ جمالِ رخش نشاں

عشق ست و بدگمانی بیجاست ہم عناں ‏ ‏ بامن بہ خوابِ ناز و من از رشک بدگماں

تا عربدۂ خیال عدو جلوہ گاہِ کیست

در سینہ این چہ خار ستمگر گرفتہ است ‏ ‏ ہر آئینہ خیالِ مکدر گرفتہ است

چوں عشرتی ملال سراسر گرفتہ است ‏ ‏ غالب حسابِ زندگی از سر گرفتہ است

جانا بمن بگو کہ غمت عمرِ کاہِ کیست

# عنوانِ نظم

## "عزتِ نفس و جذبۂ قومی"

عقیل الرحمٰن صاحب ندوی سہارنپوری

نفسِ عزت طلب غیور پسند — فکرِ ہنگامہ خیز حشر بدوش
شوقِ پامالِ فتنہ ہائے تپاں — عشق آوارگی سے ہم آغوش
کسب بے حاصلی وظیفۂ عمر — ذوقِ تن پروری متاع فروش
حسد و کینہ رازدار و رفیق — طبعِ خود بین و خو مذلت کوش
حرمتِ شیب و عزتِ احباب — سیلِ مغرب میں ہے فنا آغوش
رافت و حلم بار یاب نہیں — کبر و نخوت ہے بادۂ سرجوش
روز صرفِ تعیشِ بے جا — شب فروشندۂ متاعِ ہوش
ہمتیں پست خواہشات بلند — نطق آتش زبان و دل خاموش
تو ہی کہہ یوں ہو جب طریقِ شعار — اے خردمندِ ہوش در آغوش

عزتِ نفس کیسے حاصل ہو
نقش کیوں کر یہ کندۂ دل ہو

اے جوانانِ ہوش مند عزیز — آدمیت ہے جوہرِ انساں
تو کہ پابندِ دین و دنیا ہے — [illegible]
حیزِ مطلق ضمیرِ حیوانی — نفسِ بدکیش سرکش و ناداں
نکتہ آموزِ قوتِ ادراک — عقل پیراہنِ تنِ عریاں
عبد و معبود خالق و مخلوق — عقدۂ کفر و رشتۂ ایماں
ضبط و آئینِ پیامِ ربانی — جاں فدائے رسولِ فخرِ جہاں
صد ہزاراں درود بر روحش — بہرِ تصدیق ذکرِ قلب و زباں
حقِ عبدیت و حقوقِ عباد — ہیں معاد و معاش کے ساماں
پاسِ خویش و اقارب و احباب — امتیازِ مراتبِ انساں
طاعتِ امر و نہی صاحبِ امر — اتباعِ شعائرِ یزداں
ہمت و حوصلہ بلند و رفیع — عمل امروز فکرِ سود و زیاں

مدنیت پسند طبع سلیم — خدمتِ خلق شیوۂ مرداں
عزتِ نفس کے اصول ہیں یہ
غور سے دیکھ ان کو بھولیو نہ

تیرا علم و عقل بے عمل — ارتقا کے لئے ہے سمِ افعار
متحرک نظامِ عالم ہے — موت ہے حیلۂ سکون و قرار
ناز پروردۂ بہار نہ بن — کہ یہ دنیا ہے وادیٔ پُرخار
چھوڑ دامن ہیں دین اور دنیا — ہے شلِ دل بیار و دست بکار
اے طلبگارِ بامِ رفعت دیکھ — سعیٔ پیہم ہے روز و شب درکار
حق و باطل کا امتیاز و ثبات — وضع داری کا ہے درِ شہوار

وضعداری دلیل خودداری — منحصر ہے اسی پہ فرود
حلم و خلق و تواضع و رافت — ہیں یہ جوہرات خلق کے
شدت و رحم بین بین بہم — وقت پر بے خطا ہیں یہ
جانِ زر صدقہ جانِ عزت کا — غیرتِ شرق کے ہیں محسن وجہ
بات مردوں کی جان رکھتی ہے — تھا شرافت کا پہلے یہ معیار
دام حرص و ہوا و مکر و فریب — ہر قدم پر ہے مردِ حق ہشیار
راہِ حق سے نہ ڈگمگائے قدم — آدمیت کا ہے اسی پہ مدار
عزتِ نفس ہے اسی کا نام
یعنی تو نفس کا بنے نہ غلام

# جذبۂ قومی

## عبدالحلیم خاں کوثر

دل میں اک جذبۂ خاموش اٹھا ہے میرے — کاش یہ جذبہ ہی اک جوشِ جنوں بن جائے
ابتدا وہ ہو کہ اک آگ لگا دے دل میں — انتہا یہ ہو کہ اک موجِ سکوں بن جائے
دل کی ہر جنبشِ بے تاب کا یہ حال کرے — کہ ہر اک جنبشِ دل سازِ جنوں بن جائے
کہیں ظاہر ہو کسی جلوۂ صد رنگ میں یہ — اور کہیں بے خودیٔ سحر و فسوں بن جائے
آخرش جذبۂ قومی کا نگہباں بنے
دیر میں مسلم و ہندو کا ایمان بنے

# جذبۂ قومی

ظہیر الدین حسن تاج زبیری متعلم فیض عام ہائی اسکول میرٹھ

بلبل و گل بھی وہی ہے صحنِ گلشن بھی وہی (۱) بزمِ عشرت بھی وہی ہے دشتِ ایمن بھی وہی
دشتِ وحشت بھی وہی ہے اپنا دامن بھی وہی باربرداری وہی ہے اپنی گردن بھی وہی

لیکن اب پہلی سی عادت ہے نہ ہمت ہم میں ہے
اب نہ پہلی سی شجاعت ہے نہ طاقت ہم میں ہے

اب وہ اگلا سا زمانہ ہے نہ وہ فصلِ بہار (۲) اب وہ پہلی سی وجاہت ہے نہ وہ اپنا وقار
صید افگن تھے کبھی کہلاتے ہیں اب تو شکار اب کہاں باقی ہیں ہم میں اگلے جیسے دیندار

جن کا لوہا مانتا تھا جرمن و تاتار بھی
دل میں جن کے رحم تھا اور ہاتھ میں تلوار بھی

معرکہ میں سب سے آگے تھے مگر خاموش تھے (۳) اب سے پہلے وہ ہمیں تھے جو سراپا جوش تھے
شاہدِ امن و امن کی زینتِ آغوش تھے قیصر و فغفور و روم ہیبت سے سب بے ہوش تھے

سارے عالم پر حکومت تھی جہاں محکوم تھا
ہاتھ میں جب تک ہمارے دامنِ معصوم تھا

ہم سے دنیا تھی موافق ہم تھے دنیا کی طرف (۴) ہائے وہ دولت ہوئی جاتی ہے اب ہم سے تلف
ہم نظر آتے تھے ہر اک معرکہ میں سر بکف ہے بجا دنیا کہے ہم کو اگر اب ناخلف

حرف آیا ہے بزرگوں کی وضع پر نام پر
طعنہ زن ہیں مدعی اب حرمتِ مسلم پہ

لٹ رہا ہے گلشنِ اسلام ہم خاموش ہیں (۵) بادۂ بغض و حسد سے اس قدر بیہوش ہیں
ہم سے جو پوشیدہ تھے اب اُن سے ہم روپوش ہیں ذلتوں پر بھی سمجھتے ہیں کہ ہم ذی ہوش ہیں

لوگ ہنستے ہیں مگر آتی نہیں غیرت ہمیں
مثلِ آئینہ ہے اپنے حال پر حیرت ہمیں

ہائے وہ پہلی سی اپنی شان و شوکت اب کہاں (۶) اب کہاں وہ دبدبے پہلی سی عظمت اب کہاں
ناز ہم کرتے تھے جس پر وہ شجاعت اب کہاں ہے وہی سودا مگر پہلی سی قیمت اب کہاں

جان دینے کے لئے تیار تھے توحید پر
سب کے سب پابند تھے قرآں کی تقلید پر

محوِ حیرت ہیں کہ ہم کو کھا گئی کس کی نظر (۷) عیش و راحت کا ستارہ بن گیا دردِ جگر
ہم سے رخصت ہو چکی ہے دولتِ علم و ہنر نام کو بھی پاس اب اپنے نہیں ہے مال و زر

مسلمِ خوابیدہ اب تو خواب سے بیدار ہو
آفتابِ حشر سر پر آگیا ہشیار ہو

غفلتیں اچھی نہیں اتنا نہ سونا چاہیئے (۸) ذلت و بربادئ ملت پہ رونا چاہیئے
کچھ تو بیداریٔ احساس ہونا چاہیئے وقت اپنا اس طرح ہرگز نہ کھونا چاہیئے

آؤ ہم بھی جذبۂ قومی سے اب کچھ کام لیں
عزم و استقلال کا مضبوط دامن تھام لیں

ہم سنبھل جانا اگر چاہیں تو کچھ مشکل نہیں (۹) سارے عالم کی طرح دل رکھتے ہیں بیدل نہیں
آدمی بے علم ہے تو کوئی شے حاصل نہیں علم کا دریا وہ ہے جس کا کہیں ساحل نہیں

رائگاں جاتا نہیں دل سے خزانہ علم کا
اہلِ مغرب کی زباں پر ہے فسانہ علم کا

(۱۰)

اب بھی کچھ بگڑا نہیں اے تاجؔ گر ہمت کرو — جس طرح ممکن ہو حاصل علم کی دولت کرو

زندگی چاہو جو اپنی علم کی عزت کرو — قوم کی خدمت یہی ہے علم کی خدمت کرو

یا الٰہی قوم کے دل میں ہو جذبہ علم کا

موجزن ہو جائے ہر سینوں میں دریا علم کا

## محمد فیاض الحق اخترؔ متعلم انٹرمیڈیٹ کالج علی گڑھ

اُس سے بڑھکر بھی جہاں میں کوئی ناشاد نہیں — اپنی عظمت کا زمانہ بھی جسے یاد نہیں

اس پہ ہر وقت ہنسا کرتا ہے ہر غنچہ و گل — جو گلستاں میں تو رہتا ہے اور آزاد نہیں

سچ بتا دے مجھے یہ راز کہ کیا بات ہے جو — ایک آزادِ ازل دہر میں آزاد نہیں

کیا ترے بازوئے پُرزور میں طاقت نہ رہی — یا ترے ہاتھ میں اب خنجرِ فولاد نہیں

دے دیا پنجۂ شہ زور نے کیا تجھکو جواب — یا تجھے قصۂ خیبر شکنی یاد نہیں

کیا ترے قلب میں اب رنجِ غلامی نہ رہا — یا تجھے کچھ المِ خاطرِ ناشاد نہیں

کیا ترے قبضہ میں اب برقِ جہاں سوز نہیں — یا تجھے جوہرِ شمشیر زنی یاد نہیں

تجھ میں کمزوریٔ ہمت کبھی ایسی تو نہ تھی

جیسی اب ہے تری حالت کبھی ایسی تو نہ تھی

اُٹھ اور اب اُٹھ کے ذرا شورِ قیامت بن جا — عمر و حیدر و حمزہ کی شجاعت بن جا

ایک ذرہ کے لئے چھان ابھی دشت و جبل — ایک قطرہ کے لئے قلزمِ عشرت بن جا

اپنے چہرہ پہ عیاں جوہرِ ذاتی کر دے — ہر نظر کے لئے آئینۂ حیرت بن جا

بادشاہوں کی طرح جان ہی دینا ہے پھر — زینتِ مسند و اورنگِ حکومت بن جا

آسماں سے بھی اُٹھا کر نہ تجھے دیکھ سکے — خاک سے اُٹھکے ذرا عرشِ لطافت بن جا

شبستانِ جہالت پہ چمک صورتِ مہر ظلمتِ شب کے لئے صبحِ حقیقت بن جا
اپنی ہستی سے ہٹا دے یہ حجاباتِ نظر جلوۂ شمعِ تجلائے رسالت بن جا

دیر والوں کو ذرا کعبۂ مقصود دکھا
شانِ ہارون دکھا شوکتِ محمود دکھا

تیری غفلت کا یہ منشا ہے کہ تو شاد رہے بادشاہوں کی طرح دہر میں آباد رہے
جس چمن سے تو گزر جائے بہ مستانہ روی واں نہ گلچیں رہے پھر اور نہ صیاد رہے
تو اگر دیکھ لے دنیا کو بہ اندازِ عتاب تو غریبوں پہ ستم ہو نہ یہ بیداد رہے
تیرے انصاف سے مظلوم فضاؤں میں کبھی شورِ نالہ ہو نہ ہنگامۂ فریاد رہے
جب کسی بزم پہ پڑ جائے تری چشمِ کرم واں ستمگر کو نہ پھر طرزِ ستم یاد رہے
سر بلندوں کے ترے سامنے سر جھک جائیں اور اشاروں میں ترے چرخ کی بنیاد رہے
ساری دنیا میں جہاں جائے جدھر سے گزرے ہر زباں پر یہ دعائیں ہوں کہ تو شاد رہے

ہاں مگر تیری زباں پر ہو کوئی نغمۂ قوم
اور سینہ میں رہے دل کی جگہ جذبۂ قوم

جب یہ ہو جائے تو ہر ذرۂ دنیا تیرا صرف دنیا ہی نہیں عالمِ عقبیٰ تیرا
دنگ رہ جائیں تجھے دیکھ کے اجرامِ فلک اس بلندی پہ ہو دنیا میں ستارہ تیرا
تیری صورت سے عیاں حسنِ ازل ہو جائے چاند حسرت سے تکے عارضِ زیبا تیرا
امتیازات کی جب شان یہ ہو جائے تو پھر رفعتِ مہر تری اوجِ ثریا تیرا
آسمانوں پہ ترے گیت ہوں حوروں میں کہیں اور فرشتوں کی زبانوں پہ کہیں چرچا تیرا

صاحبِ عرش بھی فرمائے کہ انسان ہے تو
آدمی کیا ہے فرشتوں کی بھی اک جان ہے تو

---

# یوسف حسین خاں صاحب متعلم فیض عام ہائی اسکول میرٹھ

درد کا افسانہ ہے اور ضبطِ غم کا راز ہے (۱) اضطرابی کیفیت اندوہگیں انداز ہے
خون کے اشکوں سے جو مل کر بنا وہ ساز ہے قلب کی گہرائی سے نکلی ہوئی آواز ہے

قوم کے حالِ زبوں پہ دل تڑپتا ہے مرا
صبر کا پیمانہ لیجے اب چھلکتا ہے مرا

ایک دن وہ تھا کہ زیبِ عالمِ ایجاد تھے (۲) ایک دن وہ تھا جہاں میں خرم و دلشاد تھے
ایک دن وہ تھا غنا سے اپنے دل آباد تھے ایک دن وہ تھا کہ ہم مالک تھے اور آزاد تھے

شرق سے تا غرب دنیا میں ہمارا راج تھا
کامیابی کی طرف ہر ہر قدم معراج تھا

اب ہمارے پاس دنیا میں کوئی دولت نہیں (۳) وہ شکوہ و شان وہ عظمت نہیں شوکت نہیں
کوثر و تسنیم کا وہ شوق وہ حدت نہیں جس سے یورپ کانپ اٹھتا تھا وہ ہیبت نہیں

ہم بزرگوں کے عمل گر دیکھتے ہر بات میں
اب عنانِ سلطنت ہوتی ہمارے ہات میں

اب تو زینت کوششِ یورپ کے مقابل اڑ چکے (۴) اب تو یاس و بیکسی سے توڑ کر جی لڑ چکے
اب تو سیم و زر ہمارے دامنوں سے جھڑ چکے اب تو محبوسِ قفس ہو کر سلاسل پڑ چکے

ایک مدت سے غلامی کا گلے میں طوق ہے
خود ہمیں رسوائیوں کا آپ اپنی شوق ہے

علم سے محروم ہیں فن تک نہ اپنے پاس ہے (۵) قیدِ ذلت سے رہائی کی نہ اب کچھ آس ہے
ہر طرف سے بیکسی ہے بے بسی ہے یاس ہے مسلمو کچھ اپنی حالت کا تمہیں احساس ہے

آفتوں پر آفتیں پڑتی ہیں تم خاموش ہو
چاہیے تھا اپنی آزادی کا تم میں جوش ہو

اپنے بچھڑے بھائیوں کو پھر ملاتے کیوں نہیں (۶) تفرقے تم اپنے اندر سے مٹاتے کیوں نہیں
دشمنانِ دین پر سکہ بٹھاتے کیوں نہیں مستحق خود کو حکومت کا بناتے کیوں نہیں

اتحادِ باہمی سے تقویت مل جائیگی
دیکھ لینا خود بخود پھر حریت مل جائیگی

گو ہر اک راہِ ترقی ظاہراً مسدود ہے (۷) کامیابی کی فضا برسوں سے گرد آلود ہے
گو تہِ دریا میں پنہاں گوہرِ مقصود ہے گو کسی حد تک ہماری آرزو محدود ہے

پھر بھی کیا کچھ ہو نہ جائے ہم اگر کوشش کریں
آؤ باہم مل کے عریاں تن کی سب پوشش کریں

آیۂ لاتقنطوا پیشِ نظر ہر وقت ہو (۸) آفتوں کے واسطے سینہ سپر ہر وقت ہو
اور ہتیلی پہ لئے تم اپنا سر ہر وقت ہو اس کی قربانی کو پھر تیار ہر ہر وقت ہو

جان تک اس راہ میں دیدو تو کچھ پروا نہیں
دین کی خاطر تمھارے پاس ہو تا کیا نہیں

جرأت و ہمت کو اپنے ہاتھ سے جانے نہ دو (۹) دوسروں کو دولتِ علم و ہنر پانے نہ دو
اپنے اوپر تم گھٹا ادبار کی چھانے نہ دو مفلسی کو اک گھڑی نزدیک تک آنے نہ دو

خوابِ غفلت ہو چکا بہرِ خدا بیدار ہو
اپنے حق کے غاصبوں سے برسرِ پیکار ہو

---

## عبداللہ صاحب حقانی آزاد کراچوی متعلم انٹر کالج علی گڑھ

میرے سینہ میں ہے اک پوشیدہ رازِ زندگی (۱) بھول کر بھی چھیڑنا ہرگز نہ سازِ زندگی
ہیں نشاط آور خیالاتِ پریشانِ حیات زندگی کہتے ہیں ہونا بے نیازِ زندگی

انتہا بحرِ سکوں ہے ابتدائے جزر و مد — خامشی کرتی ہے پیدا اہتزازِ زندگی
منتشر بادِ خزاں نے کر دیئے برگِ حیات — درس آموزِ فنا تھی سازِ نازِ زندگی
روح کی بیتابیوں نے حشر برپا کر دیا — چھیڑ کر پچھتائے ہائے ہم تو سازِ زندگی
اب کوئی سینہ میں باقی ہے نہ ارمانِ حیات — آرزوئیں ہو گئیں سب وقفِ نازِ زندگی

اُف مری بیچارگی ہے اک جہانِ آرزو
جھیلتا جاؤں کہاں تک امتحانِ آرزو

(۲)

تجھکو کچھ معلوم ہے آئینِ فطرت کا نصاب — تیرتا پھرتا ہے دریاؤں کی موجوں میں حباب
ہمکنارِ ساحلِ مقصود ہونا ہے اگر — بحرِ طوفاں خیز میں بن جا تو موجِ اضطراب
شعلہ زارِ دینِ فطرت کو فضائے ہند میں — ایسا چمکا دے ہو ذرہ ذرہ وقفِ اضطراب
دل کے آئینہ میں ہے موجود وہ تصویرِ خواب — جس کی تعبیریں ثابت ہوئی موجِ سراب
تیرا احساسِ زیاں بھی ہے متاعِ کارواں — اختلاطِ نکہت ڈلیتی ہے افگندہ نقاب
خضرِ راہ بن کر لگا بھولے ہوؤں کو راہ پر — گر بنانا چاہتا ہے زندگی کو کامیاب

وسعتِ مقصد سے دنیا میں جو تو غافل رہا
عینِ دریا میں بھی دور افتادۂ ساحل رہا

(۳)

تجھ میں پوشیدہ ہے قدرت کا یہی بس ایک راز — تو اگر بندہ ہے تو مالک ترا بندہ نواز
صبح کے آئینہ میں ہے شام کی ظلمت کا راز — آنکھ گر دیکھے تو ہر ذرہ میں ہے قدرت کا راز
طائرِ فطرت نوا اپنی نوا سنجی نہ بھول — گلشنِ ہستی میں پیدا کر وہی پھر سوز و ساز
دل کا آئینہ غبار آلودۂ عصیاں ہوا — اب ضرورت ہے کہ پیدا ہو کوئی آئینہ ساز
کملی والے نے تجھے کملی میں اپنے کیا لیا — دین و دنیا کے فرائض سے ہوا تو بے نیاز

ایک ہنگامہ ہے پوشیدہ تری آواز میں
مضطرب ہیں سیکڑوں نغمے جہاں کے ساز میں

فرقہ آرائی نے سب مذہب کا کھو ڈالا وقار (۴) اُمتِ وسطیٰ کے ورنہ تم ہی تھے اک یادگار
کافروں کی مسلم آئینی یہ دھوکا کھا گئے اپنی عظمت اپنی شوکت سب کی سب کر دی نثار
تھی تری آغوش ہی گہوارۂ علم و ہنر خالقِ عالم کا ہستی میں تو ہی تھا رازدار
طلسمِ ہستی کے پر اسرار ہنگاموں کا تو ایک مدت تک رہا ہے اس جہاں میں رازدار
صورتِ آئینہ دل کو آشنائے ضبط کر دیکھ سب کچھ اور چپ رہنا بنا اپنا شعار

ہمت قومی بڑی جاں کاہ دستوں کا نام ہے
دفترِ غم سب کا سب پارینۂ اقوام ہے

اے پرستارِ دیرِ رحمٰن خود داری کو چھوڑ (۵) اے امینِ ملتِ بیضا دل آزاری کو چھوڑ
حق پرستی کر شعار اپنا فسوں کاری کو چھوڑ عرصۂ عالم میں تو اپنی جفاکاری کو چھوڑ
خاتمِ دنیا اگر بننا ہے تجھ کو دہر میں رام کرنا سیکھ اپنی گرم گفتاری کو چھوڑ
ہو فروغِ ساغرِ مے سے چراغاں بزمِ یار صورتِ پیمانۂ لبریز ناداری کو چھوڑ
زد میں ہے برقِ حوادث کے ترا جب آشیاں خود تماشائی نہ بن آئینہ دیواری کو چھوڑ
محرمِ اسرارِ قدرت بن کے پھر غافل نہ رہ رشتۂ تسبیح کر مضبوط زناری کو چھوڑ

تو ربابِ زندگی میں نغمۂ مستور ہے
تیرا سینہ جذبۂ توحید سے معمور ہے

---

## خواجہ عبدالواحد کومی لدھیانوی متعلم انٹرمیڈیٹ کالج علی گڑھ

نہ ہو جب دل ہی پہلو میں تو پھر یہ دل لگی کیسی (۱) ہے مشہورِ زمانہ آپ کی زندہ دلی کیسی
نہ کیوں کر طولِ گلزارِ دل خاموش ہو جائے غمِ اندوہ میں دل مبتلا لب پر ہنسی کیسی
نہ مونس ہے نہ ہمدم ہے کٹ رہے ہیں کس مپرسی میں مسلط ہو چکی ہے آہ ہم پر بے کسی کیسی

نہ گل ہے اور نہ بلبل ہے نہ ساقی ہے نہ میخانہ — لہو پیتے ہیں ہم اپنا اے واعظ میکشی کیسی
نہ وہ جوشِ جنوں باقی نہ وہ برقِ نظر باقی — سراسر موت کی تصویر ہیں ہم زندگی کیسی
نہ وہ شوقِ شہادت ہے نہ وہ ذوقِ عبادت ہے — یہی حالت رہی تو آرزوئے برتری کیسی
نہ عزمِ غزنوی ہے اور نہ ہے یلغارِ تیموری — تو ہے پھر شانِ دارائی، جمی، کیخسروی کیسی
عرب کے شیرِ غراں کی محبت دل میں پیدا کر — نہ جب اللّٰہی باقی رہی سیدائی کیسی
کسی دیوانہ کو توحید کی لو پھر لگی شاید — ہوئی ہے خانۂ زنجیر میں یہ روشنی کیسی
کنارہ کش ہو غافل اس ہجومِ شرک پرور سے — تو مسلم ہے تو پھر باطل سے صلح و آشتی کیسی

حیاتِ آرزو نمرود کو پیکِ اجل ہو جا
عدوے نسر ہو عزا دشمنِ لات وہبل ہو جا

(۲)

ٹپکتی ہے قلم سے روشنائی شیر تر ہو کر — زباں رہتی ہے اب میرے دہن میں نیشتر ہو کر
اگر جینا ہے مسلم امتِ خیر البشر ہو کر — تو رہ دنیا میں غیر اللہ سے تو بے خطر ہو کر
کہاں کی زندگانی ہے کوئی پوچھے تو یہ ہم سے — نہ جاگیں باخبر ہو کر نہ سوئیں بے خبر ہو کر
اگر ہے خون میں رنگت تو کچھ پھل پھول پیدا کر — رہے گا باغ میں کب تک نہالِ بے ثمر ہو کر
مجھے امید ہے جلدی ہی وہ دن آنے والے ہیں — رہیں گے جسم جاں ہو کر ملیں شیر و شکر ہو کر
ہو رہبر منزلِ مقصود کا پھر کارواں اپنا — کہ ہوں روشن نشاں یا چراغِ رہ گزر ہو کر
ندا سنتا ہوں میں اے بے خبر یہ عرش والوں کی — جبینِ مسلم خوابیدہ چمکے گی سحر ہو کر
فلک پر محوِ حیرت ہو گیا ہے نیرِ اعظم — ہماری خاک کے ذرے بھڑک اٹھے شرر ہو کر
خدا کے سامنے رو رو کے پھر فریاد کر غافل — کہ یہ اشکِ ندامت ہے جو ملتا ہے گہر ہو کر

سرِ شوقِ حمید داستانِ عشق پیدا شد
زیک مشت غبارِ صد جہانِ عشق پیدا شد

نمودِ حشر ہوگی جب مرا نالہ رسا ہوگا (۳) فلک آ... [illegible]

بنے گا قیس پھر مجنوں شمیمِ زلفِ لیلیٰ کا
معطر عطرِ گل سے دامنِ بادِ صبا ہوگا

مبارک ہو بہارِ بے خزاں پھر آنے والی ہے
گلِ امید ہونگے اور دامن آپ کا ہوگا

فلک سے نامہ بر آئے گا بخشش کی خبر لے کر
نویدِ جاں فزا ہوگا پیامِ دل ربا ہوگا

اثر کر جائے گی ملت میں یاں تک شانِ یکرنگی
خدا پر ہم فدا ہونگے خدا ہم پر فدا ہوگا

دعائے حسن دے گا ہاتھ اُٹھا کر عشق والوں کو
ادھر خونِ جگر ہوگا اُدھر رنگِ حنا ہوگا

عدو بھی جانتے ہیں وہ زمانہ آسنے والا ہے
زمیں سے عرشِ اعظم تک ہمارا غلغلہ ہوگا

بہیں گے نور کے چشمے ہمالہ کی چٹانوں سے
کہ یہ سب کچھ جو ہونا ہے بتائیدِ خدا ہوگا

کریمی بے کسوں کی مشکلیں حل ہونے والی ہیں
سعی مسلم کرے گا اور خدا مشکل کشا ہوگا

جہاں میں سلطنت ہوگی امیرِ بدر و خیبر کی
صنم خانوں سے آئے گی صدا اللہ اکبر کی

---

## سیّد محمد عارف فاطمی ملیح آبادی متعلم انٹر کالج علی گڑھ*

تو ہی ہے زندگیٔ قوم کا اک رازِ نہاں (۱) تیرے ہی قبضے میں ہیں تاجِ سلاطینِ جہاں
گوسفندوں میں ہو پیدا تو ہوں وہ شیرِ ژیاں قوتِ نطق ہے تو قوم ہے گر مثلِ زباں

قوم گر جسم ہے تو اُس کے لئے جان ہے تو
جان کیا مال ہے واللہ کہ ایمان ہے تو

جب کہ تثلیث کے فرزند ہوئے مائلِ جنگ (۲) عَلَمِ شیر کے سائے میں تھی جب فوجِ فرنگ
آئے میدان میں تیر و تبر و توپ و تفنگ وسعتِ شام ہوئی کثرتِ افواج سے تنگ

کر دیا کفر کی آتش کو گلستاں تو نے
کر دیا آلِ براہیم کو شاداں تو نے

* یہ نظم مقابلہ میں کامیاب رہی اور مستحق انعام سمجھی گئی۔

اے کہ جب مسلمِ اسپین میں طاقت نہ رہی (۳) جب شجاعانِ عرب کی وہ شجاعت نہ رہی
دین کی سینۂ مسلم میں امانت نہ رہی جب مسلمانوں کی پہلی سی وہ حالت نہ رہی

تو نے اسپین کے باشندوں کو آزاد کیا
ان کی دنیائے تمنا کو پھر آباد کیا

اے کہ جب پاؤں میں اسکاچ کی زنجیریں تھیں (۴) حلق معصوم تھا جلادوں کی شمشیریں تھیں
رائگاں ملتِ محکوم کی تدبیریں تھیں بے گناہوں پہ عجب ظلم تھے تعزیریں تھیں

تو ہی ہے خواب سے سوتوں کو جگایا جس نے
قومِ بیکس کو غلامی سے چھڑایا جس نے

جب کہ درپیش ہوئی عسکرِ اسلام سے جنگ (۵) راجپوتوں پہ بہت عرصۂ ہستی ہوا تنگ
ہاں تری وجہ سے پیدا ہوئی پھر دل میں اُمنگ سمجھے محکومیٔ اغیار کو وہ باعثِ ننگ

مرد تیار ہوئے رن میں نکلنے کے لئے
عورتیں کود پڑیں آگ میں جلنے کے لئے

اس ہند میں عزت نہ رہی (۶) شان و شوکت نہ رہی اپنی حکومت نہ رہی
جب وہ حشمت نہ رہی اور وہ ثروت نہ رہی اپنے بیزار ہوئے غیروں میں وقعت نہ رہی

تو ہی ہے خواب سے سیّد کو جگایا جس نے
قوم کے واسطے کالج کو بنایا جس نے

ترکِ بیمار کو جب سب نے مٹانا چاہا (۷) خاک میں دولتِ عثماں کو ملانا چاہا
نوشدارو کے عوض زہر پلانا چاہا ترک کو موت کا پیغام سنانا چاہا

تو ہی تھا قوتِ بازوئے کمالِ ترکی
عیدِ مسلم ہوئی چمکا جو ہلالِ ترکی

مدتوں ملتِ افغاں پہ تھا برٹش کا اثر (۸) آستاں غیر کا تھا اور مسلماں کا سر
زنگ آلود تھے اسلام کے جب تیغ و تبر   تو نے صیقل کئے شمشیرِ اماں کے جوہر
قومیں بھر آئیں جو آزادی کا پرچم دیکھا
جو نہ جھکتا تھا کسی سے وہی سر خم دیکھا

سن ذرا ملتِ ایراں کو جگانے والے (۹) جام آزادی کا قوموں کو پلانے والے
ہندیوں سے رخِ زیبا کو چھپانے والے   ہجر میں او دلِ عارف کے جلانے والے
جب ترا ہندیوں کے قلب میں مسکن ہوگا
جو ہے ویرانہ وہ کل غیرتِ گلشن ہوگا

---

## صمد یار خاں صاحب ساغر سیمابی نظامی

اے قوم یہ اک آواز ہے جو اکثر اس رخ سے آتی ہے (۱) جس رخ پہ دنیا آج تلک اپنا فرقِ نیاز جھکا ت
یہ ہے آواز اس کی جو اپنی قوم کا یکتا بانی ہے   جو اس دنیا میں باقی ہے جس کا ہر ذرہ فانی
وہ قوم کا بانی اب تک اپنی قوم کے ہے غم خواروں میں   وہ قوم جو تاروں میں چمکی اور ڈوب گئی اندھیارد
وہ طیبہ والی قوم حجازی قومِ عرب فطرت والی   حق کی ترائی قوم ترائی قوم بڑی عظمت
چرواہا اپنی قوم کے گلے کو اب وحشی پاتا ہے
اور اپنی نوائے خاص میں اس کو اپنے پاس بلاتا ہے

ہر کوئی جو یہ آواز سنے اس دعوت کا احساس کرے (۲) جو ہے سردارِ قومیت اس کی عظمت کا پاس کرے
ہر کوئی جو اس الہام کو اپنے کانوں میں گنجائش دے   لبیک کہے اس دعوت پر داعی کو داد کاوش
ہر کوئی جسے ہے ذوق ابھی تحریم سروش آہنگی کا   حامل کوئی دل باقی ہے جذباتِ بلال ز

ہے کوئی جو اس پیغام کو سن کر برقِ مجسم بن جائے
آوازہ یہ قرباں ہو جائے غازئ اعظم بن جائے
مصروف ہیں یوں تو اک دنیا دنیا کے ناقص دھندوں میں
کیا کوئی ابن الوقت نہیں اسلام ترے فرزندوں میں

(۳) قومیت بیوہ قومیت اُن فرزندوں کی جویا ہے
جن کو اُس نے بین الاقوامی ہنگاموں میں کھویا ہے
وہ فرزندانِ قوم کہاں ہیں اپنا مرجع یاد کریں
آغوشِ قومیت کو اپنے جلووں سے آباد کریں
سب ہوئے بچھڑے پروانے شمعِ ملت کا طوف کریں
لیں درسِ گداز آزادی تکمیلِ وفا سے خوف کریں
قومیت اپنے دامن کو فرزندوں پر پھیلائے گی
پھر امن کا سایہ پھیلے گا یہ دنیا پھر لپٹائے گی
جب اپنے اصلی مرجع تک یہ قوم رسائی پائے گی
سب کچھ اس کو مل جائے گا یہ پھر سب کچھ ہو جائے گی

(۴) اے فرزندانِ قوم علی گڑھ داعیِ قومیت ہے
یہ درس گہِ قومیت ہے یہ راعیِ قومیت ہے
قومیت کا جذبہ لے کر اس قومی ایوان سے نکلو
دھوکا ہو بہاروں کا تم پر جس وقت تم گلستاں سے نکلو
اے فرزندانِ قوم تمھاری صورت دنیا تکتی ہے
تم سے ہیں بہت کچھ اُمیدیں مایوسی کر کیا سکتی ہے
مایوسی ہے اک وہم کہ قومیت کے گھر کی آس ہو تم
جس نے بھیجا ہے طیبہ سے ہر وقت اُسی کے پاس ہو تم
یہ ہے ساغر کی مست اُڑایا ساقی کی آواز سنو
ہے جذبۂ قومی کا نغمہ اور ساتھ حجازی ساز سنو

---

# عزتِ نفس

مولوی عاشق حسین صاحب سیماب اکبر آبادی

میں نے کل اک پھول سے پوچھا کہ اے مستِ نمو
نوجوانانِ چمن سے کیوں کھچا رہتا ہے تو
عرش سے موتی برستے ہیں ترے اوراق پر
روشنی پڑتی نہیں لیکن ترے اخلاق پر

سر بالا کریا تو وہ موتی گرا دیتا ہے تو
یا انھیں خورشید کے آگے بڑھا دیتا ہے تو

جمع کرتے ہیں جو سرمایہ ستارے رات بھر
تو ملا دیتا ہے اس کو خاک میں وقتِ سحر

بوسہ لیتی ہیں اگر بوندیں بگڑ جاتا ہے تو
اپنے اور نگِ تجمل پر اکڑ جاتا ہے تو

جب صبا آغوش میں لے کر جھکاتی ہے تجھے
اپنی رنگینی سے جھوٹی شرم آتی ہے تجھے

گنجِ زنگار رنگ میں گم صم پڑا رہتا ہے تو
بات سنتا ہے کسی کی اور نہ کچھ کہتا ہے تو

کیوں نہیں تو شوخیِ ہنگامہ آبادِ چمن
اے اسیرِ رنگ و بوئے حسن آزادِ چمن

نالہ ہے صد شوق در پر تو تغافل کوش ہے
شوق ہے صد نالہ بر لب اور تو خاموش ہے

ایں ہوا در سر کہ داری کج کلاہی کیستی
ایں چنیں رنجیدہ رنجیدہ نگاہی کیستی

ہنس کے بولا پھول لے شکوہ طرازِ خامشی
آج تک تجھ کو نہیں معلوم رازِ خامشی

یہ مرا حسنِ متانت میرا آب و رنگ ہے
ورنہ میرے ضبط سے خود ظرف میرا تنگ ہے

میں نہ شبنم کے اگر موتی گرا دوں خاک پر
تو ستاروں میں ہو کیوں عظمت مری افلاک پر

خندہ بر لب بوسہ یاراں سے گر ہو جاؤں میں
بجلیوں میں آشیانے کی طرح لٹ جاؤں میں

باغ میں یوں سرکشیدہ شاخ پر رہتا ہوں میں
دستِ گلچیں سے نظاماً بے خطر رہتا ہوں میں

خود اگر اپنے تجمل کا نہ اندازہ کروں
کس طرح سب کے مشامِ روح کو تازہ کروں

گر نہ سمجھوں ہر ورق کو اپنے عنوانِ بہار
مجھ سے کیوں مانوس ہو زلفِ پریشانِ بہار

آتشِ گلشن ہوں اپنی گرمیِ پر جوش سے
رونقِ محفل ہے میرے جلوۂ خاموش سے

طلعتِ دنیا مرے آئینِ بیزاری سے ہے
موجِ آغوشِ صبا تمکینِ خودداری سے ہے

خود نمائی کا گلہ برحق مگر یہ عرض ہے
اپنی عزت خود کروں یہ بھی تو میرا فرض ہے

# غیر طرح کلام

## فانیؔ - مولوی شوکت علی خاں صاحب بی اے علیگ

گریۂ جوشِ ندامت بس اب تھمنے کا تو نام نہ لے
جب تک رحمت کا ہر پہلو دل کا دامن تھام نہ لے

دل کی لامحدود فضا میں گم ہو جا یوں آپ کو ڈھونڈ
ہوش کے بس کا روگ نہیں ہے ہوش سے تو یہ کام نہ لے

راحت کا مفہوم یہی ہے جہدِ طلب سے باز نہ آ
بڑھنے دے دل کی بے چینی تڑپے جا آرام نہ لے

لغزشِ توبہ کے ہاتھوں رندوں کا ٹھکانا تھا کوئی
مستیٔ چشمِ یار اگر تو گرتے ہوؤں کو تھام نہ لے

ننگ ہے سعیِ عرضِ محبت، فرضِ محبت پورا کر
اس کے سوا کچھ یاد نہ رکھ بھولے سے اثر کا نام نہ لے

دل تو دل ہے دل کو چین آ جانا تو آسان نہیں
درد وہ ہے جو دل میں اٹھ کر آپ ہی پھر آرام نہ لے

ہونا ہے وہ ہو کے رہے گا مجبوری کی حد سے نہ بڑھ
بیٹھے بٹھائے اپنے سر آزادی کا الزام نہ لے

کافر صورت دیکھ کے منہ سے آہ نکل ہی جاتی ہے
کہتے کیا ہو اب کوئی اللہ کا یوں بھی نام نہ لے

حسنِ پشیماں کو فانیؔ بیت پہ نہ دے تکلیف کرم
وضعِ شکستِ عشق نبھا دے دیکھ کوئی الزام نہ لے

## ایضاً

اک برقِ سرِ طور ہے لہرائی ہوئی سی
دیکھوں ترے ہونٹوں پہ ہنسی آئی ہوئی سی

محضر ہے یہی قتلِ شہیدانِ وفا کا
جلّاد کی چتون ہے جو شرمائی ہوئی سی

سنتا ہوں جو آتی ہے صدا پردۂ دل سے
امید کی آواز ہے تھرّائی ہوئی سی

اک عالمِ دل ہے وہی دنیا وہی فردوس
ہر شے نظر آتی ہے نظر آئی ہوئی سی

درپیش ہے پھر مسئلۂ طاقتِ دیدار — پھر کچھ نگہِ شوق ہے گھبرائی ہوئی سی
میرے دلِ برباد کے دھندلے سے نشاں ہیں — اس باغ میں کلیاں ہیں جو مرجھائی ہوئی سی
ہر سانس پہ فانیؔ مجھے گویا دمِ آخر — سمجھا ہوں محبت میں قضا آئی ہوئی سی

## ایضاً

وہ بے خودی کے پیالے پلا دیئے تو نے — مرے حواس ٹھکانے لگا دیئے تو نے
گرا کے قطرۂ شبنم گلوں کے دامن پر — تجلّیات کے دریا بہا دیئے تو نے
بنا کے ہجر کی راتوں کو بے نیازِ سحر — تعینات کے پردے اٹھا دیئے تو نے
دکھا کے تجزیۂ رنگ و بو کا حسنِ کمال — مشاہدات کے ٹکڑے اڑا دیئے تو نے
دلوں کو دے کے فریبِ سکونِ بے آرام — تغیرات کے نقشے جما دیئے تو نے
یقینِ عشق کی ہلکی سی لہر دوڑا کر — توہمات کے شعلے بجھا دیئے تو نے
عطائے نعمتِ سوز و گداز کی خاطر — اذیتوں کے خزانے لٹا دیئے تو نے
حجابِ خلق کو معجز نوائیاں دے کر — نظر کی آڑ میں جادو جگا دیئے تو نے
سرودِ عقل و غمِ عشق کے دوراہے پر — بڑے بڑوں کے قدم ڈگمگا دیئے تو نے
جمالِ یار کا افسانہ چھیڑ کر فانیؔ — شعاعِ نور سے دل جگمگا دیئے تو نے

## مانیؔ - مولوی سید کلب حیدر صاحب جائسی

قصد و طلب یعنی راہِ طلب کے مبادی کچھ بھی نہیں — سرحدِ ہوش سے آگے بڑھ، یہ جذبِ ارادی کچھ بھی
نادیدہ سکونِ ساحل ہوں، مانوس بہ آغوشِ طوفاں — میں نابلدِ آبادی ہوں، میری بربادی کچھ بھی
راہِ غم اور قافلۂ دل، کس کو خبر ہے منزل کی — شورِ جرس، آوازِ حدی خواں، بانگِ منادی کچھ بھی
اے گوشہ نشینِ یاس ارے دل اے محوِ فریبِ آزادی — ٹوٹا ہے نہ ٹوٹے بندِ وفا، یہ تو آزادی کچھ

ہستی کو عدم جس صورت میں حاصل ہو، وہی پائندہ ہے
یعنی شکلِ ثباتِ خوشی، جز مرگِ شادی کچھ بھی نہیں

دردِ نہاں ظاہر ہو تو کیوں کر آہ کی آوازیں سُن کر
میں نے سوال کیا کیا گزری دل نے صدا دی کچھ بھی نہیں

اب کیا پُرسش ہو دل تڑپا، آنسو ٹپکے دیکھ ما نی
میری کہانی اس کے سوا، جو تجھ کو سنا دی کچھ بھی نہیں

## ایضاً

وہی وہ، وہی بزم کیسے کہوں میں
کہ جو کل تھا وہ رنگِ محفل نہیں ہے
یہ کہیئے کہ سر میں وہ سودا نہیں ہے
یہ کہیئے کہ پہلو میں وہ دل نہیں ہے

---

اسے طاقتِ ضبط کا ادعا ہے
وہ جلوے کی تابش کا قائل نہیں ہے
غرض ہوش اس گفتگو کا ہے سب کو
کہ وہ زینت آرائے محفل نہیں ہے

---

بجا ہے کہ محمل ہے موجود لیکن
بلاوے میں صدائے سلاسل نہیں ہے
نہیں ہے جو دیوانۂ نجد باقی
تو وہ شانِ دل چسپ محمل نہیں ہے

---

کرے سعی ہر چند سارا زمانہ
نہیں دل کی قسمت میں آرام پانا
محالات سے ہے لکھے کا مٹانا
یہ کہہ لو کہ ہاں تم کو مشکل نہیں ہے

---

یہ محشر کا مجمع ہے میں چپ ہوں لیکن
خود انصاف سے آپ اک بات کہہ دیں
کوئی ذرّۂ کائناتِ جہاں ہے
کہ تصدیقِ بربادیِ دل نہیں ہے

---

کٹے کیسے ہستی کی راہِ مصیبت
کہ ہے ہر قدم کارزارِ محبت
یہ مانا کہ انفاس کی کچھ حقیقت
بجز سعیِ قطعِ منازل نہیں ہے

اب آنکھوں میں آنسو نہ ہونٹوں پہ نالے  نہ ایذائے حسرت نہ کربِ تمنّا
غرض جذبۂ جاں نثاری ہی اور بس  کوئی شاہدِ ہستیِ دل نہیں ہے

مرے بس میں دل ہو نہ دل کی تمنا  مگر تم کو قدرت ہے پامال کر دو
یہ سچ ہے کہ میرا دلِ بے حقیقت  تمھاری تمنا کے قابل نہیں ہے

نہ پوچھو کہاں کا ہے قصد اور کیوں ہے  سکوں ڈھونڈتا پھر رہا ہوں مسلسل
بظاہر سوئے موت جانا ہے لیکن  سنا ہے کہ وہ بھی تو منزل نہیں ہے

جہاں محوِ ظاہر پرستی ہے مانی  تو کچھ اہلِ دل سا تھا لیکن تجھے بھی
ذرا ہوشِ تائیدِ حق کا نہیں ہے  ذرا جوشِ تردیدِ باطل نہیں ہے

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# انٹرمیڈیٹ کالج میگزین

جلد (۱) | بابت ماہ نومبر ۱۹۲۹ء | نمبر (۱۱)

## فہرست مضامین

# ضروری اعلان

انٹرکالج میگزین کا سالانہ نمبر بڑے آب و تاب کے ساتھ ماہ دسمبر میں شائع ہونیوالا ہے۔ اس نمبر میں طلبائے انٹرکالج کے مضامین کا ہونا لازمی اور ضروری ہے۔ مضامین بالخصوص ٹھوس اور علمی ہونا چاہئے۔ عمدہ تراجم بھی رسالہ میں دیج کئے جاسکتے ہیں۔ یہ مضامین نظم و نثر ماہ نومبر کے اخیر ہفتہ تک اڈیٹر کے پاس پہونچ جانا چاہئے۔

اڈیٹر۔

# غزل

از علامہ "عیشی" (سرادہ)

منم کز غیر پنہاں عشق یار نازنیں دارم
نہاں از چشم مردم اشک خون در آستیں دارم

بجوشش عشق حسن ناز پرور را قریں دارم
درون پردۂ دل لیلئ محمل نشیں دارم

دل وارستہ دارم نے غم دنیا و دیں دارم
مگر مہر سیہ چشماں کہ بر لوح جبیں دارم

بہ مہر مست گاہ معنی جلوۂ صد عیش می بینم
بہ بزم بادہ نوشاں یک دل خلوت نشیں دارم

زحال درد و درمانم چہ می پرسی کہ من دل را
بہ ہجر تو حزیں دارم بہ یاد تو غمیں دارم

امید سود و راحت یک طرف بیم زیاں یکسو
بحمد اللہ والمنت نہ آں دارم نہ ایں دارم

خراماں می چمم در باغ حسن بے مثال او
خیال گلشن جنت نہ میل حور عیں دارم

دل سودا زدہ کوس جنوں در کوہ و ہاموں زد
ہزاراں دشت وحشت آفریں زیر نگیں دارم

ز فیضان توکل یافتم معراج استغنا
نہ کنج فقر جویم نے ہوائے شہ نشیں دارم

محبت می برم با خود پس از مرگم تماشا کن　　که از حسرت ہزاراں آسماں زیرِ زمیں دارم

بروئے حسرت آگیں چوں نظر کردم ز جاں رفتم　　نگاہ اولین خود نگاہِ واپسیں دارم

ہمہ شب داستانِ دردِ دل گفتم بہ پیشِ دل　　ہمیں یک چارۂ دردِ دلِ اندوہگیں دارم

شرشک لالہ گوں از شرم عصیاں اسلحتے دارد　　رواں از چشمِ گریاں چشمۂ ما معیں دارم

فدائے لعل شیریں ست دل و جانم چہ خوش گفتی
بہ کوئے خود چو عیشی مدگدائے رہ نشیں دارم

# رازِ ہستی

از حکیم ماجد صاحب حامدی

آج بے پردہ نظر آتی ہے تصویرِ جہاں　　ہے مگر خواب محبت کی یہ تعبیر عیاں

عشق کے نور سے روشن ہیں نگاہیں میری　　عشق کے سوز سے دمساز ہیں آہیں میری

غم نے دیدے کے جلا دل کو وہ آئینہ کیا　　صاف آتا ہے نظر جس میں ہو اچھا کہ بُرا

دیکھ لیتا ہوں میں دنیا کی حقیقت اسمیں　　نظر آتی ہے ہر اک چیز کی فطرت اس میں

ہو نہیں سکتا مجھے دہر میں دھوکا ہرگز　　میری نظروں کو حجابوں نے نہ روکا ہرگز

کب یہ ممکن ہے کہ تکلیف کو راحت سمجھوں　　بقعۂ نور کو معمورۂ ظلمت سمجھوں

دل مرا گوہر اسرار کا گنجینہ ہے　　ہے جو دنیا کی حقیقت وہ سب آئینہ ہے

مجھ سے پنہاں نہیں ماہیتِ سوزِ ہستی　　ہیں عیاں میری نگاہوں پہ رموزِ ہستی

زندگانی میری محدود سہی فانی بھی　　ہے مگر پردۂ قدرتِ ربانی بھی

جو فنا ہو کے بھی باقی ہے وہ ہستی ہے مری　　تیز تر ہوتی ہے ترشی سے وہ مستی ہے مری

زندگانی میری کیا ہے تمھیں بتلاؤں کیا　　بعد مٹنے کے بھی آج ہے یوں جلوہ نما

پھول میں پتے میں شبنم میں نہالِ تر میں　　کوہ میں دشت میں صحرا میں کہ بحر و بر میں

زینتِ گل ہے یہی زینتِ غنچہ ہے یہی　　یعنی لبستہ ہے یہی اور کشودہ ہے یہی

بربط عیش بھی اور یہی سازِ غم — لبِ خنداں بھی یہی اور یہی چشم پرنم

ہے یہی خندہ گل اور یہی بلبل کی فغاں — یہی آوازِ خوشی ہے یہی آہوں کا دہواں

یہی پابند ہے گلشن میں یہی ہے آزاد — یہی نرگس کی نظر ہے یہی قدِ شمشاد

ظلمتِ شب ہے یہی اور یہی نورِ سحر — یہی محرومی کور اور یہی بینا کی نظر

ہوشیاری ہے یہی اور یہی بے ہوشی — شور و غوغا بھی یہی اور یہی خاموشی

بادلوں میں ہے گرج اور یہی بجلی میں تڑپ — صحنِ گلشن میں یہی بلبل و گلچیں کی جھڑپ

رہتی ہے سینۂ انساں میں یہی غم بن کر — اور یہی شادی و خوش کامیِ آدم بن کر

شکل سیماب میں بیتاب ہوئی جاتی ہے — عالمِ نازِ سکوں سیم میں دکھلاتی ہے

ہے نمایاں یہی نظروں پہ یہی پوشیدہ — یہی بیدار ہے عالم میں یہی خوابیدہ

چاندکی چاندنی میں ہے یہی فرحت افزا — یہی سورج کی شعاعوں میں تمازت افزا

فرطِ شادی ہے یہی اور یہی جوشِ غم ہے — اسی آنسو سے کسی کا سرِ مژگاں نم ہے

زلفِ لیلیٰ میں یہی بن کے پریشانی ہے — یہی مجنوں کے یہاں چاک گریبانی ہے

اصلِ الفت ہے یہی عین محبت ہے یہی — حسن کی جان یہی حسنِ حقیقت ہے یہی

جو ہے عاشق وہی معشوق ہے کچھ فرق نہیں — تابشِ حسن وہی ہے جو ہے آہوں میں کہیں

گرچہ نسبت نہ تھی فرہاد کو کچھ شیریں سے — تھے مگر اصل میں دو نام یہ اک ہستی کے

عشق کب قیس کو تھا لیلیٰ صحرائی سے — اپنی ہی ذات پہ مرتا تھا خود آرائی سے

حسن اور عشق میں کچھ فرق نہیں ہے اصلا — دونوں سے ذاتِ حقیقی کا ہے جلوہ پیدا

عشق کا رام وہی حسن کی سیتا بھی وہی — یعنی بلبل بھی وہی اور گلِ رعنا بھی وہی

بسکہ ہے ذات سے میری یہ ظہورِ عالم — میری ہی ہستی تو ہے ظلمت و نورِ عالم

ابر کی طرح سے کل دہر پہ چھائی ہے یہ — جلوہ پیرائی ہے یہ جلوہ نمائی ہے یہ

صورتِ قطرہ جدا تھی کبھی دریا سے مگر — مل گئی آج ہے مرکز سے پھر اپنے جا کر

مژدۂ وصل ہے در اصل یہ پیغامِ فنا — پھر بغلگیر ہوں اُس سے تھا کبھی جس سے جدا

یعنی میں ہی تھا کہ تھا ذرہ ناچیز کبھی — اب ہم آغوشیِ صحرا سے ہوں صحرا خود بھی

# بلائے بے درماں

از جناب سید جلیل حسنی صاحب (بی۔ اے علیگ)

شمیم نے اپنی مختصر حیات بست سالہ کے دور میں جس قدر ہیجان انگیز انقلابات دیکھے تھے وہ اپنی نوعیت عجیبہ کے لحاظ سے اُس کے قوائے عمل مضمحل کرنے کے لئے کافی تھے۔ اپنی ہنگامہ خیز ہستی کی بدولت قبل از وقت رنگینی حیات تلف کر چکا تھا۔ شباب کی دل آویزیاں نذر حوادث ہو چکی تھیں ہنگامہ تخریب کا جوش عمل اب صرفہ وسکوں اور جمود بن چکا تھا گو شباب کی قیامت زائیاں ہر تزئین اور زیور آرائیوں سے بے نیاز ہوتی ہیں لیکن شبانہ روز کی بے اعتدالیاں اپنا رنگ دکھلائے بغیر نہ رہ سکیں۔ وہ شمیم جو کبھی گل کے مانند محبوب نظر تھا اب ہر کہ ومہ کی نظروں میں خار کی طرح کھٹکنے لگا۔ یہ ایک امر واقعہ ہے کہ ہر حسین شے خواہ وہ کتنی ہی دلاویز کیوں نہ ہو لیکن ارزانی عام اور التفات بے جا اُس کے حسن کو زائل کر دیتے ہیں۔ حسن کی تعریف صرف یہ ہی ہو سکتی ہے کہ یہ قوت امتیاز کا فریب دہ تخیل ہے۔ یہ کہنا کہ شمیم میں اب جاذبیت نظر کے کرشمے موجود نہ تھے ایک حقیقت تھی پھر بھی چشم عبرت کے لئے نقوش پارینہ تازیانہ عبرت کا حکم رکھتے تھے۔ پہلے وہ حسن زندہ کی تصویر تھا اور اپنی ہر روش حیات سے انسانی قلوب کو برما سکتا تھا گو اب کملائے ہوئے پھول ارباب ذوق کے لئے دلچسپیاں تو پیدا کر سکتے تھے مگر بے فکر قلوب میں فانی اور زوال پذیر عیش کے تاثرات پیدا کرنا ممکن تھا ہر شے اپنی حدود کے اندر سامان تفریح رکھ سکتی ہے مگر حد سے تجاوز ہی اُس کے قبح کے پہلو کو سامنے لا کر کھڑا کرتی ہے۔ اُس کی زندگی کچھ ایسے ہی ماحول میں گزری تھی جس میں ہر شے میں اُسے کیف نظر آتا تھا اور اسی لئے زندگی کے متعلق اُس کا یہ نظریہ تھا کہ "یہ اقتضائے حیات ہے کہ ہر شے سے کیف اندوز ہو۔ بدترین گناہ یہ ہے کہ اشیاء عالم سے لطف کوشی میں بدتوفیقیاں دکھلائی جائیں" اس کے جواز میں وہ ایسے ایسے دلائل و براہین سے کام لیتا ہے کہ سننے والے خاموش رہ جاتے وہ کہتا تھا کہ حیات مستعار کے چند لمحے جو عیش و مسرت میں صرف ہوئے ہوں وہ اُس عمر خضر سے بہتر ہیں جو یک طرفہ رہین گوشۂ عزلت ہوں یہ انبساط خواہ کسی ذریعہ سے حاصل ہو اس کے تحصیل میں خواہ کسی عزیز ترین شے کا خون ہوتا ہو ضروری ہے کہ اُس کے لئے قربان کر دی جائے۔ خود غرضی یا خود پرستی کا ہر پردہ خیانت

ردیانتی کا ہر پہلو اُسے اختیار کرنے میں کوئی باک نہیں تھا دنیا کی ہر چیز ان ہی مقاصد کو پیش نظر رکھ دیکھتا تھا وہ ظلمت جو ایک کبیدہ اور ترش رو چہرہ پر نظر آتی تھی اُس کے لئے ایک بھیانک خواب تھا جس سے دُور رہنے کی وہ امکانی کوشش کرتا تھا۔ اس کے لئے ایک شگفتہ اور مسرور چہرہ ایک ابدی رحمت تھی وہ کائنات عالم کی ہر شے میں حسن عالم سوز کی تنویریں دیکھتا تھا۔ ہر شے کا ہست ہونا ہی اُس کی رنگینی تخیل کے لئے دلچسپی کا مواد فراہم کر دیتی تھی۔ مگر کاش معصوم حُسن کو صرف پرستش کی نگاہ سے دیکھتا تو شاید اپنے پیچھے دنیا والوں کے لئے بہت کچھ سامان تفریح چھوڑ جاتا۔ لیکن حُسن کی معصومیت کو اصل سے بوجہ اُس کے معصوم ہونے کے حاصل کرنا وہ بدترین گناہ تھا جس سے اس کا دامن ملوث تھا اور وہی بالآخر اُس کی تباہی کا باعث ہوا۔

( ۲ )

جس ماحول میں ہم رہتے ہیں اُس کا اثر ہم پر ضرور پڑتا ہے مگر اپنے حوالیات کا متشکل کرنا ہمارے امکان میں ہے بچپن سے انسان ضروریات انسانی کا محتاج ہوتا ہے لیکن زندگی کی تگ و دو میں احتیاج انسانی محدود ہو سکتی ہے اگر مشاغل سے دستکشی اختیار کر لی جائے۔ ہم جس قدر تعیش کی پہنائیوں میں مستغرق ہونے کی کوشش کرینگے اتنا ہی زیادہ ہمیں مقصد حیات نامکمل نظر آئیگا یہ ایک فطری امر ہے اور اصول صریحہ ناقابل انکار یہی وجہ تھی کہ شمیم جتنا زیادہ مسرت سے ہمکنار ہوجاتا تھا اُتنی ہی زیادہ اُس کی اُمنگیں بڑھتی جاتی تھیں۔ مگر یہ کہنا کہ شروع ہی سے یہ تعیش پرستی اُس کی سرشت میں تھی غلط ہے اس بے راہ روی کی ذمہ داریاں بہت کچھ اُن میاں جی پر عاید ہوتی ہیں جن کے سپرد اُس کی پرورش ہوئی تھی اور جنھیں عرف عام میں اتالیق کے نام سے موسوم کرتے ہیں۔

( ۳ )

میاں جی کا کچھ مشرب ہی جدا تھا دیکھنے میں نہایت سیدھے سادے بزرگ تھے مقدس دراز ریش جس نے عاشقوں کی شب فرقت کی طرح طویل ہونے کی قسم کھائی تھی ناف تک لہرائی ہوئی تھی گول آنکھیں تھیں جس میں خطرناک قسم کی شرارت آمیز چمک موجود تھی کل قلیل فتنہ کے مصداق حضرت شاید اکیسویں صدی کے لئے زیادہ موزوں تھے اِس لئے کہ موجودہ علما یورپ و امریکہ کا خیال ہے کہ انسان پر ایک وہ زمانہ آنے والا ہے جب وہ بالکل مخنی ہو جائیگا مگر عقل و فراست میں روز افزوں ترقی کریگا فطرت کی

## CONTENTS

تو نہایت درجہ کی سادگی سے طالب کے بازوؤں سینوں اور گھٹنوں کے کچھ ذرا بالائی حصوں کو ٹٹولتے کہ علم لدنی حاصل کرنے کی اس میں ماہیت اور قوت ہے یا نہیں بہت سے تو بیچارے یہیں سے ہمت ہار دیتے تھے مگر وہ خوش قسمت ہستیاں جو اس امتحان میں کامیاب ہوتی تھیں وہ مریدین اور معتقدین کے منفرد لقب سے یاد کی جاتی تھیں۔ تیسری آزمائش تو کچھ زیادہ سخت نہ تھی مگر آزاد اور بے فکر لوگوں کے لئے سامان ابتلاء ضرور تھا اس میں نہایت پابندی کے ساتھ ہر معتقد کو ایک وقت خاص میں نہایت پابندی کے ساتھ حاضر ہونا پڑتا تھا۔ اس وقت زمین پر ایک فرش بچھا ہوتا تھا جس پر میاں جی بیٹھکر درس و تدریس دیا کرتے تھے مشائخین کا چاروں طرف ایک حلقہ ہوتا تھا جس کے مرکز خود میاں جی ہوتے تھے۔ نفسیات کا مسئلہ کہ غنا سحر کا حکم رکھتی ہے آپ اس کے (۱) سے قائل تھے چنانچہ اسوقت اکثر و بیشتر مثنوی مولانا روم یا غزلیات حافظؒ کا ورد ہوتا تھا صدائے بازگشت جسوقت حجرہ میں گھوم گھوم کر تشنہ کامان معرفت کے گوش ہوش تک پہونچتی تھی ایک عالم بے خودی سب پر طاری ہوجاتا تھا خود میاں جی بھی کچھ کم مدہوش نہ ہوتے تھے مگر اس ہجوم جذبات میں بھی اپنی قوت ارادی کے سخت پابند تھے چنانچہ جب کوئی عقیدتمند اپنے احساسات پر قابو نہ پاسکنے کی وجہ سے "یاحق" کہنے پر مجبور ہوجاتا تھا تو اب ایک تبسم زیرلبی کے ساتھ چشم حقیقت آشنا کو وا کرتے ہاتھی مارکہ سگریٹ یا بیڑی جلاتے اور منہ سے دھواں نکالتے ہوئے فرماتے۔

وصل کی ہوتی ہیں ان باتوں سے تدبیریں کہیں
آرزوؤں سے پھرا کرتی ہیں تقدیریں کہیں

تم لوگ ابھی سے بے خود ہوئے جاتے ہو ضبط ہے کام لیکر سچی تڑپ پیدا کرو۔ ایسا نہ ہو یہ مئے محبت چھلک جائے۔ یہ مقدس آواز شیریں لہجہ اور تالیف قلوب کی سعی بھلا باطل کیسے ثابت ہوتی۔ حاضرین میں ہر فرد بے خود و متوالا جذبات کی دنیا میں کھو جاتا۔ اس منزل کے بعد تقرب کا درجہ آتا اور ایسا کہ من تو شدم تو من شدی کی حقیقی تفسیر عشق حقیقی حاصل کرنے کے لئے پہلے مجازی سے گزرنا پڑتا ہے۔ ہمارے میاں جی اس سے خوب واقف تھے ان کا ظہور ہی دنیا میں اسلئے ہوا تھا کہ گم کردہ راہ کو راہ پر لگائیں، اسی لئے حضرت جہاں بازار حسن سرد پڑ چکا ہو پہونچ جاتے تھے اور وہاں سے ایسے لعل بے بہا نکال لاتے جنھیں دنیا والوں کی ناقدری نے اپنی سوسائٹی سے علیٰحدہ کردیا ہو ایسی ہستیوں کو آپ محبت و حسن کے سبق دیا کرتے تھے۔ متلاشی کے لئے سامان تفریح بہم پہونچانا اپنے مصنوعی حسن اور تبسم زیرلبی دو سروں کو

مسحور کرنا سکھاتے تھے بڑی بات تو یہ تھی یا یوں کہئے کہ خود کا فلسفہ تو یہ تھا کہ صنف کرخت میں دلنوازیاں
بمقابلہ صنف نازک کے بدرجۂ اتم موجود ہیں اور صنف کرخت ہی کے عشق کا سلسلہ عشق حقیقی سے ملتا ہے
چشم ظاہر بیں سے خدا بچائے جنہوں نے میاں جی کو بدنام و مطعون کرنا شروع کردیا اِس سے بچنے کے لیے
اُنہوں نے صرف حضرت آدم کے رشتہ سے ایسی ہستیوں کو "بھیا" بنالیا اب دنیا والوں کی مجال تھی کہ
کچھ کہہ سکتی؟ آئے دن کی انگشت نمائیوں سے فرصت ملی۔.........

گو میاں جی کو اب زیادہ ریاضت کی ضرورت نہ تھی مگر اللہ والے آدمی کو جو ریاضت اور عبادت میں لطف
آتا ہے وہ دوسرے مشاغل میں آنے سے رہا اس خیال سے کہ ابھی اپنے زہد و اتقا میں کچھ کمی ہے آپ بھی
کیف محبت سے سرشار ہونے کی غرض سے عشق مجازی کے زینہ پر قدم رکھتے مگر ان تمام منازل کو چونکہ وہ
طے کرچکے تھے اس لئے ان ہی میں اب سینکڑوں جلووں کی پہنائیاں نظر آتی تھیں اور وہ وہ رموز و نکات
نکالتے کہ سننے والے متحیر رہ جاتے مثلاً یہ کہ حسین شخص کو دیکھکر دل بے اختیار کیوں ہو جاتا ہے۔ اُس سے
کلام کرنے کو جی کیوں چاہتا ہے اُس سے بغلگیر ہونے کی خواہش کیوں پیدا ہو جاتی ہے اور ایسی حسین شئے
کو آنکھوں اور لبوں سے مس کرنے کا جذبہ کیوں پیدا ہوتا ہے یہ تھے وہ رموز جن کو میاں جی نہایت صفائی
سے سائنس کے جدید اصولوں پر۔ واقعات ماضی کی روشنی میں نجوم فلکی کے اثر کے اقتضا پر اور فلسفہ کے دقیق
مسئلوں کے ذریعہ سے سمجھایا کرتے تھے۔ ان مواقعات خاص کے لئے ہمارے میاں جی دنیا اور آرائش دنیا
کو ہیچ ثابت کرنے کے لئے صرف ایک کمبل میں اپنے جسم کو جو علوم کا بحر بیکراں تھا مستور رکھتے تھے۔ آن کے
پاس ایک جریب زیتونی بھی تھی جو لمبائی میں آپ سے شاید انیس بیس کا فرق رکھتی ہو مگر بلحاظ جسامت
خود میاں جی سے دوگنی ضرور تھی اور یہ موٹائی غالباً آپ کے فیض صحبت سے حاصل ہوئی تھی کہنے کو تو لوگ
کہتے ہیں کہ یہ جریب اور کمبل آپ کو وراثتاً پہونچے ہیں مگر کچھ لوگوں کا خیال تھا کہ حضرت موسیٰؑ کی طرح
آپ کو یہ چیزیں کرامت میں ملی تھیں لیکن افسوس یہ نہ معلوم ہو سکا کہ وہاں عصائے موسوی معجزہ تو ذات
باری تعالیٰ سے عطا ہوا تھا اور یہ تبرکات آنجناب کو کس دربار سے ودیعت کئے گئے اس کے متعلق لوگ
کی مختلف رائیں ہیں مگر کوئی قابل وثوق نہیں۔ بایں‌ہمہ خود کو سقراط کا جانشین سمجھتے تھے جو میاں جی کی
خصوصیات۔ خرق عادات کو دیکھتے ہوئے بھی ان کے کمالات کے قائل نہ تھے اور اُن کی ہر کرامت
تکذیب کرتے تھے مگر آپ نے کبھی ہمت نہیں ہاری۔ ان حوصلہ شکن واقعات کے ہوتے ہوئے بھی

قدم پڑتا تھا وہ دوسروں کے لیئے جراُت آموز ہوتا تھا۔ بسا اوقات تو ہمارے میاں جی ظاہری تعلقات کی
سلاسل بیجا کو توڑکر حالت جذب میں خود ہی نورِ حقیقی کے پرتو بن جاتے تھے اُس وقت آن کی ضیا فگنی عالم
آب وگل کے لئے شمع ہدایت کا کام دیتی تھی۔ خاص کر اپنی مصنوعی بہشت کے "بردارزادوں" کو اس نور کی
تجلّی سے معمور و منور کر چکے تھے اور بدیں وجہ اکثر مقربین ان ہی میں سے کسی نہ کسی کے سپرد کئے جاتے تھے
کہ "یہ بہشتی غلمان"، انھیں کثافت ظاہری سے دور کریں یہ تو میں پہلے ہی کہہ چکا ہوں کہ یہ مخصوص ہستیاں بارگاہِ
خاص کی جلوہ ریزیاں سے مستفید ہوتی رہتی تھیں اور اس پرتو کی عکس کلیہ تھیں۔ اسلئے ان میں حسن و خوبی تمام و
کمال وہ صفات محمودہ جو میاں جی کے مشرب خاص میں جائز تھیں اور جو اس مسلک کی کامیابی کے سلئے اہم اور
ممد تھیں امتزاج کی ہوئی تھیں مقربین خاص ان فسوں گر اور لا اُبالی ہستیوں کے سحر حلال سے کچھ ایسے مسحور
ہو جاتے تھے کہ پھر انھیں کائنات کی کوئی شئے تلخ نہ ثابت ہوتی تھی کبھی معرفت کی یہ زندہ چھاگلیں نگاہ کو
جنبش دیکر تبسمانہ انداز سے نمک پاشی کرتیں تو طالب با سینہ چاک اپنی قلبی کیفیات میں وہ ارتعاش پاتا کہ عالم
ہمہ افسانہ نظر آتا تھا ایسی صورت میں میاں جی اپنی سعی کامیاب پر مسکراتے ان کا تبسم رہرو راہِ حقیقت کے
لئے جام مئے حقیقی ثابت ہوتا تھا جو ایک لمحہ میں اس کی ساری کلفتوں کو دور کر دیتا تھا۔ علوم کے کنز مخفی جو
قدرت نے ان کے سینہ میں پوشیدہ کر رکھے تھے آن سے دنیا والوں کو فائدہ پہونچانے کے لئے بے قرار
رہتے تھے۔ لیکن ان کا خیال کہ ہر فرد ان کے تحصیل کی صلاحیت نہیں رکھتا۔ ہر شئے ایک خاص غرض کے لئے
پیدا کی گئی ہے ضمناً یہ بھی کہ کسی کام کے ابتدا ہی میں انجام کو نظر کے سامنے نہ رکھنا چاہیئے بلکہ اس سے بے نیاز
ہو کر ہنگامہ زیست کی دار و گیر میں بلا سوچے سمجھے پڑ جانا چاہیئے۔ حیات مستعار انبساط اور خوشی کا ایک مستقل
سلسلہ ہے مستقبل حال کا انجام کار ہے۔ سب سے بڑا گناہ یہ ہے کہ لطف میں رنج کا خیال لایا جائے یہ تھے
وہ پاکیزہ خیالات و زریں اصول جن کی تلقین میاں جی ہر شخص کو کیا کرتے تھے اور ان ہی خیالات کی بنا ر
پر آپ صرف آن ہی لوگوں کو برادرزادہ بناتے تھے جن کا رنگ سیاہ ہو۔ آنکھیں اندر کو گھسی ہوں۔ بات
بات میں تبسم آتا ہو۔ آواز میں ذرا درد ہو۔ چال میں زاغیت پائی جائے گردن اندر کر لیں بات کرتے وقت لوچ
اجاتی ہو آپ کے نزدیک ان خصوصیات کا حامل ہی اس قابل ہو سکتا ہے جو اپنے نور کا عکس دوسروں پر ڈال سکے۔ اگر غور دیکھا
جائے تو آپ نے اس نظریہ میں بہت سی بیکس لوگوں کی مدد فرمائی تھی اسلئے کہ ان شہسواروں پر ظاہر ہیں نظریں کب ٹھیرتی ہیں
یہی نہیں بلکہ آپ نے اس کلیہ کو بھی غلط ثابت کر دیا تھا کہ صرف سفید فام ہی ترقی کے راستہ پر گامزن ہو سکتے ہیں۔
زندگی کو مسرت و خوشی کا مجسمہ بنانے کی غرض سے اور اپنے اصول کی تکمیل کے لئے انہوں نے اپنی چھوٹی سی بہشت

بنالی تھی مگر ان کی طبع تنہا لطف کوشی کی مقتضی نہ تھی اس لئے محض لوگوں کی فلاح کے لئے یہ وتیرہ اختیار کرلیا تھا۔ لوگوں کے کشود کار کے لئے حضرت کی نیم نگاہی کافی تھی۔ آپ اُن عقدہ لاینحل کو جن کے افہام و تفہیم میں بڑی بڑی عقلیں ناکام ثابت ہوتیں چشم زدن میں سلجھا جایا کرتے تھے۔ غرض یہ کہ میاں جی ہر صورت سے قابل پرستش تھے اور بے قرار دلوں کے لئے سامانِ صد نشاط۔

(۴)

یہ تھا وہ ماحول جس میں شمیم نے ہوش سنبھالتے ہی خود کو پایا تھا۔ اُس کی عمر کا زیادہ حصّہ ان ہی میاں جی کے ظلِ عاطفت میں گذرا تھا پھر کیسے ممکن تھا کہ آن کے فیض سے مستفید نہ ہوتا اِسے شومیٔ قسمت سمجھنا چاہیئے کہ وہ حسین تھا مگر نیچر نے اس رنگ کے عطا کرنے میں بخل سے کام لیا تھا "جو برادر زادہ" بنائے جانے کے لئے ضروری سمجھا جاتا تھا۔ اس لئے قدرتی طور پر اس کا شمار معتقدین میں تھا۔ چونکہ میاں جی کے سپرد اس کی پرورش ہوئی تھی اس لئے ابتدا ہی سے اُنہوں نے اسے ایسے راستہ پر گامزن کرایا جس سے یہ بھٹک ہی نہیں سکتا تھا معرفت اور عشق مجازی کے طرفہ معجون اسے جی بھر کے استعمال کرائے گئے مئے محبت سے سرشار کرایا گیا۔ آتش شوق تیز تر رکھنے کے لئے "برادر زادوں کی بھولی بھالی باتوں کے ذریعہ مسرت و شادمانی کے مناظر سامنے لائے گئے۔ بے خودی کے خاکے پیش کئے گئے آرزوؤں اور تمناؤں کے مضطرب کن اسباق یاد کرائے گئے۔ پھر کیا تھا شمیم اپنے استاد کا شاگرد رشید ثابت ہوا۔ جو جو امیدیں میاں جی کی اُس کی ذات سے وابستہ تھیں حرف بحرف پوری ہوئیں۔

شمیم بلا ناغہ روزانہ میاں جی کی صحبت میں دو چار گھنٹے گزارتا تھا۔ جہاں اسے مئے معرفت کے جام پیش کئے جاتے اور ہر طرح کے عیش کا سامان فراہم کیا جاتا۔ ابتدا میں ہر وہ حربہ استعمال کیا گیا جس سے بجز رام ہونے کے شمیم کے لئے مفر نہ تھا۔ آہستہ آہستہ اِسی زندگی میں اُسے لطف آنے لگا اور پھر تو ایسا کھو یا کہ خود کی بھی خبر نہ رہی ایک دھن تھی جس کے لئے اس کے تمام خیالات میں انتشار تھا ایک لگن تھی جو دل سے لگی ہوئی تھی۔ شبانہ روز ان ہی سرمستیوں میں گزرنے لگی۔ آغاز کار میں میاں جی نے تعلیم اس طرح دینی شروع کی کہ اُسے حسن و عشق کے تعلقات پر لکچر دیتے رہے جب میاں شمیم اس فلسفہ میں غوطہ زن رہنے لگے اور انھیں دلچسپی آنے لگی تمام منازل ابتدائی طے کر چکے تو رفتہ رفتہ نوزُمن نوری کے درجہ تک پہونچانے کے لئے یہ حضرت ایک برادر زادہ کے سپرد کئے گئے۔ میرا خیال ہے کہ اس مسلک کے ...

ہستی کا تعرف نہ کرانا سنگین جرم ہوگا۔ آپ اُس خطۂ زمین کے رہنے والے تھے جہاں اتصال آبی کی شکل میں پنجۂ قدرت نے دولت قوت اور حسن پر قبضہ کر رکھا ہے آپ کا رنگ نیلگوں اور چمکتی تھا، قد طویل، جسم چھریرا چہرہ سے کھوئی ہوئی ملاحت کے نقوش ہویدا۔ زبان کھڑی مگر گفتگو میں بہت کچھ بنی ہوئی نسائیت سے کام لیتے تھے۔ آنکھیں شنغالی مگر چمکتی ہوئی، سر کے بال ہمیشہ سیدھے رہتے تھے اور جب کبھی کسی سائل سے گفتگو فرماتے تو نظر کبھی جھک جاتی تو کبھی دل تک پیوستہ ہو جاتی تھی، یہ تھی وہ فریب تخیل ہستی جو شمیم کے خیالوں میں رعنائی پیدا کرنے کے لئے مقرر کی گئی تھی۔

کہتے ہیں کہ پیاسے کو ایک گھونٹ پانی دیدیجئے تو اُس کی تشنگی کہیں بڑھ جاتی ہے شمیم کو افسانہائے عشق و حسن سنائے ضرور گئے تھے مگر ابھی تک اُس کے اصلی لطف سے واقف نہ تھا وہ محبت کی ماہیت سے زبان آشنا کرایا گیا تھا مگر جس ہستی سے محبت کرائی جانے والی تھی وہ اُسکے سامنے نہ تھی وہ ابھی تک ان وعظوں کو محض تفریح کے خیال سے سنا کرتا تھا مگر اُسے اسکی خبر نہ تھی کہ ابھی اُس امتحان میں پڑنا ہی جہاں عقل و خرد کو سلام کرنا ہوگا۔ آہ شمیم تجھے اِس شیطان ثانی کے ہاتھوں اپنی زندگی کے تار و پود بکھیرنا ہوگا اور انجام کار مایوسی اور فنا۔ گرویدگی کا ہر وہ جادو جو بردے کار لایا جا سکتا تھا کوئی نہ چھوڑا گیا شمیم کو سراب آسا مسرت اور انبساط کے دریا میں غرق کیا گیا "شراب معرفت"، کے دور۔ برادرزادوں کی فسونگری۔ سامان تفرج و تفریح گویا دائمی شکل اختیار کر چکی تھی۔ کلفت و رنج خواب و خیال ہوئے اور افسوس دنیا کے جتنے بدترین گناہ ہو سکتے تھے انکے اسی صوفیت کے پردے میں شمیم سے مشق کرائی گئی ان گناہوں کے داغ شمیم کی زندگی کے دامن پر ابھرے ہوئے تھے اور صد حیف انھیں وہ دائمی سمجھے ہوئے تھا اُسے گمان بھی نہ تھا کہ یہ جال جو اُسکی زندگی کو عیش و عشرت میں گزارنے کے لئے پھیلائے گئے ہیں ایک روز اسکی حیات کی تابانی کو تلف کر دینگے اور ہمیشہ کے لئے موت کے آغوش میں سلا دینگے۔ سچ ہی کہ انسان کا شیطان انسان ہی ہوتا ہے۔

یہ زندگی اور یہ ماحول کچھ اتنا زیادہ لطف انگیز تھا کہ شمیم دنیا کے سارے غائب کو بھول چکا تھا اسکی طبیعت نشاط پرور ہو چکی تھی وہ یہ سمجھے ہوئے تھا کہ شاید حسن کی گرماگرمی سرشاری کی موجیں۔ مدہوشی کی کیفیتیں غلط کاری کی راہیں بس یہی زندگی کا ماحصل ہیں مگر تاکیے انسان جب تک کسی شے سے نا آشنا رہے سکون حاصل کر سکتا ہے مگر شے کی واقفیت ہی اُسکی طبیعت میں ہیجان پیدا کر دیتی ہے شمیم جب اچھی طرح اس جال میں پھنس چکا تو پھر زمانے نے بھی رنگ بدلا اور تعلیم ثانوی کا آغاز ہوا۔ یعنی "برادرزادہ کو حکم دیا گیا کہ بس اب بے اعتنائی کا دور شروع ہو

شمیم اس کا عادی نہ تھا یکایک خوابِ غفلت سے چونکا مگر کب جب اپنا حسن، اپنا وقار، اپنی دولت کھو چکا تھا۔ تیر کمان سے چھوٹ چکا تھا اور اب دستِ تاسف ہی ملنا اس کے لئے باقی رہ گیا تھا۔ وہ حیرت میں تھا کہ آخر وہ اُس کی بہشت خود ساختہ کیا ہوئی وہ عیش و آرام کے کرشمے کدھر گئے وہ راحت و آسائش کی مصروفیتیں کہاں غائب ہو گئیں مگر آہ یہ عہدِ ماضی کا قصۂ پارینہ تھا جسکی ایک ایک کڑی سامنے آتی تھی اور تڑپا جایا کرتی تھی وہ التفات محبوبی جو اُس کے لئے مخصوص تھا اُسے وہ ڈھونڈتا تھا وہ محبت کی نظریں جو کبھی سرمایۂ حیات تھیں تلاش کرتا تھا اُس سکون کا جو اُس کے لئے دائمی تھا جویا تھا مگر وہ التفات اب کسی دوسرے کے لئے وقف تھا وہ نظریں کسی دوسرے کو مانوس کرنے کے لئے آمادہ کر دی گئی تھیں وہ وہ سکون اب ایک خواب تھا میاں جی کی وہ تقدس مآبیاں بھی اب اُس کے کام نہ آتی تھیں اب جب بھی اپنی سادہ لوحی سے وہ اُن کی خدمت میں حاضر ہوتا تو بجائے ہمدردی کے اظہار کے نظروں سے دور ہو جانے کا قہاری حکم صادر ہوتا تھا۔ دنیا اُس کی نظروں میں تاریک تھی۔ آنکھیں پھاڑ پھاڑ کر کسی ہمدرد کی تلاش کرتا مگر کارگاہِ عالم میں کوئی بھی اسے نظر نہ آتا تھا جو اسے تسلی دے۔ دن گزرتے گئے شمیم کی حالت بھی بد سے بدتر ہوتی گئی اب نہ کسی شئے میں اُسے لطف آتا تھا اور نہ کسی شئے میں رعنائی نظر آتی تھی۔ وہ ہمدردی کا بھوکا تھا مگر کوئی شخص اُس کی طرف التفات نہ کرتا تھا وہ اپنی سابقہ حالت کو یاد کر کے پہروں آنسو بہاتا تھا۔ مگر تسکین نہ ہوتی تھی گھنٹوں اسی خیال میں مستغرق رہتا مگر اُس کی طبیعت سکون آشنا نہ ہوتی تھی اُس کی صورت سے مردم خوف کھانے لگے تھے۔ بچے اُسے مجنون سمجھ کر ستانے لگے یگانہ بیگانہ سب اُس سے متنفر رہنے لگے مگر اب وہ دیوانہ نہ تھا مجنوں نہ تھا مخبوط الحواس نہ تھا، دنیاوی تعیش کی حقیقت سے واقف ہو چکا تھا شورشِ حیات کی امواج میں سرتاپا غرق ہاتھ پیر مار رہا تھا مگر اب یہ بے سود تھا انسان انتہائی مایوسی میں نتیجہ سے بے نیاز ہو جاتا ہے۔ مصیبت جب مصیبت کی حد سے گزر جاتی ہے سخت ترین صعب بھی آسان نظر آتا ہے شمیم کو حیات کی شیرینی تلخ معلوم ہونے لگی وہ اپنی زندگی سے بیزار رہنے لگا۔ اب اُسے اسی کی فکر تھی کہ کسی طرح اس کشمکش سے چھٹکارا حاصل ہو۔ ایک دن انتہائی مایوسی میں اپنے کمرہ میں داخل ہو میز پر لکھنے کا سامان رکھا تھا۔ پیڈ سے ایک کاغذ پھاڑا اور حسبِ ذیل خط لکھنا شروع کیا۔

محترمی میاں جی صاحب۔ السلام علیکم۔

میں غالباً اس تحریر کے بعد آپ کو پریشان نہ کروں۔ میں اب ایسی سرزمین میں جا رہا ہوں جہاں

مجھے اپنی موجودہ زندگی کے غلط اعمال کا محاسبہ دینا پڑیگا۔ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ میں اس مواخذہ کا کیا جواب دونگا
میرا ہر رواں گناہ سے ملوث ہے اور افسوس کہ میں نے اپنے زہریلے انفاس سے دنیا کو مسموم کر دیا ہے۔ اس سے خدا ہی
خوب واقف ہے کہ کتنی بے گناہ ہستیاں میرے فریب عمل میں آچکی ہیں، میں جب اپنی گزشتہ زندگی پر نظر ڈالتا ہوں تو
تمام جسم میں ارتعاش محسوس کرتا ہوں میری روح قفس عنصری سے پرواز کرنا چاہتی ہے دماغ مختل ہو جاتا ہے اور میں خود
بے بس اپنی شبانہ روز کی سرمستیوں کا الزام کسی پر رکھ نہیں سکتا۔ خدا نے مجھے عقل سلیم عطا فرمائی تھی جسکی مدد
سے آلایش دنیا سے دور رہ سکتا تھا مگر نہ ہو سکا۔ صرف میرے ہی لئے نہیں بلکہ ہر متنفس کے لئے دنیا ایک عمل اور
امتحان کی جگہہ ہے جہاں ہر شخص اپنی سی کرتا ہے میں بھی اسی معمل میں بھیجا گیا تھا لیکن صد حیف اپنے ساتھ وہ زاد راہ لیچلا
ہوں جس کے بار سے قدم نہیں اٹھ سکتا۔ کہتے ہیں کہ انسان کچھہ کھو کر سیکھتا ہے مگر افسوس میری آنکھ اسوقت کھلی ہے جب
دن ڈھل چکا ہے اور خود خستہ و درماندہ ہوں۔ قبلہ جسارت کی گستاخی معاف آپکے تقدس کی قربان گاہ پر میری
طرح کتنی معصوم ہستیاں بھینٹ چڑھ چکی ہوں گی اور خدا جانے کبتک یہ سلسلۂ نامحمود قائم رہیگا آپکی جنت شیطانی پہلی
ہی نظر میں کتنی معصوم ہستیوں کو گرویدہ کر چکی ہے اور کتنوں کو کرے گی اور فنا کے گھاٹ اتار دیگی۔ میں تو سمجھتا ہوں
کہ یہ خدائی ابتلا و آزمایش ہے جو دنیا میں آپ کی شکل میں ظاہر ہوئی ہے بہت سے لوگ جواب تک آپ سے واقف
نہیں ممکن ہے وہ یہ کہیں کہ ہتی دستان قسمت را چہ سود از رہبر کامل۔ مگر وہ جو میری طرح آپ کی صحبت سے مستفید
ہو چکے ہیں خوب واقف ہیں کہ آپ کیا ہیں اور آپ کی تعلیم کا فیض کتنا ہے خدارا اب نوجوانوں پر رحم فرمایئے انکے
کردار و اطوار پر کرم کیجئے آپ اپنی مصنوعی جنت کے مصنوعی برادر زادوں کے حسن ملیح سے دوسروں کے لئے
نظر کا سامان بہم نہ پہونچایئے۔ ورنہ ممکن ہے مجھ سے دکھے ہوئے دلوں کا صبر آپ پر پڑے۔ میاں جی یاد رکھیئے آپکو
بھی اسی خلاق عالم کے حضور میں پیش ہونا ہے۔ اسوقت بے گناہوں کے خون کے دھبے آپکے دامن پر ہونگے آپسے
باز پرس ہوگی آپ کو جواب دینا ہوگا۔ اسوقت آپکی یہ دنیا کو دھوکا دینے والی ریش دراز یہ فقیروں کا دلق یہ تقدس
ظاہری کچھہ کام نہ آئیگا آپ دنیا میں محض اپنے ذاتی اثر کے لئے جتنا چاہیں مکر و کید کا جال پھیلالیں۔ جتنا چاہیں
حسن و عشق کے لکچر دے لیں۔ جہاں تک چاہیں معرفت کے جام لنڈھالیں مگر اس منصف حقیقی پر سب عیاں ہے اسے آپکی
ریاکاری کا علم ہے میں یہ محض اسلئے آپ کو لکھ رہا ہوں کہ شاید جناب کو عبرت ہو آپ باز آجائیں اور زیادہ دنوں تک
دنیا کو فریب میں نہ رکھیں میں سمجھتا ہوں کہ یہ میرے الفاظ آخری ہیں چند ساعت میں حیات ممات کا علاقہ ختم ہو چکا ہوگا
اور میں اس جگہہ پر ہونگا۔ جہاں آپ کے مکر و فن کا گزر نہیں ہے میں نے تمام عمر معصیت میں گزاری کوئی لمحہ ایسا نہیں گزرا

جب ایک نئے گناہ کا اضافہ نہ کیا ہو اب زندگی کی کشاکش سے بیزار ہو گیا ہوں اور جانتا ہوں کہ آخری وقت بھی روسیاہ جا رہا ہوں مگر سرزنش خلق اب زیادہ سہی نہیں جاتی خدا آپ کو نیک ہدایت دے اور بس۔

شرمندہ۔ شمیم

خط کو لفافہ میں بند کر کے ملازم کے حوالہ کیا اور اُس سے کہا کہ تھوڑی دیر بعد خط مذکور کو میاں جی کو دیدے ملازم رخصت ہوا۔ چند دنوں سے شمیم کی حالت کچھ درست ہو چلی تھی۔ چند جاں نثار پروانے جواب بھی اس شمع کے گرد موجود تھے خوش تھے کہ شمیم سنبھل گیا مگر انھیں خبر نہ تھی کہ شمع آخری انفاس خاص کرنے کی غرض سے بھڑک اٹھی ہی ملازم کے جانے کے بعد شمیم نے جیب سے ایک سفوف نکالا اور آنکھ بند کر کے چند لمحات میں حلق سے اُتار لیا کمرہ بند کر دیا بستر پر لیٹ رہا ایک غنودگی سی طاری ہوگئی اور تھوڑی دیر میں روح جسد عنصری سے پرواز کر گئی انا للہ وانا الیہ راجعون ؁

یادگارِ رونقِ محفل تھی پروانہ کی خاک　　تا سحر وہ بھی نہ چھوڑی تو نے اے بادِ صبا

شمیم عین عنفوان شباب میں دنیا سے رخصت ہو گیا اپنی ذرا سی زندگی میں زمانہ کے نشیب و فراز سے خوب واقف ہو چکا تھا۔ میاں جی کی جنت ارضی میں اب بھی وہی چہل پہل موجود ہی۔ اب وہی عشق و حسن کی درس و تدریس ہوتی ہی اب بھی بھولے بھالے نوجوانوں کے لئے سامان تخریب فراہم کیا جاتا ہی اب بھی ہوش ربا مناظر پیش کئے جاتے ہیں اور اب بھی وہی محفل کی گرما گرمی ہی مگر آہ شمیم جو اس محفل کا جنوں زدہ تھا اب اس بزم میں نہیں، وہی ہاسے وہو ہے وہی شراب معرفت کے لئے ھل من مزید کا نعرہ ہی وہی برادر زادوں کی چشمک زنی ہی اور میاں جی جنون انگیز باتیں مگر شمیم اب اِس شورش سے دور اس ہنگامہ سے علیحدہ اس محفل کی دار و گیر سے الگ ایک سنسان جگہہ میں جہاں کی فضا خاموش، جہاں کی ہر شئے پر سکوت طاری جہاں دنیا کے کرد کید سے آزادی ہی پیر پھیلائے ہوئے موت کی نیند سو رہا ہی وہاں نہ اب میاں جی کا فریب چل سکتا ہی نہ حسینوں کی جادو نظری کچھ کام کر سکتی ہے نہ بزم عیش کا اثر پہونچ سکتا ہی اور نہ اُسے حسن کی بے اعتنائی مضطرب کر سکتی ہی وہ ہی اور قبر ایک کونا، ایک سفید چادر ہی جو حشر تک کے لئے اُسے اُڑھا دی گئی ہی کہ خواب شیریں کے لطف اُٹھائے۔

شمیم گو تو نہیں مگر تیری یاد دنیا میں باقی رہیگی جس طرح میاں جی کی روسیاہی کا داغ صفحہ دنیا سے مٹنے والا نہیں اسی طرح تیری تباہی کی باوجود تیری معصومیت کی وجہ سے ہوئی فانی نہیں تیرا نام ابدالاباد تک باقی رہیگا اور یہی حقیقت ہی۔

سید جلیل حسنی مسلم یونیورسٹی علیگڑھ

# غزل

از محترمہ بلقیس جمال صاحبہ بریلوی

آہِ سوزاں از دلِ خانہ خراب آید بروں
نغمۂ خوں ریز از تارِ رباب آید بروں

ابروئے خنجر بساماں از نقاب آید بروں
ماہِ نو از پردہ داریِ سحاب آید بروں

دیدۂ مخمور در چشمِ حسینت رقص خیز
یک حبابِ ناز از بحرِ شراب آید بروں

مژدہ اے تشنہ لب خارِ مغیلاں مژدہ باد
از گلستاں وحشیِ خانہ خراب آید بروں

چشمِ غمازِ فغاں اے وائے دل داری نکرد
رازِ پنہانی زیکا شک پُر آب آید بروں

چوں تماشائے دو عالم در نظر پوشیدۂ
اے چرا تارِ نگاہت از حجاب آید بروں

لذتِ این گونہ جراحت من چنیں پرداختم
سیلِ خوں از ہر لبِ زخمِ پُر آب آید بروں

سر بسجدہ داشتم چوں اے جمالہ از نیاز
تابشِ تاثیر از چشمِ پُر آب آید بروں ،

# ٹرکی میں ذہنیت آئینی کا انقلاب

از جناب سید نوشہ علی صاحب ایم۔ اے

(گزشتہ سے پیوستہ)

آغاز ۱۹۲۱ء میں جبکہ ترکوں اور یونانیوں میں لڑائی ہورہی تھی ترکوں کو مدد کی سخت ضرورت تھی۔ ایسی حالت میں بمصداق اس مثل کے کہ "ڈوبتے کو تنکے کا سہارا بہت ہوتا ہے" انکو جہاں کہیں سے مدد ملسکی انہوں نے بغیر کسی تامل کے حاصل کی۔ اسی زمانے میں روسی بالشوک اس بات کی کوشش کرتے تھے کہ اپنا پروپگنڈا جہانتک ممکن ہوسکے دنیا کے ہر حصہ میں پھیلادیں۔ یہی وجہ تھی کہ دنیا کے مختلف حصوں میں (Socialist) اور اشتراکیوں کی جماعت اسقدر زور پکڑ گئی کہ بدامنی کا اندیشہ ہوگیا۔ انگلستان کی کان کنوں کی ہڑتال اسی تحریک کا نتیجہ تھی۔ غرضکہ ترکوں اور بالشوکوں میں اتحاد لازمی تھا۔ روسیوں نے سب سے پہلے اپنا سفارت خانہ انگورہ میں قائم کیا۔ اور اس میں افسروں اور دیگر ملازمین کی تعداد بہت زیادہ بڑھادی۔ بالشویک اصول ایک حد تک اسلام کے خلاف ہیں۔ انکا اشتراکیت کا اعلیٰ تخیل۔ اور انفرادی اور ذاتی حق ملکیت اور آزادی اسلام کے بالکل منافی ہیں۔ مزید براں روسیوں نے کوئی دقیقہ اسلام کے عقیدہ کو برباد کرنے میں اٹھا نہ رکھا۔ پس مصطفےٰ کمال پاشا کی اصلاحوں میں بالشویکی اثر کا بھی معقول دخل ہے یہ تعجب ہے کہ سوویٹ (Soviet) حکومت کا اثر ٹرکی پر اسقدر کم ہوا اور باوجود تمام اصلاحوں کے مصطفےٰ کمال کو یہ اعلان کرنا پڑا کہ ترکی کا سرکاری مذہب اسلام ہے۔

ایک اور اثر جو ترکوں نے قبول کیا وہ مغربی طرز حکومت کی نقل تھی ۱۹۰۸ء کے بعد سلطان کے اختیارات محدود کردیئے گئے اور مجلس شوریٰ قائم ہوگئی اگر میں ترکی کی ۱۹۰۸ء سے ۱۹۱۸ء تک کی طرز حکومت بیان کروں تو طوالت کا اندیشہ ہے صرف اسقدر کہنا کافی ہے کہ نمایندگی کا خیال ٹرکی ذہنیت سے بالکل مفقود تھا۔ تمام اختیارات امراء کے ہاتھ تھے اور وہ امرا ایک خاص جماعت کے ممبر تھے اس کے اصولوں کی حفاظت کو اپنا فرض سمجھتے تھے۔ لیکن اس زمانہ میں ترکوں کو اتنا فائدہ ضرور ہوا کہ وہ پارلیمنٹی اصول سے آگاہ ہو گئے دوسرا اثر جو ترکوں نے قبول کیا وہ فرانسیسی تھا جنگ کریمیا میں جو ترکوں اور روسیوں کے درمیان

ہوئی تھی انگریزوں اور فرانسیسیوں نے ترکوں کا ساتھ دیا۔ انگریزوں میں کچھ رومی ضرور موجود تھے اس لئے
یہ مشرقی قوموں سے ربط اور اشتراک عمل نہیں کرسکتے مگر فرانسیسی فوراً ترکوں سے مل جل گئے اور مصر کی آمدنی کی
ضمانت پر ترکوں کو مالی امداد بھی دی۔ یہ تو ایک تجارتی بات تھی مگر ترکی الجیل میں فرانسیسی زبان کا داخل ہونا ایک عجیب
بات تھی۔ ترکوں نے فرانسیسی زبان کو بہت پسند کیا اور فرانسیسی زبان نہایت عمدگی سے بولنے لگے۔ بہت سی فرانسیسی
کتابوں کا ترکی زبان میں ترجمہ کیا۔ سب سے زیادہ اثر ترکی ذہنیت پر Leon Cahun لیون کیون کا ہوا۔

لیون کیون ایک امن پسند فرانسیسی اہل قلم تھا جو ۱۸۷۰ یا ۱۸۷۱ء میں پیرس کے ایک غیر مشہور کتب خانہ میں
کام کیا کرتا تھا۔ عہد نامہ برلن کے ۱۸۷۸ء میں ترکوں کو نقصان عظیم اٹھانا پڑا۔ اسی دوران میں سلطان عبدالحمید کو پان
اسلامزم کا خیال پیدا ہوا۔ لیون کیون کے نزدیک ترکوں کو سب سے زیادہ نقصان جب پہونچا جبکہ ترکوں نے
اسلام قبول کیا۔ اس کی رائے میں مذہب قومیت کو برباد کر دیتا ہے۔ جیسا کہ رومیوں کا زوال اس وقت سے
شروع جبکہ انھوں نے عیسائیت کو قبول کیا۔ لیون کیون کی رائے میں اگر ترک بجائے پان اسلامزم کے پان
تورانزم اختیار کریں تو ان کے حق میں نہایت مفید ہوگا۔ اس لئے چند تاریخی ناول لکھے مگر سب سے موثر کتاب
"تاریخ ایشیا کی تمہید" یہ کتاب تاریخ اور ناول کی مشترک خصوصیات رکھتی ہے۔ اس میں خاص کیریکٹر چنگیز۔
ہلاکو اور تیمور ہیں۔ لیون کیون کی رائے میں ترک لوگ ایشیائی شرفا میں سے ہیں اور عرب۔ ہندی۔ اور ایرانیوں
سے کہیں بالاتر ہیں۔ لیون کیون اس بات کا اعتراف کرتا ہے کہ چنگیز خاں نے خوارزم اور سمرقند کو جو کہ اس زمانہ میں
دنیا کے آکسفوڈ اور کیمبرج تھے تباہ و برباد کر دیا لیکن لیون کیون اس اعتراض کو دور کرنیکی کوشش کرتا
ہے وہ بیان کرتا ہے کہ چنگیز نے تمام کام ایک قانون کے ماتحت کئے۔ وہ یہ تھا "اختلاف۔ مقابلہ۔ موت۔ تباہی"
جلال الدین خوارزمی نے اس بات پر غور نہیں کیا کہ چنگیز خاں تمام ترکی نسلوں کو متحد کرنا چاہتا تھا۔ ملک شاہ کی اولاد
نے یہ خیال نہیں کیا کہ ہلاکو اور تیمور کا بھی یہی نصب العین تھا قتل و خون بہت زیادہ تعداد میں ہوا اور نہایت
قابل افسوس تھا مگر صرف، اسی طریقہ سے ترک و تاتار مشرق و مغرب کے حکمراں ہو سکتے تھے۔ کیون کہتا ہے کہ ایرانی
و عرب نہایت ذلیل قومیں تھیں اور انھیں ترکوں کے مقابلہ میں حکومت کرنے کا حق حاصل نہیں تھا۔

کیون نے سب سے زیادہ جسارت اور جرات سے کام لیا جبکہ اس نے تیمور کا حال بیان کیا۔ تاریخی
حیثیت سے امیر تیمور ایک نہایت سفاک اور بیرحم بادشاہ گزرا ہے وہ تیمور ہی تھا جو انسانی کھوپڑیوں کا انبار
کو دیکھ کر خوش ہوتا تھا جس نے دلی۔ انگورا۔ نیشاپور اور دمشق میں قتل عام کرایا جس نے بایزید یلدرم کو قید کر کے

ے

جب شاہجہاں بیمار ہوئے تو اپنے داد و دہش کے دریا بہا دیئے اور تمام فوجی افسروں اور ملکی حکام و وزرا کو اپنا جانب دار بنانے میں کوئی دقیقہ اٹھا نہ رکھا۔ مگر اوس کی طبیعت میں غفلت بھی اس درجہ تھی کہ اورنگ زیب کو دکن میں بیٹھے بیٹھے دربار کے جملہ حالات کے ایک ایک لمحہ کی خبر پہونچتی رہتی تھی مگر داراشکوہ کو اورنگ زیب کے نقل و حرکت کی اس وقت تک خبر نہوئی جب تک چارسو میل کی مسافت طے کر کے ملک مالوہ میں نہیں پہونچ گیا۔ اورنگ زیب نے اس سے روانگی کے وقت مراد بخش حاکم گجرات کو بھی جھوٹے وعدے اور غلط امیدوں کے فریب میں لاکر آگرہ کیطرف روانگی کا اشارہ کیا تھا اور وہ بھی مالوہ میں آکر اورنگ زیب سے ملگیا۔ یہاں پر اوجین کے پاس راجہ جسونت سنگھ سے جو داراشکوہ کا حامی اور شاہی جنرلوں میں سے ایک جنرل تھا اوس سے اور اورنگ زیب اور مراد بخش کی متفقہ فوج کی مڈبھیڑ ہوئی۔ جسونت سنگھ نے شکست کھائی اور وہ بھاگ کر اپنی ریاست جودھپور کی طرف چلا گیا۔ اس کے بعد داراشکوہ کے پاس اورنگ زیب اور مراد بخش کی فوج سے دوچند فوج تھی اور کل شاہی سامان و آلات حرب جو دارالخلافہ میں موجود تھے اوس کے قبضہ میں تھے۔ اورنگ زیب کو ہنوز کم و بیش ۰۰ ۳ میل کی مسافت طے کر کے آگرہ پہونچنا تھا اور درمیان میں بیسیوں پہاڑ ٹیلے اور ندی نالے حائل تھے۔ بالخصوص دریائے چنبل جو ایک نہایت گہرا دریا ہے اوس سے اوتر کر آگرہ پہونچنا کچھ آسان نہ تھا لیکن اورنگ زیب اپنی اعلیٰ سپہ سالاری و تدبیر کی وجہ سے ان تمام دقتوں و مرحلوں کو طے کر کے اور دریائے چنبل سے اوتر کر آگرہ کے قریب پہونچگیا۔ داراشکوہ نے صرف آٹھ میل کے فاصلہ پر جا کر مقابلہ کیا اور شکست کھائی اور ایک ہی شکست میں ہار مان کر بھاگ نکلا اوس کے بعد جو کچھ اوس کے ساتھ گزری اوس سے ناظرین بخوبی واقف ہونگے۔ لیکن کون کہہ سکتا ہے کہ اورنگ زیب کے مقابلہ میں داراشکوہ بحیثیت سپہ سالار اور اعلیٰ مدبر ہونیکے کچھ بھی حقیقت رکھتا تھا۔

ایک دوسرا واقعہ اس سے بھی زیادہ قابل ذکر ہے جس سے اورنگ زیب کی اعلیٰ فوجی قابلیت اور مستقل مزاجی ثابت ہوتی ہے۔ اورنگ زیب جب پنجاب میں داراشکوہ کا تعاقب کر رہا تھا تو اُس کو ملتان کے مقام پر معلوم ہوا کہ شاہ شجاع پٹنہ کی طرف سے دارالخلافہ آگرہ کی طرف بڑھ رہا ہے اور اُس کے پاس کافی سپاہ اور سامان جنگ ہے وہ اورنگ زیب کی غیر حاضری میں دارالخلافہ پر قابض ہو سکتا ہے اورنگ زیب نے داراشکوہ کے تعاقب کے لئے اپنے دوسرے جنرلوں کو تعینات کیا اور خود ملتان سے آگرہ کی طرف کوچ کیا اور مہینوں کی مسافت

ہفتوں میں طے کرکے الٰہ آباد کے قریب شاہ شجاع کو جاپکڑا الٰہ آباد سے کچھ فاصلہ پر کھجوا ایک مقام ہے وہاں پر شاہ شجاع سے اورنگ زیب کی مڈبھیڑ ہوئی۔ شاہ شجاع بھی ایک بہت بڑا جری شاہزادہ اور ایک بڑے پایہ کا سپہ سالار تھا۔ اورنگ زیب کو اگر کچھ خوف تھا تو اوسی سے تھا اورنگ زیب کے فوجی افسروں میں ایک راجپوت راجہ کے ماتحت جو دہ ہزار راجپوتوں کی جمعیت تھی۔ یہ راجہ شاہ شجاع سے جا گٹھا کیونکہ اورنگ زیب نے کسی بات پر اس کو ناراض کردیا تھا اور اوس کے اور شاہ شجاع کے درمیان یہ بات قرار پائی کہ وہ رات کو آدھی رات کے گذر کے بعد میدان جنگ چھوڑ کر بھاگ جاوے گا اور اوس کے میدان جنگ چھوڑنیکی وجہ سے کل فوج میں ابتری پیدا ہو جاویگی اور اگر ایسے وقت میں شاہ شجاع حملہ کریگا تو اوس کو فتح نصیب ہوگی اور اورنگ زیب کو شکست ہوگی۔ چنانچہ آدھی رات کے گذرنے کے بعد راجہ صاحب مذکور معہ اپنی جمعیت کے میدان جنگ چھوڑ کر بھاگ نکلے اور اوس کے بھاگنے کی وجہ سے تمام فوج میں سخت ابتری پیدا ہوئی۔ اورنگ زیب کے کل فوجی افسروں نے آکر اُس کا خیمہ گھیر لیا کہ اوس سے حکم حاصل کریں کہ کیا کرنا چاہیے۔ اوس وقت اورنگ زیب تہجد کی نماز پڑھ رہا تھا۔ چاروں طرف ایک قیامت کا شور برپا تھا۔ لیکن وہ شخص برابر نماز پڑھے گیا۔ جب غلاموں نے جاکر عرض کیا کہ کل فوجی افسر باہر کھڑے ہیں تو اشارہ سے اُن سے کہدیا کہ کہ باہر چلے جاؤ اور نماز ختم کرکے باہر نکلا اور حالات دریافت کرنے کے بعد سب سے کہا کہ ہاتھ اٹھاکر خدا سے دعا مانگو کہ یہ نالایق راجہ لڑائی سے پہلے ہی بھاگ گیا اگر عین لڑائی کے وقت بھاگتا تو ہماری کیا حالت ہوتی۔ اورنگ زیب کی اس مستقل مزاجی کو دیکھکر سب کی ہمت بندھ گئی اور سب نے اپنی اپنی جگہ پر قائم و مستقل کردیا اور صبح ہوتے ہی لڑائی ہوئی۔ شاہ شجاع کو شکست ہوئی وہ میدان چھوڑ کر بھاگ گیا اور اوسیوقت سے اورنگ زیب بلا شرکت غیرے تخت اکبری کا مالک ہو گیا۔ ان مثالوں کے علاوہ اور بھی متعدد مثالیں ایسی ہیں جن کے دیکھتے ہوئے ہم اورنگ زیب کے حق میں فتویٰ دینے پر مجبور ہیں۔

اورنگ زیب کا انتقال بمقام احمد نگر ہوا تھا جو اورنگ آباد سے کم و بیش ۷۰ میل کے فاصلہ پر ہے اوس کی وصیت کے موافق وہ خلد آباد میں لاکر دفن کیا گیا تھا۔ خلد آباد اورنگ آباد سے ۱۴ میل کے فاصلہ پر اور دولت آباد سے ۴ میل کے فاصلہ پر ہے۔ دولت آباد وہی مقام ہے جس کو ہندوؤں کے عہد میں دیوگری کے نام سے موسوم کیا جاتا تھا اور جس کو محمد شاہ تغلق نے دہلی کے بجائے اپنا دارالخلافہ قرار دیکر تمام دہلی کے باشندوں کو حکم دیا کہ وہ وہاں

جا کر آباد ہوں۔ دولت آباد کا قلعہ جو دُنیا میں ایک عجیب و غریب قلعہ ہے اس وقت تک موجود ہے۔ دولت آباد سے پہاڑی راستہ سے ۴ میل کے فاصلہ پر خلد آباد ہے اور وہاں پر ایک بزرگ سید زین الدین کے مزار کے متصل اورنگ زیب کی قبر ہے۔ مجھکو خلد آباد کی وجہ تسمیہ ٹھیک ٹھیک معلوم نہیں ہوئی کہ آیا اُن بزرگوں کے مزار کے وجہ سے جو اورنگ زیب سے قبل یہاں دفن ہو چکے تھے اس مقام کو یہ مقدس نام عطا ہوا۔ یا اورنگ زیب کے دفن ہونیکی وجہ سے۔ کچھ تعجب نہیں کہ اورنگ زیب کے دفن ہونیکی وجہ سے اوس کا نام خلد آباد رکھا گیا ہو کیونکہ مغلیہ خاندان کے وقائع نگاروں و تاریخ نویسوں نے اورنگ زیب کو اُس کی وفات کے بعد خلد مقام کا خطاب دیا تھا۔ اورنگ زیب کی قبر اوس کی وصیت کے مطابق ہمیشہ کچی رہی۔ لیکن اب ۴ سال سے اوس کے گرد ایک سنگ مرمر کی چھوٹی سی چار دیواری بنائی گئی ہے اور قبر کا تعویذ بھی سنگ مرمر کا ہے۔ گو اوپر سے بالکل کچی ہے اور اُس پر گھاس اُگ رہی ہے۔ مجھے اورنگ زیب کی زندگی کے حالات پڑھنے کے بعد سخت تعجب ہوا کہ اُس نے ایک بزرگ صوفی کی قبر کے پاس اپنا دفن ہونا کیسے پسند کیا۔ اورنگ زیب کو صوفیاء اور مشائخ سے کچھ زیادہ اعتقاد نہ تھا۔ تاہم معلوم ہوتا ہے کہ اخیر وقت میں اوس کو یہی بہتر معلوم ہوا کہ وہ کسی فقیر کے پڑوس میں جا کر سو جائے۔

ریاست حیدر آباد نے اورنگ زیب کی قبر کا بہت احترام کیا ہے۔ وہاں پر اس وقت تک حفاظ قرآن پاک کی تلاوت کرتے ہیں اور محافظ و چوبدار ہر وقت کھڑے رہتے ہیں۔ یہ عزت یقیناً اس وجہ سے کی گئی ہے کہ ریاست حیدر آباد مغلیہ سلطنت کا ایک صوبہ تھا اور اس ریاست میں ایک جلیل القدر مغلیہ بادشاہ کا دفن ہونا خود ریاست کے لئے ایک فخر کا باعث سمجھا گیا ہوگا۔ گو اکبر۔ شاہجہاں۔ اور جہانگیر کے مقبرے اس وقت سلطنت انگلشیہ نے اپنی حفاظت میں لے لئے ہیں اور اون کی مرمت و صفائی و آراستگی باغات پر ہزار ہا روپیہ ہر سال صرف ہوتا ہے۔ لیکن سلطنت انگلشیہ کی یہ توجہ خوبصورت عمارات کی وجہ سے اِدھر مبذول ہوئی ہے نہ کہ مدفون بادشاہوں کی عزت کی وجہ سے۔ برخلاف اس کے اورنگ آباد میں مدفون بادشاہ کی یادگار میں اوس کی قبر کی عزت کی جاتی ہے۔

موضع خلد آباد ایک چھوٹا سا موضع ہے جس میں خُدام کی آبادی ہے۔ یہ خدام اُن مختلف مزاروں سے تعلق رکھتے ہیں جو مزار یہاں پر بعض مشائخ اور بزرگان دین کے قائم ہیں۔ لیکن ان خدام کی اپنی اصلی حالت نہایت قابل افسوس ہے۔ یہ لوگ نہایت کاہل الوجود لوگ ہیں اور مفت خوری نے اِن کے عادات و اطوار پر بہت ہی بُرا اثر ڈالا ہے۔ جب ہم

خلد آباد سے ایلورا کی پہاڑیوں کی سیر کے لئے گئے تو وہاں پر غاروں میں ان لوگوں کو گاتے بجاتے دیکھا۔ اوپر
میں سید زین الدین صاحب کے عرس کا موقع تھا اور سُنا ہے کہ عرس سے دو تین روز قبل یہ لوگ ایلورا کے غار
میں جا کر گاتے بجاتے ہیں اور کھانے پکا کر کھاتے ہیں۔ گھنے درختوں کے نیچے انہیں کھانا پکاتے دیکھا۔ اون کی
کوئی دو ہزار اشخاص کے قریب ہے۔ اگر ان کو کسی محنت و مزدوری میں لگایا جاوے تو یہ مفید افراد کا شعبہ ثابت
ہیں۔ مگر اب تو دوسروں کی کمائی میں سے حصہ بٹوانے کی امید میں زندہ ہیں۔

چونکہ اورنگ زیب کے بارے میں غلط خیالات متعصب پادریوں نے اور آریہ سماجیوں نے بہت پھیلا
ہیں اور خود مسلمان تعلیم یافتہ نوجوان بھی اس شخص کے نام سے نفرت کر رہے ہیں۔ اس لئے میں نے تاریخ دیکھنے کے
یہ چند سطور حوالہ قلم کئے ہیں تاکہ کم از کم ہمارے مسلمان نوجوان اس شخص سے بے انصافی نہ کریں اور جس تعریف
کا وہ مستحق ہے اُس سے زیادہ اُس کے سر نہ الزامات تھوپے جاویں اور نہ اوس کو بلا وجہ اسلام کا ہیرو قرار دیا
وہ ایک قابل بادشاہ تھا لیکن اسلام کا ہیرو ہونے کی اس میں کوئی خصوصیت نہ تھی۔

# شمع سے

از محترمہ جمال صاحبہ بریلوی

عشق کی دنیا لرزتی ہے ترے پیغام سے ‏ ‏ ‏ منزل ویراں ہے روشن روئے شعلہ فام سے
ہے ترا آغاز خونی تر ترے انجام سے ‏ ‏ ‏ بجلیٔ الفت مسکرا پڑتی ہے تیرے نام سے

محشر جذبات تیری چشم کافوری میں ہے
بحر محسوسات تیرے جلوۂ نوری میں ہے

نالۂ خاموش ہے تیرا رباب زندگی ‏ ‏ ‏ سوزشِ جذبات ہے تیرا شباب زندگی
شعلۂ آتش چکاں ہے تیرا خواب زندگی ‏ ‏ ‏ عالم اسرار میں تو ہے حجاب زندگی

حسن پنہاں ہے ترے ہنگامہ خاموش میں
عشق عریاں ہے جنوں آرا تری آغوش میں

سوز الفت سے مرکب تیرا ساز زندگی ‏ ‏ ‏ آتش خاموش ہے عشرت نواز زندگی
کاہش پنہاں ہے یکسر تیرا راز زندگی ‏ ‏ ‏ ہے کلیم منظر تیرا نیاز زندگی

حسن لرزے لے رہا ہے تیری بزم ناز میں
عشق تسکین پا رہا ہے عیسوی اعجاز میں

صبح جنت یعنی تیرے جلوۂ روشن میں ہے ‏ ‏ ‏ تجھ سے ایمن ہے کہ تو ہی جلوۂ ایمن میں ہے
کوئی کافر منہ چھپائے تیرے پیراہن میں ہے ‏ ‏ ‏ تیرا حسن نازنین اک آتشیں دامن میں ہے

حسرت پنہاں ہے تیرے نغمۂ تاہیدہ میں
آہ حسرت زا ہے تیرے جذبۂ کاہیدہ میں

عالم رنگیں ہے تو ہے "نغمۂ ساز حیات" ترے شعلوں میں نہاں ہے "جلوۂ ناز حیات"
تیرے نالے میں پیامِ "شعلہ پروازِ حیات" ہے تیرا انجام مبہم راز "آغاز حیات"

تیرا جذبِ منتشر آہ شرر پرواز ہے
تیری کاہش آرزوئے بزم کا فرساز ہے

محشر ایمن ہے یعنی تیری چشم کافری برق آتش زار ہے تیرا یہ حسن آذری
نکہت فردوس ہے تیری یہ زلف عنبری "بادہ عرفان" ہے ؟ یعنی تیرا رُوئے احمری"

تیرا حُسن منتشر گویا ہے پیغام الست
تیری موسیقی ہے نازِ سازِ الہام الست

تیرے ہونٹوں کی خموشی سے برستے ہیں شرار پرتو جذبات ہے حسن فضائے لالہ زار
سوز دل کو مرتعش کرتی ہے جب بادِ بہار کانپ اٹھتی ہے تری چینِ جبیں شعلہ بار

یہ سیاہی رات کی یہ "شبنمی تاروں کا نور
اور یہ تیری نگاہ نغمۂ خاموش طور

بزم کی خاموشیوں میں تو ہے پیغام جنوں رات کی ویرانیوں میں تو ہے الہام جنوں
تیری زلف منتشر ہے غربت شام جنوں تیری آہ شعلہ زا ہے شعلہ آشام جنوں

تیری بربط میں بھرے ہیں نغمۂ آتش فروش
تیرے نغموں میں چھپے ہے مری آہوں کے خروش

اے جمالِ نازنیں بھی کاہشِ جذبات ہوں　　اِن اندھیرے جنگلوں میں بستۂ ظلمات ہوں
وادیٔ غمناک میں خاموشیٔ نغمات ہوں　　حسرتِ شبنم سے آلودہ اندھیری رات ہوں

سوز تیرا مرتعش میرے دلِ پرغم میں ہے
نغمۂ آتش چکاں تیرا مرے ماتم میں ہے

آ۔ کہ تجھ میں جذب ہوکر میں بنوں جذباتِ نوش　　آ۔ کہ تیری مستیاں ہیں میری مخموری کا جوش
آ۔ کہ تیرے زمزمے ہیں۔ میری ہستی کا خروش　　آ۔ کہ تجھ میں میرے نالے ہیں تجلیات پوش

تیرے نغموں میں فنا ہے وحشتِ رازِ حیات
تیری آہوں میں نہاں ہے نغمہ سازِ حیات

دونوں ملکر جل بجھیں افسانہ خاموش میں　　دونوں باہم خاک ہوجائیں شرار جوش میں
دونوں خاکستر ہوں آتش خانۂ غم نوش میں　　پھونک دیں ہستی کو؟ یعنی الفتِ مدہوش میں

آگ جو تجھ میں ہے وہ میرے دلِ غمگیں میں ہے
لاگ جو تجھ میں ہے میری آہ آتش بیں میں ہے

جب تخیل آسماں کا منتشر ہوجائیگا　　جب ستارہ صبح کا ذوقِ نظر ہوجائیگا
روئے پژمردہ کسی کا جب قمر ہوجائیگا　　قطرۂ شبنم "چمن زارِ سحر" ہوجائیگا

اُس گھڑی حسرت فزا یہ منظرِ غمناک ہو
شمع خاکستر ہو یعنی؟ اور حبالہ خاک ہو

---

# وقتے خوش گزرے

پہاڑی ندی کے کنارے آبشار کے نزدیک بیٹھا ہوا احمد ڈوبتے ہوئے سورج اور رنگین بادلوں کے نظارے میں محو تھا۔ پانی کے گرنے کے علاوہ اور کوئی آواز نہ سنائی دیتی تھی۔ دور افق پر کوے قطار باندھے جا تے اڑتے نظر آتے تھے۔ یہی کوے جنھیں ہر انسان حقارت کی نظر سے دیکھتا ہے اس وقت سنہری بادلوں میں نگینوں کا کام دیکر قدرت کی خوبصورتی کو دوبالا کر رہے تھے۔

آبشار کے متواتر گرنے سے ایک حوض بن گیا تھا۔ جو شام کی بڑھتی ہوئی تاریکی میں بہت گہرا اور ڈراونا معلوم ہوتا تھا۔ چاروں طرف کے پتھر پانی کے بہنے سے چکنے ہو گئے تھے۔ اور ان پتھروں کے بیچ میں کئی قسم کی بیلیں نکلی ہوئی تھیں کسی کسی جگہ ہنسراج کے جھنڈ بھی اُگے ہوئے تھے۔ جن کے عکس بہتے پانی میں عجیب عجیب شکلیں بنا رہے تھے۔ احمد اسقدر محو ہو چکا تھا کہ اسے رات ہو جانے کی بھی خبر نہ ہوئی۔ دفعتاً اس نے محسوس کیا کہ سردی لگ رہی ہے۔ سر پر ہاتھ پھیرا تو سر بھیگا ہوا تھا۔ کپڑوں کو دیکھا تو معلوم ہوا کہ وہ بھی شرابور تھے۔ آبشار سے جو چھینٹیں اڑ رہی تھیں وہ دور دور تک جاتی تھیں جن پر احمد نے اپنے عالم محویت میں غور نہ کیا تھا۔ وہ واپس جانے کے ارادے سے اٹھا مگر اس نے محسوس کیا کہ زیادہ دیر تک بھیگے رہنے سے اس کا سر چکرا رہا تھا اس نے دونوں ہاتھ کنپٹی پر رکھتے ہوئے آگے قدم اٹھایا لیکن دفعتاً اس کا پیر ان چکنے پتھروں پر پھسلا اور وہ حوض میں جا پڑا۔ پانی بڑے زور سے چکر کھا رہا تھا بچنے کی کوئی صورت نظر نہ آتی تھی۔ تیرنا بھی معمولی سا آتا تھا۔ مگر اس نے ہمت باندھ کر اور دانت بھینچکر ہاتھ پاؤں چلانے شروع کئے...... اس کا دم قریب قریب ٹوٹ چکا تھا۔ ہاتھ پاؤں شل ہونا شروع ہو گئے تھے۔ سانس بری طرح پھول رہی تھی۔ کہ اس کا ہاتھ کنارے کے پتھروں پر پڑا چکنے پتھروں میں کوئی جگہ ہاتھ سے پکڑنے کو نہ تھی۔ اور جس جھاڑی کو وہ پکڑتا تھا۔ پانی کے زور سے اکھڑ جاتی تھی........ پانی نے اسے پھر قبضہ میں لے لیا۔ اور بھنور میں گھمانا شروع کیا۔ جب اس نے دیکھا کہ وہ ڈوب رہا ہے تو دونوں مٹھیاں زور سے بند کر کے کسی خیالی چیز کو پکڑنے کی کوشش کرتے ہوئے دونوں ہاتھ اوپر اٹھائے اور آخر مرتبہ بڑا سانس لیکر زور سے

"ارے میں ڈوبا! دوڑو! ارے میں ڈوبا!"..................بھنور نے اس کو نیچے لیا........

.............................................................

"جنید اٹھو! جنید! دیکھو تو احمد کو کیا ہوگیا" جنید گھبرا کر اٹھ بیٹھا اتنے میں اسلام اور حامد بھی جاگ پڑے غرض ں بارک میں ایک شور مچ گیا۔ احمد پلنگ پر کھڑا ہوا تھا دونوں مٹھیاں بند تھیں ہاتھ آسمان کی طرف اٹھے ہوئے ۔ آنکھیں بند تھیں اور زور زور سے چیخ رہا تھا۔

"ارے میں ڈوبا! دوڑو! ارے دوڑو!" ہم لوگ پریشان تھے کہ احمد کو کیا ہوگیا اور کچھ سمجھ میں نہ آتا تھا کہ ریں کہ اتنے میں احمد پلنگ پر سے نیچے گرنے لگا مگر حامد نے جست کر کے اس کو گرتے گرتے بچا لیا ہم سب نے مد کو پلنگ پر لٹایا۔ احمد کے کپڑے اور پلنگ پانی سے سب تر بتر تھے بستر پر ٹوٹے ہوئے گھڑے کے ٹکڑے ے تھے۔ تب سارا قصہ سمجھ میں آیا سوتے میں بیچارے پر کسی نے ایکٹیوٹی [illegible] کی تھی۔ اور پانی کا گھڑا دیا تھا۔ یہ تھا سارا قصہ جس کو اس کے دماغ نے فوراً ایک ڈراؤنی خواب کی شکل میں تبدیل کر دیا تھا۔

---

# علی گڑھ کی یاد

از مظہر عزیز صاحب علیگ

"تازہ خواہی داشتن گر داغہائے سینہ را"
"گاہے گاہے باز خواں ایں قصہ پارینہ را"

کونسی تجھ میں کشش ہے اے حصارِ مرتضےٰ | ذرہ ذرہ سرزمیں کا تیری دل ہے کھینچتا
تیرے میدانوں میں کوسوں تک نہیں آب و گیاہ | ریگ زاروں میں ترے کوئی نہیں جائے پناہ
تجھ میں مفقود جتنے عیش کے سامان ہیں | سرزمیں پر تیری آتے خاک کے طوفان ہیں
تھیٹر و نکا یا سینما کا نشاں تجھ میں نہیں | اور شہروں کی طرح دلچسپیاں تجھ میں نہیں
چشمِ بینا پر مگر ظاہر تری ہر آن ہے | تیری ہر اک سادگی میں اک نرالی شان ہے

موسم گرما میں گو تو اک جہنم زار ہے
میری نظروں میں مگر فردوس کا گلزار ہے

سرد وہ راتیں تری ہوتی تھیں کتنی خوشگوار | گلشن کالج پہ چھایا جبکہ تھا ابر بہار
ہائے سیمیں چاندنی میں خوابِ شیریں کے مزے | گونجتے تھے ہوسٹل میں دوستو کے قہقہے
جھانکتا تھا صبح کو خاور سے جب دم آفتاب | عالمِ جذبات میں ہوتا تھا پیدا اضطراب
روح آتی تھی نظر مجھکو ہر ایک شے میں نئی | پاس آتی تھی نہ میرے بھول کر افسردگی
صبح اب ہوتی ہے پر وہ کیفیت باقی نہیں | مے نہیں بادل نہیں ساغر نہیں ساقی نہیں
ہائے میدانوں میں وہ آہو کا بے پروا خرام | دیکھنا فطرت کے وہ رنگیں مناظر صبح و شام

گردشِ ایام بتلا! وہ سماں اب کیا ہوا
قلزمِ تنسیخ میں طوفان تھا جب آیا ہوا

شورؔ کی رنگیں نوائی ہائے وہ فردوسِ گوش　　وہ تلطف وہ عنایت وہ خلوصِ گرمجوش
وہ عمادی اور قاسمؔ کا خلوص بے ریا　　وہ نیازؔ خوش بیاں، وہ پیکرِ حلم و وفا
حضرتِ عارفؔ سے اپنی عارفانہ گفتگو　　تذکرے جنت کے کرنا اور کسی کی جستجو
خواجہ حامدؔ اور مشرفؔ کی وہ ہر زندہ دلی　　بخشتی تھی روح کو ہر روز جو اک تازگی
یونسؔ کی ہے سیاسی گفتگو خواب و خیال　　وہ حسنؔ سے دوستانہ جنگ وہ رنج و ملال

آہ! وہ ایام جب میں اس طرح تنہا نہ تھا
خواب تھا جو کچھ کہ دیکھا جو سُنا افسانہ تھا

میری نظروں میں ہیں "سوئمنگ باتھ" کو وہ جمگھٹے　　ہائے وہ بےفکر گھڑیاں وہ خوشی وہ چہچہے
وہ ہوائیں ٹھنڈی ٹھنڈی "لان" کا وہ سبزہ زار　　دیکھنا وہ برج پر سے روز "ٹینس" کی بہار
شکل حیدرؔ کی نگاہوں سے نہیں ہٹتی کبھی　　وہ تبسم لب پہ اُس کے اور وہ سنجیدگی
مرتضیٰؔ کی خوش مزاجی اور ظرافت یاد ہے　　اور اظہرؔ کی ہر اک مہر و عنایت یاد ہے
اظہرؔ خوش خو وہ یعنی مظہرِ صدق و صفا　　جس کو "اخلاقِ مجسم" گر کہوں تو ہے بجا
آہ! میں ناشاد اب ان سب کو سوچ رہا ہوں　　کیا کروں مجبور ہوں مجبور ہوں۔ رنجور ہوں

اے علی گڑھ یاد ہے، مجھکو ابھی تو یاد ہے۔
یہ دلِ برباد تیری یاد سے آباد ہے

# وعدۂ ماہتاب

(از سید محمد عارف صاحب فاطمی ملیح آبادی)

(۱)

اے چاند شب کو اپنا جلوہ دکھانے والے — اے راہِ آسماں پر چکر لگانے والے

تو صدرِ بزمِ انجم، تو زینتِ جہاں ہے — تو شانِ دستِ قدرت، تو شمعِ آسماں ہے

فطرت کے سارے منظر ہیں ضو سے تیری روشن — صحرا و دشت و دریا، وادی و کوہ و گلشن

جلوے سے چاک تیرے پیراہنِ کتاں ہے — رنگت سے ماند تیری حُسنِ رخِ بتاں ہے

تمثیرِ نکایا تسیناکا لستاں بھی تجھ پہ صدقے یہ آسماں یہ اختر — بے وجہ شب میں ہرگز ان کے نہیں یہ چکر

چشمِ بینا پر گر ظاہر تری ہر آن جہاں ہے — تو ناز ہے زمیں کا، تو فخرِ آسماں ہے

موسیٰ تھا پہ تیری شیدا — یہ جزر و مد نہیں ہے، عالم ہے بیخودی کا

(۲)

سرد وہ راتیں تو یہ دل کی آرزو ہے — اُس کا نشاں بتاتا، جس گُل کی جستجو ہے

ہا سینے میں تیرے بھی ہیں، کچھ داغ سے ہویدا — میری طرح سے تو بھی، کیا ہے کسی کا کُشتا

مرغوب تجھکو تنہا، ہے سیر آسماں کی — اُس کے سوا مجھے بھی پروا نہیں جہاں کی

دونوں کے دل میں یکساں اک ہی آرزو ہے — میں محوِ جستجو ہوں تو محوِ جستجو ہے

تو ہے انیس میرا، میں ہوں انیس تیرا — میں ہمصفیر تیرا، تو ہمصفیر میرا

آ آج تو اُتر آ، باہم اک لمحہ گفتگو ہو — پہلے ہو ذکر اُس کا پھر اُس کی جستجو ہو

(۳)

ابرِ سیہ کی اُس نے رُخ پر نقاب ڈالی — یا روئے ماہوش پہ زلفیں تھیں کالی کالی

وادی و کوہ و گلشن، میدان و دشت و دریا — نظروں سے سب تھے اوجھل، تاریک سا جہاں تھا

اِس بیرخی کو اُس کی اور خامشی کو دیکھا ——— بیساختہ یکایک پھر یہ زباں سے نکلا
"خاموشی سے ہے ظاہر، سنتا نہیں گویا ——— کیوں چپ ہے اس طرح سے اے خاموشی کے گویا!
مانا کہ خامشی ہے، آئین بزم الفت ——— میری بھی ہے یہ عادت تیری بھی ہے یہ خصلت
لیکن سروں میں سودا، دونوں کو ہے کسی کا ——— مارا ہے جس نے تجھکو کشتہ ہوں میں اسی کا
تجھکو ہے صرف مطلب، خاموشی زباں سے ——— لیتا ہوں کام میں تو، آہِ شرر فشاں سے"

(۴)

اِس گفتگو کو سُنکر، کچھ چاند مُسکرایا ——— گیسو نے ابر اپنے، رُخ سے ذرا ہٹایا
دوڑی تجلی ہر سو، کالی گھٹا سے چمکا ——— تاریکی جہاں پر، پھر نور اُس کا دوڑا
اک آہ سرد کھینچی، اور یوں ہوا مخاطب ——— "اے کشتۂ محبت، اے گفتگو کے طالب"
"انساں میں نہیں ہوں، تجھکو خبر نہیں کیا ——— بیدرد و بے مروت ہوتے ہیں جن میں صدہا"
"رکھتا ہوں درد دل میں، اور چشم میں مروّت ——— غیروں کی بیکسی پر، رونا ہے میری عادت"
"دل بے خبر نہیں ہے، مطلب ہے تیرے میرا ——— قاصد بناکے شاید اُس کو پیام دیگا"
"کاذب نہیں ہوں ہرگز، صادق ہے قول میرا ——— وعدہ ہوں تجھسے کرتا، قاصد بنوں گا تیرا"
منزل سے ہوں میں واقف، شب بھر میں ڈھونڈ لونگا ——— بعد از سلام اُس کو، تیرا پیام دونگا"
دہرائے مجھسے قصہ، ایسی نہیں ہے حاجت ——— "آنکھوں سے اپنی میں نے دیکھی تھی تیری حالت"
"حالت پہ تیری بادل، آنسو بہا رہے تھے ——— تارے سر جھکائے، مغموم جا رہے تھے"
"تجھکو یقیں نہیں گر، موجودگی کا میری ——— قصہ بیاں ہوں کرتا، میں شام غم کا تیری"

(۵)

"مغرب کی وادیوں پر، جب خود تھا جلوہ افگن ——— غاروں میں تھا اندھیرا، اور چوٹیاں تھیں روشن"
"جنگل کے پاس دریا آہستہ چل رہا تھا ——— اور عکس بادلوں کا اُس میں مچل رہا تھا"
"پتنگے کو جب چشمے اُبل رہے تھے ——— تالاب کے کنارے سارس ٹہل رہے تھے"

"پانی کے پاس بگلے اُڑ اُڑ کے آ رہے تھے — کچھ پائے سر جھکائے بستی کو جا رہے تھے"

"سرخاب جھیل میں جب غوطے لگا رہے تھے — کچھ اُڑ کے آ رہے تھے کچھ اڑ کے جا رہے تھے"

"پودوں پہ جب چمن کے چڑیاں پُھدک رہی تھیں — تھی پتیوں کو جنبش شاخیں لچک رہی تھیں"

"طاؤس بولتے تھے اک رقص کر رہا تھا — آہو جھکائے گردن میدان میں چر رہا تھا"

"جھونکے تھے سرد اُس دم تھیں مشکبو ہوائیں — بادل کو کھینچتی تھیں ہر چار سو ہوائیں

"گنجان جھاڑیوں میں چڑیاں چہک رہی تھیں — موتی سی پتیوں سے بوندیں ٹپک رہی تھیں"

"آواز "پی کہاں" کی جنگل سے آ رہی تھی — گل کے قریب بلبل گلشن میں گا رہی تھی"

"بستی کے پاس کوئل باغوں میں تھی غزل خواں — "کو" کی صدا سے دل میں بھرتی تھی موجِ عرفاں"

"بارش سے سہپر کی میدان ہو رہے تھے جل تھل — زریں کرن سی خور کی رنگیں تھے سارے بادل"

"قوسِ قزح عیاں تھی مشرق میں آسماں پر — رنگِ شفق جما تھا مغرب کے گلستاں پر"

"وادی سے گیت گاتا چرواہا آ رہا تھا — اک لے سے بانسری کو اپنی بجا رہا تھا"

"ولہر سکوت شب کا آہستہ چھا رہا تھا — احساس کا تخیل پرچم اڑا رہا تھا"

(۶)

"اتنے میں چادرِ شب سورج نے رخ پہ ڈالی — مشرق میں آسماں پر بڑھنے لگی سیاہی"

"پھر ضَو سے میری باغ صحرا و دشت جھلکے — گاؤں کے جھونپڑوں میں دھندلے چراغ"

(۷)

"لیکن تو اب بھی پُل پر بیٹھا ہوا تھا حیراں — لَو دے رہی تھیں آنکھیں اور چاک تھا گریباں"

"رنگت بدل رہا تھا چہرے کی غم کا عالم — اٹھتا تھا درد گویا پہلو میں تیرے پیہم"

"آہِ شرر فشاں سے شعلے نکل رہے تھے — دل اور جگر ہی شاید سینے میں جل رہے تھے"

"آنکھوں سے تیری آنسو پیہم ٹپک رہے تھے — پتوں پہ جو پڑے تھے ضو سے جھلک رہے تھے"

"نظریں تھیں آسماں پر عالم تھا بیخودی کا — اتنے میں سمتِ مغرب کوندا سا ایک

"جنبش تھی پھولیوں کو، چہرے پہ تھی بشاشت — گویا بجا رہا تھا، وہ دل میں سازِ الفت"
"کیفیت شگفتگی جب، سرعت سے بڑھ رہا تھا — تو بار بار اُٹھ کر، یہ شعر پڑھ رہا تھا

"جب دل سکوتِ شب میں، فرقت کا گیت گاتا
کالی گھٹا میں تجھ کو، میں مسکراتے پاتا"

---

# حسن برہم

## ازجناب عزیز صاحب بریلوی

عجب کچھ لطف آتا ہے دلِ آشفتہ خاطر کو — کسی روٹھی ہوئی کمسن حسینہ کے منانے میں
ملے گر اہل دل کوئی تو اُس سے پوچھ کر دیکھو — مزہ ہے بس یہی کچھ بھی اگر ہے دل لگانے میں
غرورِ حُسن ہے اِن مہ جبینوں کا خفا ہونا — نیازِ عشق ہے ان کا بصد منت منانے میں
غلط ہے بارگاہِ حُسن میں احساسِ خودداری — کمالِ عاشقی مضمر ہے اپنے کو مٹانے میں
حماقت سے عبارت ندامت خود فروشی پر — مدارج اور بڑھتے ہیں یہاں توقیر جانے میں
وہ اِک اِک بات پر اونکا بگڑنا روٹھنا مجھ سے — وہ میری جانفشانی ہر دفعہ اُن کے منانے میں

غنیمت ہیں عزیزؔ اس زندگی کے بس وہی لمحے
ہوئے جو صرف اس کافر ادا کے ناز اُٹھانے میں

---

# احسن الکلام

از جناب احسن صاحب احسن مارہروی

یوں خریدارانِ اُلفت عشق کا سودا کریں
ہوش کا سرمایہ نذرِ حسنِ بے پروا کریں

ہو کے ناکامِ ازل اس کے سوا ہم کیا کریں
عمر بھر بیٹھے ہوئے تقدیر کو رویا کریں

ہم نہ ہوں لیکن زمانے میں ہمارا نام ہو
ایسی ہستی چاہیئے تو مر کے ہم پیدا کریں

غم دیا، تکلیف دی، بسمل کیا، دل لے لیا
تم تو سب کچھ کر چکے اب یہ کہو ہم کیا کریں

ہے خود آرائی کسی کی شانِ خود آرائی کے ساتھ
یعنی اُن کو ہم نہ دیکھیں وہ ہمیں دیکھا کریں

درسِ عرفاں کے لیئے ہر ذرہ ہے طورِ کلیم
دیکھنے والے مگر پہلے نظر پیدا کریں

زندگی کی سب بہاریں تھیں اسی غنچہ کے ساتھ
مر گیا جب دل ہی پھر ہم زندہ رہ کر کیا کریں

شیخ کو جنت مبارک۔ ہم کو دوزخ ہی قبول
فکرِ عقبےٰ وہ کریں، ہم خدمتِ دنیا کریں

ایک دل ہے۔ ایک حسرت! ایک ہم ہیں! ایک تم
اتنے غم کم ہیں؛ جو کوئی اور غم پیدا کریں

ہم دلاتے رہتے ہیں یاد اُن کو عہدِ حشر کی
آج ہی سے چاہیئے اندیشۂ فردا کریں

کھول دی ہے آپ نے بالائے بام آکر نقاب!
حکم ہو ہم کو تو چشمِ شوق ہم بھی وا کریں

ہم بتوں کو چاہ کر کافر نہیں اے تیری شان!
اور شیخِ کعبہ، پتھر کی طرف سجدا کریں

احسنِ رنجور کو دنیا سے ہے کیا واسطہ
آپ نے بیمار ڈالا آپ ہی اچھا کریں

---

# خاندان بہمنیہ

(از احمد)

یہ غالباً ایک قدرتی امر ہے کہ اکثر غلط اور بے بنیاد باتیں جو اپنے اندر دلچسپی کا پہلو رکھتی ہیں مقبول اور زبان زد خاص و عام ہو کر بہت جلد مشہور ہو جاتی ہیں اور پھر ان کی تردید میں کتنے ہی دلائل پیش کئے جائیں لیکن ان سے کوئی خاص فائدہ مترتب نہیں ہوتا۔ تاریخ ایسی بے شمار مثالوں سے بھری ہوئی ہے۔ قطب الدین ایبک کی فیاضی۔ اکبر کی نیکی۔ شاہجہاں کا تقدس۔ اورنگ زیب عالمگیر کی ولایت۔ ترک اور افغان بادشاہوں کی وحشت۔ مغل بادشاہوں کی عام شرافت اور سلاطین ماسبق پر ان کی فضیلت محض افسانے ہیں جو خوشامدی اور خود غرض مورخوں کی غلط بیانی کے رہین منت ہیں۔

جھوٹ کی مقبولیت کی ایک بڑی وجہ یہ بھی ہے کہ جو بات کسی بلند مرتبہ اور با اثر شخص کے قلم سے نکل جاتی ہے عوام کے نزدیک حدیث کا حکم رکھتی ہے اور رفتہ رفتہ زمانہ اس پر مہر تصدیق ثبت کر دیتا ہے۔ پھر اگر کوئی شخص خواہ وہ اس سے کہیں زیادہ معتبر ہو اس کے خلاف لکھے تو اس کی تحریر قابل التفات نہیں خیال کی جاتی۔ مثلاً شیخ ابوالفضل علامی نے اپنے آقا (اکبر) کی مفروضہ رحمدلی اور بزرگی کا سکہ جمانے کی غرض سے یہ قصہ تصنیف کیا کہ اس نے ہیموں کو قتل کرنے سے انکار کیا۔ حالانکہ "تاریخ سلاطین افاغنہ" میں جو اس معاملہ میں "اکبر نامہ" سے بدرجہا ثقہ ہے صاف طور پر لکھا ہے کہ ہیموں کو بیرام خاں نے نہیں بلکہ اکبر نے اپنے ہاتھ سے ہلاک کیا۔ مگر چونکہ ثانی الذکر ایک غیر معروف کتاب ہے اور اس کا مؤلف ابوالفضل کے مقابلہ میں کوئی بڑی حیثیت نہیں رکھتا تھا اس لئے اس کا بیان کس مپرسی کی حالت میں ہے۔

اسی طرح ابوالفضل نے اکبر کی اس شرمناک بدعہدی اور دغا بازی پر پردہ ڈالنے کی کوشش کی ہے جو اس سے اسیر گڑھ کی فتح کے موقع پر ظہور میں آئی۔ "اکبر نامہ" اور "آئین اکبری" میں اکبر اپنے اصلی خط و خال میں نہیں نظر آتا۔

یہاں تک تو اصولی بحث تھی۔ اب میں اصل مطلب کی طرف متوجہ ہوتا ہوں۔ دکن کی تاریخ میں سلاطین بہمنیہ کے عروج۔ اصل و نسب اور "بہمنی" لقب کی وجہ تسمیہ کے سلسلہ میں جو حالات مشہور آفاق ہیں اور جن سے تاریخ کا ایک مبتدی بھی واقف ہے۔ بازاری گپوں سے زیادہ حیثیت نہیں رکھتے جن کو نامور مورخ مولانا محمد قاسم فرشتہ مؤلف "تاریخ فرشتہ"

کے شوق افسانہ طرازی نے تاریخی واقعات کے درجہ تک پہونچ دیا ہے۔ چونکہ تاریخ فرشتہ ہندوستان کی دوسری عام تاریخوں کی بہ نسبت زیادہ عام فہم اور کثیر الاشاعت ہے اس لئے اس کے بیان کو جو شہرت حاصل ہے وہ کسی دوسرے کو نہیں نصیب ہو سکی۔ اور حقیقت پر پردہ پڑا رہا۔

## فرشتہ لکھتا ہے

"حسن نام شخصے بدار الخلافہ دہلی در ملازمت گانکو ی بہمن منجم کہ نزد شہزادہ محمد تغلق شاہ قرب و منزلتے داشت میبود و در کمال فلاکت روزگار میگذرانید۔ ......... حسن بامزراعت و قلبہ رانی مشغول گشت ناگاہ روزے قلبہ در زمین بند شد ......... چوں خوب ملاحظہ کرد زنجیر را در گردن ظرفے مملو از اشرفی دید ......... وقت شب بخانہ گانگوی بہمن برد ......... گانگوی بہمن بر امانت و دیانت او آفریں گفتہ الخ"

(تاریخ فرشتہ جلد اول صفحہ ۵۱۹ - ۵۲۰)

اس تفصیل کا خلاصہ یہ ہے کہ ایک غریب شخص حسن نام دہلی کے ایک نجومی مسمّٰی گانگوی بہمن کے کھیتوں میں کام کرتا تھا۔ ایک دن حسن کو کھیت میں کچھ دفینہ ملا جو اس نے اپنے مالک کو دیدیا۔ مالک نے اس کی ایمانداری سے خوش ہو کر اس کو شاہ دہلی (غیاث الدین تغلق اول) کی سرکار میں سو سواروں کا سردار بنوا دیا جس سے درجہ بدرجہ ترقی کر کے وہ بادشاہ بن گیا۔

فرشتہ کا یہ بیان قابل قبول نہیں ہو سکتا جب تک کہ دوسری معتبر تاریخوں سے اس کی تائید نہ ہو کیونکہ محولہ فوق واقعہ ۱۳۲۱ء اور ۱۳۲۵ء کے درمیان ہوا اور فرشتہ نے اپنی کتاب ۱۶۱۱ء میں لکھی۔

لیکن دوسری تاریخی کتابوں کی ورق گردانی کے بعد کہنا پڑتا ہے کہ ؎

| | |
|---|---|
| بقدر طاقت خود غوطہا زدم بسیار | دریکہ می طلبم آں بہیچ دریا نیست |
| این سخن باورت گر از من نیست | عہدہ بر روایت و بر من نیست |

کسی قدیم یا جدید تاریخ سے فرشتہ کی تصدیق نہیں ہوتی۔ میرا یہ کہنا کہ فرشتہ کا بیان ایک بازاری گپ سے زیادہ وقعت نہیں رکھتا دعویٰ بلا دلیل نہیں ہے۔ اور یہ دلیل میں خود تاریخ فرشتہ سے پیش کرتا ہوں۔ اس میں مرقوم ہے:

"پوشیدہ و پنہاں نماند کہ چہرہ کشایاں صور حکایات در کیفیت عروج و اصل و نسب سلطان علاؤ الدین حسن گانکوی بہمنی چوں احوال مختلفہ نقل کردہ اند از انجملہ آنچہ مشہور تر است دریں کتاب در سلک تحریر کشیدم ......

۔۔۔۔۔ القصہ بعضے از اصحاب خبر چنیں گفتہ اند کہ حسن نام شخصے بدار الخلافہ دہلی الخ! (فرشتہ صفحہ ۵۱۹)

فرشتہ کی مندرجہ بالا تحریر آپ اپنی شاہد ہے اور بلند آہنگی سے اس کی غلط نگاری کی غمازی کر رہی ہے یعنی فرشتہ کا بیان کسی مستند تاریخی کتاب پر نہیں بلکہ سُنی ہوئی باتوں پر مبنی ہے۔ لہذا معتبر نہیں ہو سکتا کیونکہ ہر شخص جانتا ہے کہ رائی کا پہاڑ بنانے اور بے سروپا خرافات کی تشہیر میں عام بازاری آدمیوں کو ید طولیٰ حاصل ہوتا ہے۔

اب ہم کو ہمعصر مورخوں کی طرف توجہ کرنی چاہئے جو فرشتہ سے پہلے گذرے ہیں۔ ان میں مولانا ضیاء الدین برنی کی تصنیف "تاریخ فیروز شاہی" سب سے زیادہ مشہور ہے۔ اس نے سلاطین خلجی و تغلق کے چشم دید حالات لکھے ہیں جیسا کہ اس کے بیان سے ظاہر ہے۔

"چنیں گوید دعاگوئی ہمہ مسلمانان ضیا برنی کہ آنچہ ایں ضعیف از اخبار و آثار جلالی و علائی و تا آخر دریں تاریخ نوشتہ است بر حکم مشاہدہ و معاینہ در قلم آوردہ۔ الخ" (تاریخ فیروز شاہی مطبوعہ کلکتہ ۱۸۶۲ء صفحہ ۱۷۵)

علاؤ الدین حسن بہمنی نے ۷۴۸ھ میں محمد بن تغلق کے عہد میں سلطنت بہمنیہ کی بنیاد ڈالی۔ اور یہ واقعہ بلاشبہ ضیا برنی کے سامنے ظہور پذیر ہوا۔ علاوہ ازیں وہ حسن بہمنی سے بھی کماحقہ واقف ہوگا۔ اپنی تاریخ میں اس نے کئی جگہ اس کا ذکر کیا ہے۔ مثلاً "از دیوگیر خبر رسید کہ حسن کانگو و دیگر باغیان و مشلطان کہ در روز محاربہ از پیش لشکر سلطان گریختہ بودند بر عماد الملک زدند۔۔۔۔۔۔۔۔۔

حسن کانگو در دیوگیر آمد و چتر برگرفت۔۔۔۔۔۔۔۔۔

بر حسن کانگو در دیوگیر جمعیت بسیار گرد آمدہ۔۔۔۔۔۔۔۔۔

(تاریخ فیروز شاہی صفحہ ۵۲۰)

لیکن تمام کتاب میں ایسی کوئی بات نہیں لکھی جس سے فرشتہ کی تائید ہو سکے۔ کیا یہ قرین قیاس ہے کہ برنی حقیقت سے بے خبر تھا؟

شیخ عبدالقادر البدایونی جس نے ۱۵۹۵ء تک کی تاریخ قلمبند کی ہے اور جو فرشتہ کا ہمعصر تھا لکھتا ہے "حسن کانگو علاؤ الدین کا لقب اختیار کیا اور سلطنت پر قبضہ کر لیا اور اس وقت سے دولت آباد کے مضافات کی حکومت اور علاقہ کی سلطنت اس کے خاندان میں رہی۔ کتاب "فتوح السلاطین" اس کی شان میں لکھی گئی" (منتخب التواریخ مترجم

جارج رینکنگ مطبوعہ ایشیاٹک سوسائٹی صفحہ ۳۰۹ - ۳۱۰ - ۳۱۴ - ۳۲۷ —

فتوح السلاطین مجکو نہیں ملی اس لئے میں اس کی نسبت کوئی رائے نہیں قائم کر سکتا - مگر یہ ظاہر ہے کہ اس کا بھی فرشتہ سے مختلف ہوگا - کیونکہ بداؤنی نے اس کو ضرور پڑھا ہوگا اور جیسا کہ مندرجہ بالا اقتباسات سے عیاں ہے بد نے گانگوی بہمن منجم کا مطلق نہیں ذکر کیا۔

خواجہ نظام الدین احمد اپنی تالیف لطیف "طبقات اکبری" میں جو غالباً ۱۰۰۵ھ میں تکمیل کو پہونچی رقمطراز ہے

" ناقلانِ آثار چنیں روایت کردہ اند کہ علاؤالدین حسن بہمنی کہ بحسن گانگو اشتہار دارد و بتقلب روزگار در زمان تغلق شاہ بدار السلطنت دہلی رسید روزے قطب العارفین شیخ نظام الدین دھلوی دعوتی تمام فرمودہ بودند۔ و جمیع بزرگان خاصہ بودند - چوں سفرہ برداشتند و سلطان محمد مرخص گردید شیخ بخادم فرمود کہ سلطان رفت و سلطان دیگر بر در است بروبیاد - خادم بیروں رفت حسن گانگو را بر در دید بخدمت شیخ در آورد و حسن از خلوص اعتقاد سر افتادہ بر قدم شیخ نہاد و نیازمندی نمود - شیخ گردہ نان بر انگشت نہادہ باو داد از انگشت و شیخ و گردہ نان صورت چتر چنانچہ حاضران و حسن بر بشارت شیخ آگاہ شدند و او مسرور و مبتہج از خدمت شیخ حسن بیروں آمد بشارت گرفتہ با جمعے از افغانان متوجہ دکن شد "

(طبقات اکبری - مطبوعہ نو لکشور پریس صفحہ ۴۰۰)

یہ بیان نہایت مفصل اور واضح ہے اور فرشتہ کے بیان سے زیادہ قابل وثوق ہے کیونکہ تاریخ فرشتہ کے بیان سے زیادہ قابل وثوق ہے کیونکہ تاریخ فرشتہ کے برخلاف طبقات اکبری کا بیان معتبر و مستند تاریخوں پر مبنی جیسا کہ ان الفاظ سے ظاہر ہوتا ہے :- " ناقلاں آثار چنیں روایت کردہ اند کہ الخ " نظام الدین احمد حسن بہمنی کی بادشاہ کو محض شیخ نظام الدین اولیاء کی پیشگوئی سے منسوب کرتا ہے اور کسی منجم کی بابت کچھ نہیں لکھتا - مجکو تو اس میں بھی ہے کہ محمد تغلق کے دربار میں گانگوی بہمن نام کوئی آدمی تھا بھی یا نہیں۔

" ہفت اقلیم " مؤلفہ امین احمد (۱۰۰۲ھ) میں مسطور ہے :-

طبقۂ اوّل ملوک گلبرگہ است - و اول ایشاں علاؤالدین حسن است - چوں صاحب عیون التواریخ نسب او را بہ بہمن بن اسفندیار میرساند ہر آئینہ آں سلسلہ بہ بہمنی اشتہار یافتہ -

"ہفت اقلیم" تاریخ فرشتہ سے پہلے کی تصنیف ہے۔ علاوہ ازیں سراج التواریخ۔ برہان مآثر۔ تاریخ محمود شاہی اور تحفۃ السلاطین سے جو بہمنی خاندان کی معتبر تاریخیں ہیں اور تاریخ فرشتہ سے بہت پہلے لکھی گئی تھیں۔ فرشتہ کے بیان کی تردید ہوتی ہے۔

اب یہ بات پایۂ ثبوت کو پہونچ گئی کہ حسن گانگو کے اصل و نسب کے متعلق سب سے پہلے فرشتہ نے غلطی کی۔ اور مورخین مابعد میں سے جن کا بیان اس کے مطابق ہے انھوں نے اسی کی تقلید کی ہے کیونکہ فرشتہ سے پہلے کوئی مورخ خواہ کتنا ہی ادنیٰ ہو اس کا ہمرائے نہیں ہوا۔ ماسوا اس کے کسی سکہ یا کتبہ سے بھی فرشتہ کی مطلقاً تصدیق نہیں ہوتی۔

یہ کہنا بھی صحیح نہیں ہے کہ فرشتہ کے بعد تمام مورخین نے اس کے بیان کو قبول کر لیا۔ اور صرف محض جدید تحقیقات نے ان کی تردید کی ہے۔ صرف چند مورخ ایسے گذرے ہیں جنھوں نے اس کی پیروی کی مثلاً لالۂ بہار لال (مؤلف "لب التواریخ ہند") اور طامس ولیم بیل (مولف "مفتاح التواریخ") وغیرہما۔ مگر ان کو صحیح معنوں میں مورخ کہنا کسی طرح جائز نہیں۔ یہ دونوں کتابیں کوئی تاریخی حیثیت نہیں رکھتیں۔ لب التواریخ جیسا کہ اس کا مؤلف دیباچہ میں لکھتا ہے تاریخ فرشتہ کا خلاصہ ہے۔

بخلاف ان کے منشی سبحان رائے بھنڈاری بٹالوی (صاحب خلاصۃ التواریخ) و سید غلام حسین خان طباطبائی (صاحب سیر المتاخرین) و محمد شریف حنفی (صاحب مجالس السلاطین) و محمد ہادی (صاحب ہفت گلشن محمد شاہی) وغیرہم فرشتہ سے اختلاف رکھتے ہیں۔

منشی سبحان رائے اپنی کتاب میں جو عہد عالمگیر کے چالیسویں سنہ جلوس یعنی سنہ ۱۶۹۷ء کی تالیف ہے صاف لکھتا ہے کہ "از انجا کہ حسن گانگو از نسل بہمن بن اسفندیار بن گشتاشپ بود از یہجت اورا بہمنیہ گفتندے۔ سلطان محمد علاؤالدین عرف حسن گانگو کہ از معتقدان قدوۃ الاصفیا شیخ نظام الدین اولیا بود بموجب دعائے شیخ در ۷۴۸ھ دکھن را متصرف شدہ سکہ و خطبہ بنام خود کرد" (خلاصۃ التواریخ قلمی صفحہ ۲۹۳)

میر غلام حسین خاں جس نے سبحان رائے سے قریباً ستاسی سال بعد ۱۷۸۲ء یعنی عہد شاہ عالم میں قلم اٹھایا لکھتا ہے :۔

"و علاؤالدین حسن کہ بحسن گانگو مشہور بود از جملہ سپاہیان ملک لاچین بود باتفاق جماعۂ اوباش در دولت آباد

لوائے حکومت برافراشتہ خود را سلطان محمد علاؤالدین خطاب کرد۔ وحسن کانگو کہ از نسل بہمن بن اسفندیار بن گشتاسپ بود وازین جہت او را بہمنی چہل وہشت ہجری وکن را متصرف شدہ وسکہ وخطبہ بنام خود کرد۔[1]

یہ بات لحاظ کے قابل ہے کہ خلاصتہ التواریخ اور سیر المتاخرین کے مآخذوں میں تاریخ فرشتہ بھی ہے۔ لیکن باوجود اس کے انھوں نے اس سے کلی اختلاف کیا کیونکہ ان کے نزدیک فرشتہ کا بیان کوئی اہمیت نہیں رکھتا تھا۔

پس ثابت ہوا کہ حسن کانگو بہمنی کا بہمن بن اسفندیار کی نسل میں ہونا کوئی نئی تحقیقات سے نہیں ہے بلکہ ابتدا سے تمام مورخ یہی مانتے اور لکھتے چلے آئے ہیں۔ اور لطف یہ ہے کہ خود فرشتہ بھی اس حقیقت سے ناواقف نہیں تھا چنانچہ وہ لکھتا ہے:۔

"بر مطالعہ کنندگان احوال سلاطین بہمنیہ مخفی ودستور نماند کہ صاحب تاریخ تحفتہ السلاطین وسراج التواریخ و بہمن نامۂ دکنی کہ بزعم بعضے ناظم آں شیخ آذری علیہ الرحمتہ است دراصل ونسب سلطان علاؤالدین حسن کانگوی بہمنی صریحاً حرفے نگفتہ اند اما در وقت ستائش بعضے جا بجا او را بشاہان کیاں منسوب کردہ گفتہ اند...... او را بہ بہمن واسفندیار نسبت کردہ ستائش نمودہ اند........ ومثل ایں دیگر عبارات کہ مشعر است برانیکہ از تبار اسفندیار است دریں دو کتاب بسیار درج شد........ وقتے کہ مسودایں اوراق بلدۂ احمد نگر در سلک ملازمان مرتضیٰ نظام شاہ بحری انتظام داشت در کتاب خانۂ او رسالہ بود مشتمل بر تحقیق اصل ونسب سلطان علاؤالدین حسن کانگوی بہمنی ونام مصنف آں مذکور نبود بنظر ایں خاکسار بے مقدار درآمد وماحصل آں رسالہ اینکہ سلطان علاؤالدین حسن کانگوی بہمنی از نژاد بہرام گور است بر ایں نہج سلطان علاؤالدین حسن بن کیکاؤس بن محمد بن علی....... بن اسفندیار...... بن نوح......... وبہرام گور از نسل ساسانست وساسان از نسل بہمن بن اسفندیار....... واینکہ علاؤالدین حسن واولاد عظیم الشان او را بہمنیہ گویند دریں تقریب است........"

....... (تاریخ فرشتہ جلد اول صفحہ ۲۲۵-۵۲۵)

لیکن فرشتہ نے فاش غلطی یہ کی کہ حقیقت کو حقیقت نہیں سمجھا۔ اس نے جس قلمی کتاب کا ذکر کیا ہے وہ مستند ہوگی۔ تاہم اس نے سوء ظن کی بنا پر تمام معتبر تاریخوں کو نظر انداز کر کے سنے ہوئے قصوں اور کہانیوں پر یقین کیا۔

[1] (سیر المتاخرین جلد اول مطبوعہ نولکشور صفحہ ۲۰۰)

یہ امر بھی کس قدر مضحکہ خیز ہے کہ اکثر جدید مورخین نے فرشتہ کی عبارت سمجھنے میں غلطی کی۔ تاریخ فرشتہ میں یہ لکھا نہیں لکھا کہ حسن گنگا نام ایک برہمن کا ملازم تھا۔ اور "بہمن" یا "بہمنی" لفظ "برہمن" کی ایک بدلی ہوئی صورت ہے۔ تاریخ فرشتہ میں تو حسن کے مفروضہ آقا کا نام صاف طور پر کانگوی بہمن لکھا ہے۔

"روزے کانگوی بہمن بحسن گفت کہ از زائچہ طالع تو چناں می یابم کہ صاحب اقبال باشی و از جانب حق تعالے موفق و موید گردیدہ عنقریب بمدرجہ اعلیٰ واصل گردی۔ پس با من عہد و شرط کن کہ اگر بخشندہ بے منت دولت عظیم بتو ارزانی کند اسم مرا جزو اسم خود گردانی تا بمیامن نام تو نام من نیز صفت بقا و دوام پذیرد و دفتر خود را بمن و اولاد من رجوع نمائی الخ" (فرشتہ صفحہ ۵۲۰)

یہ "گنگا یا گنگو" اور "برہمن" آجکل کے مورخوں کے گھڑے ہوئے ہیں جنکی نسبت تاریخ فرشتہ میں اشارہ بھی نہیں پایا جاتا۔ ڈاکٹر وی اے اسمتھ (آکسفورڈ ہسٹری آف انڈیا صفحہ ۲۷۵) اور ڈاکٹر ایشوری پرشاد (ہسٹری آف میڈیول انڈیا صفحہ ۳۲۸) کا یہ لکھنا کہ حسن ایک سخت متعصب مسلمان تھا اس لئے "برہمن" کی نسبت ہرگز نہیں اختیار کر سکتا تھا گو بذات خود صحیح ہو لیکن دور از کار ضرور ہے۔ فرشتہ نے یہ کب اور کہاں لکھا ہے کہ حسن کا آقا ہندو یا برہمن تھا؟ اس نے صرف کانگوی بہمن منجم لکھا ہے جو ایک ہندو کا نام نہیں معلوم ہوتا۔ پھر اس کو برہمن کس بنا پر فرض کیا جا سکتا ہے؟ تعجب ہے کہ لکھے پڑھے آدمی بھی کانگوی بہمن کی بجائے گنگا برہمن سمجھے ہوئے ہیں اور اسکو فرشتہ کے ہی منسوب کرتے ہیں۔

حسن کانگو کے درباری مورخوں سے فرشتہ کی بدظنی بیجا ہے کیونکہ وہ اپنی تخت نشینی سے پیشتر ہی بہمن نژاد مشہور تھا جیسا کہ فرشتہ خود اقرار کر رہا ہے۔ ذیل کی عبارت قابل غور ہے:-

"........ ایشاں گفتند ہر کس را تو گوئی و فرمائی ما اطاعت نمودہ او را بشاہی برمیداریم ناصرالدین شاہ گفت کہ حسن کانگوی المخاطب بظفر خاں بہمن نژاد است و آثار بزرگی و شجاعت از ناصیہ او ہویداست و شایستۂ تاج و تخت است......." (فرشتہ صفحہ ۵۲۵)

اب یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ ناصرالدین شاہ کو حسن کانگوی کی خوشامد میں اس قدر سپید جھوٹ بولنے کی کیا ضرورت تھی جبکہ اس وقت تک وہ محض ایک سردار تھا۔؟ اس سے ظاہر ہے کہ حسن کے بادشاہ ہونے کے بعد درباریوں نے اس کا سلسلۂ نسب بہمن بن اسفندیار سے ملانے میں کسی قسم کا مبالغہ کئے بغیر محض ایک حقیقت کا اظہار کیا۔

یہ امر دلچسپی سے خالی نہیں کہ تحریر بالا میں فرشتہ اپنی تردید آپ کرتا ہے۔ اس کے سامنے فرشتہ کا یہ کہنا کہ حسن کی تاجپوشی کے بعد اس کے خوشامدی درباریوں نے اس کی خوشنودی حاصل کرنے کی خاطر اس کا شجرۂ نسب بہمن بن اسفندیار سے ملا دیا ایک دروغ بے فروغ ہے۔

لے مارسڈن کا یہ کہنا کہ "جب یہ (حسن) بادشاہ ہوا تو اس نے اپنے پرانے آقا گنگا مصر کو وزیر اعظم مقرر کیا اور خود سلطان حسن گنگو بہمنی کے لقب سے سریر آرائے سلطنت ہوا...... اس کے جانشینوں نے بھی برہمنوں کو اپنا اپنا وزیر بنایا اور اپنی ہندو رعایا کے ساتھ ہمیشہ نیک سلوک کیا" (تاریخ ہند حصہ اوّل صفحہ ۱۴۳) از سرتا پا لغو اور بے بنیاد ہے۔ مارسڈن نے نہ صرف کانگو کو گنگو بنا دیا بلکہ اپنی جدت پسندی کے ماتحت اس میں "مصر" کا دم چھلا بھی لگا دیا۔ تاریخ میں سلاطین بہمنی کے کسی ہندو وزیر کا نام نہیں ملتا۔ بہمنیوں کے وزیروں میں خواجہ محمود گاواں کو غیر فانی شہرت حاصل ہے مگر وہ ایک راسخ الاعتقاد مسلمان تھا۔

لفظ "کانگو" بھی تشریح طلب ہے۔ ایشیاٹک سوسائٹی بنگال میں جو "ہفت اقلیم" کا قلمی نسخہ ہے اس میں کانگو یا کانگو کی بجائے "کاکویہ" لکھا ہے جس کی نسبت بعض عالموں کا خیال ہے کہ یہ حسن کے باپ کے نام "کیکاؤس" کی مسخ شدہ صورت ہے۔ اہل دکن نے "حسن بن کیکاؤس" یا "حسنِ کیکاؤس" کو "حسن کاکویہ" بنا لیا۔ جو عین قرین قیاس ہے۔ اگر یہ صحیح ہے تو اس کا پورا نام اور لقب یوں ہونا چاہیئے۔

علاؤ الدین حسن کیکاؤس بہمنی

کثرت استعمال سے "کیکاؤس" کا "س" حذف ہو گیا۔ اور رفتہ رفتہ "کیکاؤ" کا "ککاؤ" "کا کاؤ" اور "کاکاؤ" کا "کانگو" رہ گیا۔ (دیکھو جرنل ایشیاٹک سوسائٹی بنگال۔ جلد ۵۔ شمارہ ۱۱۔ مقالہ مولانا عبد الولی)

اگر اس کو تسلیم کر لیا جائے تو خاندان بہمنیہ کی وجہ تسمیہ کے سمجھنے میں کوئی دقت نہیں باقی رہتی۔ اور یہ امر واضح ہو جاتا ہے کہ حسن نے کانگو بہمنی کا لقب اپنے آباؤ اجداد کی نسب سے اختیار کیا نہ کہ کانگوی بہمن منجم کی نسبت سے۔ واللہ اعلم بالصواب۔

بہرحال فرشتہ کی شہادت کو جو بقول اس کے محض بازاری افواہوں پر مبنی ہے دوسرے لاتعداد قدیم و جدید اور معاصر مورخوں، محققوں اور تذکرہ نویسوں کے بیانات پر ترجیح دینا اصول تاریخ کے قطعاً خلاف ہے۔

nd because of its magnificent scenery and realth of legend and romance, it is a district xtremely profitable for exploration. In this ook Mr. Christopher Marlowe takes his readers hrough the highways and byways of the Forest, etting before them its history and traditions nd describing fully the life of the people. It illustrated from photographs and contains a ketch-map.

Crown 8vo. 8|6 net

On November 22nd Messrs. John Lane The odley Head Limited are publishing a new novel entitled MARGARET DASHWOOD or INTERFERENCE, by Mrs. Francis Brown. The author who is the great-grand-niece of Jane Auston, has here written the story of the love and marriage of one of the minor characters of 'Sense and Sensibility', Margaret Dashwood, and of the interference in her affairs by John Dashwood, Sir John Middleton, Mrs. Jennings, Elinor Ferrars and Marianne Brandon and of how far they were successful. It is an intriguing literary experiment and it will be found that the author has inherited many of the gifts of her great-grand-aunt the immortal Jane.

Crown 8vo. 6|- net

matter of surprise that her work is almost unknown in this country. The present volume is not a collection of short stories but consists of three complete short novels (Novellen) a genre which the masters of German fiction seem to have made their own. The first, the title-story, is a fantasy in the "capriccio" vein, as witty in conception as it is deft and airy in execution, though with an underlying note of real sympathy; the second, "Dream Children", is a full length portrait of a woman, sensitive, introspective and apparently trivial, who yet has courage to face the sterner realities of life; the third, "The Burden" is a grim, moving tragedy of post-war Germany tempered by that gaiety of spirit which often flowers most brightly on the soil of distress.

Crown 8vo. 7|6 net

On September 27th Messrs. John Lane The Bodley Head Limited are publishing a new finely printed edition of Fielding's "JOSEPH ANDREWS" with illustrations by Norman Tealby and an Introduction by J. B. Priestley. Though not quite so well known as "Tom Jones", "Joseph Andrews is in some ways more characteristic of its period, and Parson Adams and Mr. Slipslop are among the great English comic characters. Norman Tealby's illustrations have just the right quality of boisterous realism.

Illustrated Royal 8vo. 25|- net

Mrs. Dorothy Una Ratcliffe, known principally for her poetry and prose about the Yorkshire Dales and their folk, has now written a book of poems for children under the title of "NIGHTLIGHTS" which Messrs. John Lane The Bodley Head Limited are publishing on September 27th. Unlike most so-called verses for children, these poems are really intended for children and not for their parents, and their simplicity and realism cannot but appeal to the little ones. The book is charmingly illustrated in black and white by Cecile Walton. Besides the ordinary edition there will be a special edition on mould-made paper limited to one hundred numbered copies signed by the author.

Illustrated Demy 8vo. 5|- net
and Special edition 21|- net

On September 27th Messrs. John Lane The Bodley Head Limited are adding William, J., Locke's "THE HOUSE OF BALTAZAR" and Muriel Hine's "TORQUIL'S SUCCESS" to their two shilling Popular Novel Series. Neither of these well known novels have till now been published at two shillings.

Small Crown 8vo. 2|- net each

On November 22nd Messrs. John Lane The Bodley Head Limited are publishing a new book by James Branch Cabell entitled THE WAY OF ECBEN: A Comedietta involving a Gentleman. This is the first long novel Mr. Cabell has written for some time and it contains the story of Etarre, the fairest of all the earth, many of whose adventures have been described in previous books by this author. It also introduces King Alfgar who gave up kingly position, power and wealth in order to enter on a life-long questioning after Etarre, and tells how that questioning was brought to a merciful end. Mr. Cabell has put some of his best work into the book, which contains at the end a most interesting epilogue in this form of a retrospect of his own work and of his intentions for the future.

Crown 8vo. 7|6 net

Messrs. John Lane The Bodley Head Limited are publishing a new book entitled THE BLACK FOREST: Its People, History and Traditions, by Christopher Marlowe, author of "The Fen Country" The South-Western corner of Germany where the district of the Black Forest lies, though under seventeen hours from London and abounding in good hotels and cheap living is almost unknown country to the average Englishman. It is, however, becoming increasingly popular for the winter-sports enthusiast,

# *Literary Notes*

On November 29th Messrs. John Lane The Bodley Head Limited are publishing a new book written and illustrated by Donald MaxWell entitled A DETECTIVE IN KENT: Landscape Clues to the Discovery of Lost Seas. In this characteristic book Mr. Maxwell applies the science of the unravelling of crime by means of observation and deduction to the re-discovery of Unknown Kent by means of infallible signs in the landscape. Its object is to improve the powers of observation and deduction of ramblers and explorers in Kent, and the trained eye of the author, who is a sailor as well as a painter, shows us dockyards in green fields, harbours in meadow-lands and deep sea channels in ditches. We are piloted by Mr. Maxwell, with the help of charts and sketches, upon an island voyage, and bit by bit the old coast line of the Isle of Thanet is revealed and lost seas are traced out on a region now covered by acres of grassland.

Crown 8vo. Illustrated 6|- net

On November 22nd Messrs. John Lane The Bodley Head Limited published a new edition of GRIEG AND HIS MUSIC by H. T. Finck, which has been recognised as a valuable contribution to musical biography.

Illustrated Demy 8vo. 10|6 net

On October 4th Messrs. John Lane The Bodley Head Limited are publishing THE MISADVENTURES OF A TROPICAL MEDICO a new book by Dr. H. S. Dickey, written in collaboration with Hawthorne Daniel. Dr. Dickey has been practising medicine in one corner or another of South America for twenty-five years and he has had some extraordinary experiences, chiefly among the natives. He has been across the Andes five times, he has travelled along the full length of the Amazon, he has been wounded by bullets and poisoned arrows and tortured by Indians. He also gives a sensational first-hand account of the Putumayo Rubber Company atrocities and his descriptions of Sir Roger Casement, then employed by the British Foreign Office, and of Arana, the inscrutable head of the Peruvian Amazon Rubber Company are among the special features in a vivid personal narrative. The book is fully illustrated from photographs.

Illustrated Demy 8vo. 15|- net

On January 10th Messrs. John Lane The Bodley Head Limited are publishing a new travel book entitled TURKEY AND SYRIA REBORN by Harold Armstrong, author of "Turkey In Travail" etc. The author has recently returned from a two years tour of Turkey and Syria as a delegate of an official Commission and he here describes the present conditions of those countries. It is a dramatic narrative of travel, with vivid pictures of places and people, for the author, whose wide knowledge of the Middle East was shown in his previous book "Turkey In Travail", has had by his experience, knowledge of languages and religions, and exceptional opportunity of studying and revealing the spiritual and mental outlook of these peoples. And while the reader is gripped by the colour and vitality of the narrative he can gain, under the author's guidance, a very accurate impression of modern Turkey and Syria.

With 21 illustrations and a Map. Demy 8vo. 15|- net

On January 10th Messrs. John Lane The Bodley Head Limited are publishing a new book entitled DON JUAN'S DAUGHTERS by Irene Forbes-Mosse, translated from the German by Oakley Williams, with an Introduction by Vernon Lee. Irene Forbes-Mosse, granddaughter of Goethe's friend Bettina Von Arnim, has won so considerable and distinctive a place in contemporary German literature that it is a

To The Editor
Inter. College Magazine Aligarh
Sir

I want to draw your attention to your remark in "The Aligarh Causerie in October number. I regret to say that inspite of the fact that our regular Cricket practice began from the other day the college re-opened after Summer Vacations. I believe, there you forget to mention this fact, along with that of Hockey practice.

I am at a fault to guess whether your view or interest is only limited to Tennis and Hockey Clubs activities only, or it was due to a slip of memory.

I strongly hope and trust that in future, you would be in keen touch with the cricket club, and there shall be no chance of your missing to mention in your next issue the activities and achievements of our club.

We had the previlege of entertaining two teams from outside during the month of Oct.

We met with Friends Union Club of Agra on the 20th and 21st October we got an easy victory of 11 wickets and 110 runs. Ahmed Kamal and Zahid Saeed Khan were responsible for skilful and fine bowling.

The other team came from St. Stephen's College, Delhi. This match was played on 26th and 27th October resulting in an easy victory of our home team by 7 wickets and more than century runs. Nasir Kurieshy scored easily his century. As he had also done against the Agra team. His game was faultless and fine. The other remarkable and triumphant bat was Mirza Shafi Ahmed, who scored 66 runs, at the critical moment, facing the bowling less carelessly including twelve fours. The same remarkable bowlers Zahid Saeed Khan and Ahmed Kamal made the batsmen of the opposite party feel uneasy and unsteady at the Crease. Yours truly

24 Minto, B MOHAMMAD SIDDIQ TOORI
Aligarh *Cricket Captain*

To
THE EDITOR
Intermediate College Magazine
Aligarh

SIR

Will you please insert the following few lines in your esteemed magazine and oblige.

"It has been pointed out so many times that more than 50% of the students of our college do not play any game in the evening. Out of these there are some who do not want to play at all, but the majority of them are such who find no vacancy in the playground.

Obviously the college cannot, under present circumstances, arrange games for all the students. I may, if allowed venture to make the following suggestions to remedy this difficulty.

1. The establishment of a large and up-to-date Gymnasium, where the students who are unemployed in the evening can get an opportunity of developing their bodies. This has been admitted by the University as well as college authorities to be an urgent need but no steps have been taken, so far in this direction.

May I request the authorities concerned to take an immediate step in this direction and to have a first class Gymnasium and apparatus, becoming of this institution, as soon as possible.

2. The installation of a dozen Badminton courts would solve the difficulty for more than hundred boys who want some light exercise in the evening. It will cost very little but will serve a very good purpose.

I hope that these words will have due effect on the authorities and these two arrangements will be soon made.

Thanking you in anticipation,

I am,
Yours truly
"A Student"

